# سائنس

## انجمن ترقی اردو (ہند) کا ماہوار رسالہ

اس کا مقصد یہہ ہے کہ سائنس کے مسائل اور خیالات کو اردو دانوں میں مقبول کیا جائے۔ دنیا میں سائنس کے متعلق جو جدید انکشافات وقتاً فوقتاً ہوتے رہتے ہیں یا جو بحثیں یا ایجادیں ہورہی ہیں ان کو کسی قدر تفصیل سے بیان کیا جاتا ہے اور ان تمام مسائل کو حتی الامکان صاف اور سلیس زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس سے اردو زبان کی ترقی اور اہل وطن کے خیالات میں روشنی اور وسعت پیدا کرنا مقصود ہے۔ رسالے میں متعدد بلاک بھی شائع ہوا کرتے ہیں۔ قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملاکر صرف پانچ روپے سکہ انگریزی (چھہ روپے سکہ عثمانیہ)۔ نمونے کی قیمت آٹھہ آنے سکہ انگریزی (دس آنے سکہ عثمانیہ)۔

### قواعد

(۱) اشاعت کی غرض سے جملہ مضامین بنام مدیر اعلی رسالہ سائینس جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن روانہ کئے جائیں۔

(۲) مضمون کے ساتھہ صاحب مضمون کا پورا نام مع ڈگری عہدہ وغیرہ درج ہونا چاہئے

(۳) مضمون صرف ایک طرف اور صاف لکھے جائیں۔

(۴) شکلیں سیاہ روشنائی سے علحدہ کاغذ پر صاف کھینچ کر روانہ کی جائیں۔ تصاویر صاف ہونی چاہیئیں ہر شکل اور تصویر کے نیچے اس کا نمبر، نام اور مضمون پر اسکے مقام کا حوالہ درج کیا جائے۔

(۵) مسودات کی حتی الامکان حفاظت کی جائیگی لیکن ان کے اتفاقیہ تلف ہوجانے کی صورت میں کوئی ذمہ داری نہیں لی جاسکتی۔

(۶) جو مضامین سائنس میں اشاعت کی غرض سے موصول ہوں مدیر اعلی کی اجازت کے بغیر دوسری جگہ شائع نہیں کئے جاسکتے۔

(۷) کسی مضمون کو ارسال فرمانے سے پیشتر مناسب ہوگا کہ صاحبان مضمون مدیر اعلی کو اپنے مضمون کے عنوان۔ تعداد صفحات۔ تعداد اشکال و تصاویر وغیرہ سے مطلع کردیں تاکہ معلوم ہوسکے کہ اس کے لئے پرچے میں جگہ نکل سکے گی یا نہیں۔ عام طور پر مضمون دس صفحہ (فلسکیپ) سے زیادہ نہ ہونا چاہئے۔

(۸) تنقید اور تبصرہ کے لئے کتابیں اور رسالے مدیر اعلی کے نام روانہ کئے جائیں۔ قیمت کا اندراج ضروری ہے۔

(۹) انتظامی امور اور رسالے کی خریداری و اشتہارات وغیرہ کے متعلق جملہ مراسلت معتمد مجلس ادارت رسالہ سائنس حیدرآباد دکن سے ہونی چاہئے۔

# سائنس


جلد۱۴ | جنوری سنہ ۱۹۴۱ع | نمبر ۱


## فہرست مضامین

## مجلس ادارت رسالہ سائنس

# "سائنس" کا نیا دور

رسالہ سائنس کا پہلا نمبر سنہ ۱۹۲۸ء میں شائع ہوا تھا۔ آج تیرہ برس کے بعد اس نمبر سے اس رسالہ کی زندگی کا ایک نیا دور شروع ہوتا ہے جس کے متعلق ناظرین سے کچھہ عرض کرنا ضروری ہے۔ رسالہ سائنس کے جاری کرتے وقت انجمن ترقی اردو کے سامنے دو مقصد تھے۔ ایک مقصد یہہ تھا کہ اس رسالہ کے ذریعہ عام پڑھے لکھے لوگوں کو سائنس کے معلومات اور خیالات سے آگاہ کیا جائے تاکہ ایک تو وہ ان نئی باتوں اور ایجادوں سے واقف ہوتے رہیں جو سائنس سے متعلق دنیا میں آئے دن ہوتی رہتی ہیں اور دوسرے وہ غور و فکر کے اس طریقہ کے عادی ہوجائیں جو سائنس ہمیں سکھاتا ہے اور جو ہماری ترقی کے لئے بہت ضروری ہے۔ اس مقصد کے حاصل کرنے کے لئے یہہ لازمی ہے کہ سائنس کے معلومات اور خیالات آسان زبان میں پیش کئے جائیں۔ دوسرا مقصد اس رسالہ کے جاری کرنے سے یہہ تھا کہ اردو زبان میں اتنی وسعت پیدا کی جائے کہ اس میں سائنس کے مشکل سے مشکل مضامین اور خیالات آسانی سے ادا ہوسکیں تاکہ ہمارے ملک کے سائنس دان اپنی علمی جستجو کے نتائج اپنی زبان میں اپنے ملک کے لوگوں اور دنیا کے سامنے پیش کرسکیں۔ ان دونوں مقاصد میں اس رسالہ کو اب تک کسقدر کامیابی حاصل ہوئی ہے؟ اس کا صحیح اندازہ کچھہ ناظرین ہی کرسکتے ہیں مگر ہم اپنے علم کی حد تک صرف چند امور کی طرف یہاں توجہ دلانا چاہتے ہیں۔ اس تیرہ برس میں اس رسالہ کے ذریعہ بہت سے لوگ جو انگریزی نہیں جانتے

سائنس سے تھوڑی بہت واقفیت پیدا کرچکے ھیں - بعض ناظرین جیسا کہ ان کے خطوط سے معلوم ھوتا ھے رسالہ کو شوق سے پڑھتے ھیں اور اسے مفید سمجھتے ھیں - جن لوگوں نے انگریزی کے ذریعہ اعلی تعلیم حاصل کی ھے وہ شروع شروع میں "اردو میں سائنس" کے کچھہ زیادہ قائل نہ تھے - اب یہہ طبقہ بھی آھستہ آھستہ اس کی طرف توجہ کررھا ھے - اس رسالہ کے پڑھنے والوں کی تعداد خریداروں سے بہت زیادہ ھے کیونکہ بہت سے طلبہ مدرسوں اور کالجوں کے کتاب خانوں میں اسے پڑھتے ھیں - اسکے علاوہ اسکے مضامین بعض مرتبہ اردو کے اخباروں اور دوسرے رسالوں میں نقل کئے جاتے ھیں جس سے اس رسالہ سے فائدہ اٹھانے والوں کا دائرہ زیادہ وسیع ھوجاتا ھے - علمی اصطلاحوں کی اشاعت میں اس رسالہ کا کام خاص طور پر قابل ذکر ھے - بہت سے نئے علمی اور فنی الفاظ جو سب سے پہلے اس رسالہ کے مضمون نگاروں نے لکھے اب مقبول عام ھوکر اردو زبان کا جزو بن گئے ھیں - اس رسالہ کے جاری ھونے سے پہلے سائنس پر مضمون لکھنے والے تعداد میں اتنے کم تھے کہ انگلیوں پر گنے جاسکتے تھے - اب خدا کے فضل سے لکھنے والوں کی کمی نہیں بلکہ پڑھنے والوں کی کمی ھے - یہ اس رسالہ کی تیرہ برس کی خدمت اور کارگزاری کا خلاصہ ھے - اگر اسے اعلی کہا جائے جیسا کہ بعض لوگ اپنی اور کبھی کبھی دوسروں کی کارگزاری کے متعلق کہا کرتے ھیں تو مبالغہ ھوگا - لیکن یہ کچھہ ایسی ادنی بھی نہیں کہ جس سے ھم شرمندہ ھوں اور ھمت ھار کر بیٹھہ جائیں -

ھمارے بعض ناظرین کو یہ شکایت رھی ھے کہ اس رسالہ میں ایسے مضامین کم ھوتے ھیں جنہیں عام پڑھا لکھا شخص سمجھہ سکتا ھو - ھم محسوس کرتے ھیں کہ یہ شکایت ایک حد تک بجا ھے اور اسے دور کرنا ھمارا فرض ھے - جیسا کہ ھم اوپر لکھہ چکے ھیں اس رسالہ کا پہلا اور بڑا مقصد عوام

کو سائنس کے معلومات اور خیالات سے آگاہ کرنا ہے اور یہ مقصد اسوقت تک پورا نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کے مضامین میں سے اکثر و بیشتر اسقدر عام فہم اور دلچسپ نہ ہوں کہ معمولی قابلیت کا شخص بھی اس سے کچھ نہ کچھ فائدہ اٹھا سکے۔ اس مرتبہ رسالہ کی ترتیب میں اس پہلو کی طرف خاص طور پر توجہ دی گئی ہے اور آئندہ بھی اس بات کا لحاظ رکھا جائیگا کہ مضامین زیادہ تر عام فہم ہوں۔ اب تک رسالہ میں دو مستقل عنوان تھے۔ معلومات، اور تبصرے۔ یہ دونوں عنوان اب بھی قائم ہیں۔ صرف ان کے نام میں تھوڑی سی تبدیلی کردی گئی ہے۔ لیکن انکے علاوہ دو اور مستقل عنوان قائم کردئے گئے ہیں جو امید ہے ناظرین کے لئے دلچسپ اور مفید ثابت ہونگے۔ ایک عنوان ''سوال و جواب'' کا ہے جس میں سائنس سے متعلق ناظرین کے سوالوں کے جواب شائع ہوتے رہینگے۔ اس رسالہ کے مضامین پڑھنے کے بعد یا ویسے ہی سائنس کے کسی مسئلہ پر غور کرتے ہوئے ناظرین کے ذہن میں کئی سوالات پیدا ہوتے ہونگے جن کے جواب انہیں کسی ایک کتاب میں نہیں ملینگے۔ ہم نے اپنے ناظرین کی سہولت کیلئے یہ انتظام کیا ہے کہ اگر یہ سوالات لکھ کر ہمیں بھیجدئے جائیں تو ہم ''سوال جواب'' کے تحت انکے جواب شائع کردینگے۔ اگر سوال ایسا ہے کہ اس کا جواب ایک آدھ صفحے میں نہیں دیا جاسکتا تو علحدہ مضمون شائع کرنے کی کوشش کی جائیگی۔ اس سے ایک فائدہ یہ ہوگا کہ ہمیں اپنے ناظرین کی دلچسپیوں اور دشواریوں کا علم ہوتا رھیگا اور دوسرا فائدہ یہ ہوگا کہ اس طرح سے اردو میں سائنس کی ہر شاخ سے متعلق مفید معلومات کا ایک بہت بڑا ذخیرہ جمع ہوجائیگا جو بعد میں کتاب کی صورت میں مرتب کیا جاسکیگا۔ دوسرا نیا عنوان ''سائنس کی دنیا'' ہے۔ اسکے تحت سائنس اور سائنس دانوں سے متعلق تازہ خبریں شائع ہوتی رہینگی۔ اب ہمارے ملک میں بھی سائنس میں اچھی خاصی ترقی ہورھی

ھے ۔ لیکن سائنس دانوں کے حلقه سے باھر بہت کم لوگ ایسے ھین جنہیں یه معلوم ھے که اس ملك میں سائنس کے علم و عمل میں کیا کچھه اضافه ھورھا ھے ۔ اس عنوان کے تحت جو خبرین شائع ھونگی ان سے ھمارے ناظرین ھر ملك کی سائنس کی تازہ ترقیوں اور نئی ایجادوں سے واقف ھوتے رھنگے ۔

اب تك یه رساله تین ماہ میں ایك بار شائع ھوتا رھا ھے ۔ لیکن بعض اصحاب کی یه رائے تھی که تین مہینه کا وقفه سائنس کے رساله کے لئے اور خاصکر ایسے رساله کے لئے جو عوام میں سائنس سے دلچسپی پیدا کرنا چاھتا ھے بہت زیادہ ھے ۔ اس قسم کا رساله ھر ماہ شائع ھونا چاھئے تاکه ناظرین کو سائنس سے متعلق تازہ معلومات اور خبرین ملتی رھیں اور رساله سے انکی دلچسپی قائم رھے ۔ اس خواھش کی بنا پر انجمن نے یه فیصله کیا ھے که آئندہ سے یه رساله ماھوار شائع ھوا کرے اور اسکا چندہ اس قدر کم رکھا جائے که ھر طبقه کے لوگ اسے خرید سکیں ۔ سائنس کے ماھوار رساله کا کام کوئی آسان کام نہیں ۔ اسکے لئے سرمایه کے علاوہ محنت، استقلال، اھل علم کی توجه اور سب سے زیادہ اھل ملك کی قدر دانی اور سرپرستی کی ضرورت ھے ۔ انجمن نے اس مشکل کام کا بیڑا اسلئے اٹھایا ھے که انجمن اس کام کو ملك اور زبان دونوں کی خدمت کا بہترین ذریعه سمجھتی ھے اور اس خدمت کے لئے ھر طرح کا ایثار کرنے کے لئے تیار ھے ۔ کیا ھم برادران وطن سے یه امید کرسکتے ھیں که وہ اس مشکل کام مین انجمن کا ھاتھه بٹائینگے؟ ھم اپنے ھم خیالوں اور قدر دانوں سے دو قسم کی مدد کے طالب ھیں ۔ ایك انکی قیمتی رائے اور مشورہ جس سے ھم اپنی خامیوں کی اصلاح کرسکیں اور رساله کو زیادہ مفید اور مقبول بناسکیں اور دوسرے خریدنے اور پڑھنے والوں کی تعداد مین اضافه جس سے ھم سائنس کو عام پسند بنانے کی تحریك بڑے پیمانه پر جاری رکھه سکیں ۔

ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب نے اس رسالہ کے پہلے نمبر میں اسکی ضرورت بتاتے ہوئے لکھا تھا کہ ''ایشیائی اور خاصکر ہندی دماغوں کا علاج سائنس ہے''۔ جس وقت یہ فقرہ لکھا گیا تھا اسوقت شائد بعض لوگ اس رائے سے اتفاق نہ کرتے ہونگے۔ لیکن آج جو کچھہ دنیا میں ہوا اور ہورہا ہے اسے دیکھتے اور سمجھتے ہوے کون اس حقیقت سے انکار کر سکتا ہے جو اس چھوٹے سے فقرہ میں بیان کی گئی ہے۔

مظفرالدین قریشی



# سائنس کیا ھے؟

مظفرالدین قریشی

†سائنس کے کرشمے تو اکثر سننے اور دیکھنے مین آتے ھیں مگر سائنس کا علم جو بذات خود ایک کرشمہ ھے اور جس کی مدد سے انسان نے تہذیب و تمدن کے یہ تمام کرشمے پیدا کئے ھیں اس کے متعلق عام طور پر لوگ بہت کم جانتے ھیں۔ اس مختصر سے مضمون میں یہ بتانے کی کوشش کی جائیگی کہ سائنس کیا ھے؟ اس علم کے حاصل کرنے میں کیا طریقہ اختیار کیا جاتا ھے۔ اور اس طریقہ کے استعمال سے نئی نئی باتیں اور نئی نئی ایجادین کیونکر پیدا ھوتی ھیں

لفظ سائنس اصل میں لاطینی فرانسیسی زبان کا لفظ ھے جس کے معنی علم کے ھیں۔ مگر اب یہ لفظ ھر علم کے لئے استعمال نہیں کیا جاتا بلکہ اس سے مراد صرف ایسا علم ھوتا ھے جس میں واقعات کا باقاعدہ مطالعہ یا مشاھدہ کیا جاتا ھے اور اس سے عام قاعدے اور اصول حاصل کئے جاتے ھیں۔ ستارون کا علم جسے علم ھیئت کہتے ھین، قوتون کا علم جسے طبعیات کہتے ھیں، مادی چیزون اور انکی تبدیلیون کا علم جسے کیمیا کہتے ھیں اور جاندار مادہ کا علم جسے حیاتیات کہتے ھیں یہ سب سائنس ھیں مگر تاریخ اور فلسفہ سائنس نہیں۔ اسکی وجہ یہ ھے کہ تاریخ میں واقعات تو موجود ھیں مگر ان سے عام اصول

---

† اس مضمون کا بہت سا حصہ ایک تقریر سے لیا گیا ھے جو نشرگاہ لاسلکی حیدرآباد سے نشر کی گئی تھی۔

ابھی تک اخذ نہیں کئے گئے اور فلسفہ میں اصول تو ھیں مگر انکی بنیاد لازمی طور پر مشاھدہ پر نہیں۔ تاریخ کا وہ حصہ جس میں اصول موجود ھیں سائنس کہلاتا ھے جیسا کہ علم سیاست اور فلسفہ جب واقعات سے بحث کرتا ھے تو وہ سائنس بن جاتا ھے جیسا کہ علم نفس۔ اس سے یہ معلوم ھوا کہ سائنس اور دوسرے علوم میں جو فرق ھے وہ زیادہ تر اس طریقہ کی وجہ سے ھے جو مضمون کا علم حاصل کرنے کے لئے اختیار کیا جاتا ھے۔ جس مضمون یا علم میں وہ خاص طریقہ استعمال کیا جاتا ھے جسے اب ''وسائنٹفک'' طریقہ کہتے ھیں وہ علم سائنس ھے اور جس میں یہ طریقہ استعمال نہیں کیا جاتا یا نہیں کیا جاسکتا وہ علم سائنس نہیں۔ اب ھمیں یہ دیکھنا ھے کہ سائنس کا طریقہ کیا ھے اور اس طریقہ میں کیا خوبی ھے جس کی وجہ سے سائنس اسقدر جلدی ترقی کررھا ھے۔

انسانی عقل نے بیرونی دنیا کا علم حاصل کرنے کے لئے دو بڑے طریقے ایجاد کئے ھیں۔ ایک طریقہ تجربی (Experimental or inductive) ھے جس میں واقعات کو کئی مرتبہ ان کے مختلف پہلوؤں سے دیکھا جاتا ھے اور اس تجربہ کی بنا پر کوئی عام اصول حاصل کرلیا جاتا ھے جو سب پہلوؤں کو مختصر طور پر بیان کردیتا ھے۔ مثلاً ھم دیکھتے ھیں کہ پانی عام طور پر اونچی سطح سے نیچی سطح کی طرف بہتا ھے۔ بعض مرتبہ اسکے برخلاف پانی نیچے سے اوپر جاتا ھوا نظر آتا ھے۔ لیکن غور کرنے پر معلوم ھوتا ھے کہ جب کبھی پانی نیچی سطح سے اونچی سطح کی طرف جاتا ھے اس پر کوئی نہ کوئی دباؤ ضرور ھوتا ھے مگر اونچی سطح سے نیچے آنے کے لئے اس پر کسی دباؤ کی ضرورت نہیں۔ وہ خود بخود ایسا کرتا ھے۔ ان تجربوں سے ھم اس نتیجہ پر پہنچتے ھیں کہ پانی بلندی سے پستی کی طرف خود بخود بہتا ھے۔ اس عام اصول کو سائنس میں کایہ (Law) کہتے ھیں۔ دوسرے طریقہ میں قیاس کی بنا پر ایک اصول صحیح مان لیا جاتا ھے اور پھر اس اصول سے عقلی دلیلوں سے نتیجے پیدا کئے جاتے

ہیں۔ اسکی بہترین مثال جیومیٹری یعنی علم ہندسہ ہے جس میں خط اور نقطہ کے بارے میں چند باتوں کو صحیح مان کر ان سے بیسیوں باتیں نتیجہ کے طور پر حاصل کی گئی ہیں۔ یہ طریقہ قیاسی یا نظری (Theoretical or deductive) ہے سائنٹفک طریقہ میں جو موجودہ سائنس کی روح رواں ہے یہ دونوں طریقے یعنی تجربی اور نظری ایک دوسرے سے مل جل گئے ہیں اور اس طور سے مل جل گئے ہیں کہ ایک سے دوسرے کو مدد ملتی ہے اور دونوں کے عمل کا میدان وسیع ہوتا چلا جاتا ہے۔ جو لوگ سائنس کے علم سے واقف نہیں ان کو عام طور پر یہ غلط فہمی ہے کہ سائنس محض تجربی فن ہے جس میں قیاس اور تصور کو کچھ زیادہ دخل نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ سائنس کی ترقی کا دارومدار بہت کچھ نظری طریقہ پر ہے جس میں قیاس اور تصور کی کثرت سے ضرورت پڑتی ہے۔ اگر سائنس سے اسکے نظری حصہ کو خارج کردیا جائے تو سائنس سائنس نہیں رہتا۔ محض دستکاری رہ جاتی ہے۔ البتہ یہ ضرور ہے کہ سائنس میں تصور کو اتنی آزادی حاصل نہیں جسقدر کہ اسے فلسفہ یا شاعری میں ہے جہاں اسکی حدود مقرر نہیں سائنس میں تصور کو ہر قدم پر واقعات کے تابع رہنا پڑتا ہے اور اسی پابندی میں سائنس کی ترقی کا راز ہے۔

شروع میں جب یونانیوں نے مادی علوم میں نظری طریقہ کی بنا ڈالی اسوقت نظریہ پر یہ پابندی نہ تھی۔ یونانی فطری طور پر فلسفی تھے اور تجربہ سے انکو زیادہ رغبت نہ تھی۔ اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ تجربہ اور نظریہ میں صحیح توازن قائم نہ رہا اور بجائے اس کے کہ مادی علوم میں نظریہ تجربہ کا پابند ہوتا تجربہ نظریہ کا پابند ہوگیا۔ یونانیوں کا ایک مشہور نظریہ یہ تھا کہ تمام مادی اشیاء چار سادہ ترین اشیاء پانی، ہوا، مٹی، اور آگ سے بنی ہیں۔ جس وقت یہ نظریہ پیش کیا گیا تھا اسوقت مادی اشیاء کی خاصیتوں اور انکی تبدیلیوں کا علم بہت کم تھا۔ ہوا کو جس میں کئی مختلف گیسیں موجود ہیں ایک شے

سمجھا جاتا تھا۔ پانی کے متعلق یہ معلوم نہ تھا کہ یہ دو مختلف اشیاء سے مرکب ھے، مٹی کے مختلف اجزا کو الگ الگ حاصل نہیں کیا گیا تھا، آگ کے بارے میں معلومات بہت کم تھیں۔ اس بے خبری پر محض قیاس اور تصور کی مدد سے مادہ کی بناوٹ کے بارے میں کسی رائے کا اظہار قبل از وقت تھا۔ ارسطو نے اس نظریہ میں مزید باریکی یہ پیدا کی کہ مادہ کی اصل ایک ھے اور ظاھر میں جو اختلاف نظر آتا ھے وہ صرف صورت اور شکل کا اختلاف ھے۔ اس سے یہ نتیجہ لازمی طور پیدا ھوتا تھا کہ ایک قسم کے مادہ کو دوسری قسم کے مادہ میں تبدیل کیا جاسکتا ھے۔ ارسطو کا یہ خیال جیسا کہ اب ھمیں معلوم ھوا ھے ایک حد تک صحیح تھا اور اس سے اندازہ ھوتا ھے کہ یونانیوں کی نظر کسقدر دور رس تھی۔ مگر جسوقت یہ نظریہ پیش کیا گیا تھا۔ اسوقت مادہ کے متعلق معلومات بہت کم تھے اور کسی تجربہ سے اس خیال کی تصدیق یا تردید ممکن نہ تھی۔ اسلئے اس نظریہ سے اتنا فائدہ نہیں ھوا جتنا کہ اب سائنس کے نظریوں سے ھورھا ھے۔ بلکہ ایک اعتبار سے دیکھا جائے تو اس نظریہ کی وجہ سے سائنس کی ترقی میں بہت رکاوٹ پیدا ھوگئی۔ ارسطو کے بعد قریباً دو ھزار برس تک کیمیا داں تانبے اور چاندی سے سونا بنانے کی بے سود کوشش میں مصروف رھے اور علم کے دوسرے راستے تلاش نہ کرسکے۔ عربوں نے جب مادی علوم کی طرف توجہ کی تو چونکہ انکی طبیعت تجربہ کی طرف زیادہ مائل تھی اسلئے انہوں نے تجربہ اور مشاھدہ پر زیادہ وقت صرف کیا۔ اس سے کیمیا، طبیعیات اور طب میں بہت سی نئی نئی باتیں معلوم ھوگئیں اور کئی ایک عملی طریقے ایجاد ھوگئے۔ اسکے علاوہ عربوں کیوجہ سے ایک بڑا علمی فائدہ یہ ھوا کہ مادی علوم میں تجربہ کی وقعت اور اھمیت جو یونانیوں کے نظری میلان کی وجہ سے بہت کم ھوگئی تھی پھر بڑھ گئی اور تجربہ اور نظریہ میں ایک حد تک توازن قائم ھوگیا جو سائنس کی آئندہ ترقی کے لئے بہت مفید ثابت ھوا۔

یورپ نے مادّی علوم عربوں سے لئے مگر ایک طویل زمانہ تک جسے یورپ کا زمانۂ جاہلیت کہا گیا ہے اہل مغرب ان علوم میں کچھ اضافہ نہ کرسکے۔ تجربے کی قدر و قیمت پھر کم ہوگئی اور قیاس کو اسپر ترجیح دی جانے لگی یہاں تک کہ ارسطو کے کسی قول پر شبہ کرنا بھی جرم ہوگیا۔ آخر سولھویں صدی عیسوی میں گیلیلیو کے ایک سادہ اور معمولی تجربہ کیوجہ سے یورپ کو ارسطو کی ذہنی غلامی سے نجات ملی اور سائنس کی آئندہ ترقی کا راستہ صاف ہوگیا۔ چونکہ گیلیلیو کے اس تجربہ کو سائنس میں ایک خاص تاریخی حیثیت حاصل ہے اور اس تجربہ سے موجودہ سائنس کی ابتدا ہوتی ہے اسلئے اسکا مختصر سا ذکر ضروری ہے۔ ارسطو بظاہر قیاس سے اس نتیجہ پر پہنچا تھا کہ وزنی شے ہلکی شے کے مقابلہ میں زمین پر جلدی گرتی ہے اور اسکا یہ قول صحیح مان لیا گیا تھا۔ گیلیلیو نے اسکے ماننے سے انکار کیا جو اس زمانہ میں بہت جرأت کا کام تھا اور ارسطو کی تردید میں دلیلیں پیش کیں۔ مگر پیسا یونیورسٹی کے پروفیسر ان دلیلوں سے قائل نہ ہوئے۔ جب اس نے دیکھا کہ عقلی دلیلوں سے کام نہیں چلتا تو وہ ایک روز ایک وزنی اور ایک ہلکا گولا لیکر شہر پیسا کے مشہور مینار پر جو ایک طرف جھکا ہوا ہے چڑھ گیا اور اوپر سے دونوں گولوں کو ایک دم نیچے گرادیا۔ نیچے والوں نے دیکھا کہ ارسطو کے قول کے خلاف دونوں گولے ایک ساتھ زمین پر گرے۔ لیکن اسکے باوجود ارسطو کے مرید قائل نہیں ہوئے اور یہی کہتے ہوئے واپس لوٹے کہ انکی نظر کو ضرور کچھ دھوکا ہوا ہے ورنہ ارسطو کا قول بھلا کیسے غلط ہوسکتا ہے۔ مگر ان کے انکار کے باوجود اس تجربہ سے ثابت ہوگیا کہ اگر کوئی خیال یا نظریہ کھلے طور پر تجربہ کے خلاف ہے تو وہ غلط ہے خواہ وہ ارسطو ہی کا کیوں نہ ہو۔

گیلیلیو کے بعد سائنس کا علمی طریقہ مکمل ہوگیا جسکا ایک سرسری سا خاکہ یہ ہے۔ سب سے پہلے واقعات کا باقاعدہ مطالعہ کیا جاتا ہے اور تجربہ

و مشاہدہ سے جو نتیجے حاصل ہوتے ہیں انہیں ترتیب دیا جاتا ہے۔ اس ابتدائی کام پر جسقدر محنت اور توجہ صرف کی جائے کم ہے کیونکہ یہ بنیاد ہے جس پر سائنس کی عمارت قائم ہے۔ اس کے بعد ان نتائج کی چھان بین کی جاتی ہے اور اس چھان بین سے صاحب نظر کوئی قاعدہ یا کلیہ دریافت کرلیتا ہے جو ایک ہی قسم کے تمام واقعات پر حاوی ہوتا ہے۔ اب تجربی قاعدہ کی وجہ سمجھنے کی کوشش کی جاتی ہے اور اس سلسلہ میں خیال اور قیاس کی بنا پر ایک نظریہ پیش کیا جاتا ہے جسکے لئے یہ ضروری ہے کہ تجربہ سے معلوم کئے ہوئے واقعات سے اسکی تردید نہ ہوتی ہو۔ آخر میں اس نظریہ سے نتیجے اخذ کئے جاتے ہیں اور ان نتیجوں کو تجربہ سے پرکھا جاتا ہے جس سے نئے واقعات معلوم ہوجاتے ہیں۔ اس میں غور کرنے کی بات یہ ہے کہ سائنس کا طریقہ واقعات کی دریافت سے شروع ہوتا ہے اور واقعات کی دریافت پر ہی ختم ہوتا ہے۔ گیلیلیو کے بعد نیوٹن نے اس طریقہ سے کام لیکر جسموں کی حرکت کے قانون معلوم کئے اور روشنی کے متعلق بہت سی نئی باتیں دریافت کیں جس سے لوگوں کے دلوں پر اس طریقہ کی کامیابی کا سکہ بیٹھ گیا اور سائنس میں دلچسپی بڑھ گئی۔ نیوٹن کے بعد یورپ میں مادہ کی خاصیتوں اور فطرت کی قوتوں کا مشاہدہ زیادہ تفصیل سے کیا جانے لگا اور تھوڑی مدت میں تجربہ سے کئی ایک قاعدے اور قانون معلوم کرلئے گئے۔ ہوا کے متعلق باقاعدہ تجربے کئے گئے تو معلوم ہوا کہ یہ ایک شے نہیں جیسا کہ اب تک سمجھا جارہا تھا بلکہ مختلف گیسوں کا مجموعہ ہے۔ پانی کی تشریح کی گئی تو معلوم ہوا کہ یہ دو مختلف اشیاء ہائیڈروجن اور آکسیجن سے بنا ہے۔ مٹی کے اجزا کو الگ الگ کیا گیا تو بیسیوں مختلف اشیاء دریافت ہوئیں۔ اس طرح سے معلوم ہوا کہ اکثر اشیاء مرکب ہیں اور سادہ اشیاء یعنی عنصروں کے ملاپ سے پیدا ہوتی ہیں۔ شروع شروع میں صرف چند سادہ اشیاء معلوم

تھیں۔ رفتہ رفتہ انکی تعداد میں اضافہ ہوتا گیا یہاں تک کہ اب انکی تعداد نود تک ہے۔ مزید تجربوں سے معلوم ہوا کہ جب سادہ اشیاء ایک دوسرے کے ساتھہ مل کر مرکّب پیدا کرتی ہیں تو انکی مقررہ مقداروں سے مرکّب کی مقررہ مقدار پیدا ہوتی۔ مثلاً آکسیجن کی ایک خاص مقدار ہائیڈروجن کی ایک خاص مقدار کے ساتھہ مل کر پانی کی ایک خاص مقدار پیدا کرتی ہے۔ یہ سائنس کے قاعدے یا کلّیہ کی ایک مثال ہے۔ اس قاعدے کی دریافت کے بعد یہ سوال پیدا ہونا لازمی تھا کہ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ اور اس باقاعدگی کا باعث کیا ہے؟ اس سوال کا جواب وہ نظریہ ہے جسے ڈالٹن نے انیسویں صدی کے آغاز میں پیش کیا تھا اور جسے ایٹمی یا جوہری نظریہ کہتے ہیں۔ نظریہ یہ ہے کہ ہر شے سادہ ہو یا مرکّب بہت چھوٹے چھوٹے ذرّات کا مجموعہ ہے جنہیں ہم دیکھہ نہیں سکتے۔ یہ مادہ کے ایٹم یا جوہر ہیں۔ ہر سادہ شے کا ایٹم ایک خاص وزن رکھتا ہے۔ اگر ان فرضی باتوں کو مان لیا جائے تو اشیاء کے کیمیائی ملاپ کے متعلق تجربہ سے حاصل کئے ہوئے قاعدے آسانی سے سمجھہ میں آجاتے ہیں۔ مگر سائنس میں نظریہ سے غرض صرف یہی نہیں ہوتی کہ ان واقعات کی وجہ سمجھہ میں آجائے جو پہلے سے معلوم ہیں بلکہ اس سے ایک بڑی غرض یہ ہوتی ہے کہ نئے واقعات کے تلاش کرنے میں اس سے مدد ملے۔ سائنس کا نظریہ ایک قسم کا آلہ ہے جس سے نئی باتیں معلوم کرنے میں مدد لی جاتی ہے۔ ایٹمی نظریہ اس اعتبار سے بھی بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ کیمیا نے جو نئی اشیاء لاکھوں کی تعداد میں پیدا کرلی ہیں وہ اسی نظریہ کے صحیح استعمال کا نتیجہ ہیں۔ اگر یہ نظریہ نہ ہوتا تو غالباً یہ بے شمار مصنوعی رنگ اور دوائیاں جن سے ہم روانہ کام لے رہے ہیں آج موجودنہ ہوتیں۔

ڈالٹن نے ایٹم کے متعلق یہ فرض کیا تھا کہ اسے تقسیم نہیں کیا جاسکتا۔ اب ہمیں تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ یہ صحیح نہیں۔ ایٹم خود بھی چھوٹے

چھوٹے ذرّوں کا مجموعہ ھے۔ ان ذرّوں کو جنہیں الیکٹرون، پروٹون، اور نیوٹرون کہتے ھیں ایٹم سے خارج کیا جاسکتا ھے اور اسطرح سے ایك ایٹم کو دوسرے ایٹم میں تبدیل کیا جاسکتا ھے۔ اس دریافت سے ایٹم کے نظریہ میں تھوڑی سی تبدیلی ھوگئی ھے مگر کیمیا میں اس کے استعمال میں کچھہ فرق نہیں آیا۔ ممکن ھے کہ آگے چل کر کبھی یہ نظریہ بالکل غلط ثابت ھوجائے۔ اس وقت یہ نظریہ ترك کردیا جائیگا اور اس کی جگہ کوئی دوسرا نظریہ لیگا۔ مگر اسکی مدد سے جو واقعات دریافت ھوچکے ھیں ان پر کچھہ اثر نہیں پڑسکتا۔ سائنس کا نظریہ کوئی اٹل قانون نہیں جس میں کوئی تبدیلی نہ ھوسکتی ھو۔ یہ محض ایك عقلی آلہ ھے جسے ایك خاص مقصد کے لئے بنایا جاتا ھے۔ جب یہ آلہ بیکار ھوجاتا ھے تو اسے ترك کردیا جاتا ھے۔ سائنس میں کئی نظریے اسطرح ترك کردئے گئے ھیں۔

اس بیان سے غالباً کچھہ اندازہ ھوگیا ھوگا کہ سائنس کیا ھے اور اس میں کس قسم کا طریقہ استعمال کیا جاتا ھے؟ مزید وضاحت کے لئے ایك اور مثال بیان کی جاتی ھے۔ روشنی کے بارے میں نیوٹن کا یہ خیال تھا کہ یہ ذرّوں کا مجموعہ ھے جو روشن جسم سے خارج ھوتے ھیں۔ ایك دوسرے سائنسدان ھائی جینز نے ایك دوسرا نظریہ پیش کیا تھا جس میں روشنی کو لھروں یا موجوں کا مجموعہ فرض کیا گیا تھا۔ اسوقت روشنی کے متعلق جو واقعات معلوم ھوچکے تھے وہ زیادہ تر ھائی جینز کے نظریہ کی تائید میں تھے۔ اس لئے اسے نیوٹن کے نظریہ پر ترجیح دی گئی۔ حال میں روشنی کے متعلق چند ایسی نئی باتیں معلوم ھوئی ھیں جو کسی حد تك نیوٹن کے قیاس کی تائید کرتی ھیں۔ اس دوران میں فیراڈے نے جو برق اور مقناطیسی قوتوں کے باھمی اثر کے متعلق تجربے کررھا تھا یہ عجیب و غریب بات دریافت کی کہ جب تانبے کی گول تختی کو مقناطیس کے درمیان گھمایا جاتا ھے تو تختی

میں جس کا مقناطیس سے بظاھر کوئی تعلق نہیں ھوتا برق پیدا ھوجاتی ھے۔ اس اصول پر برق پیدا کرنے کی تمام مشینیں بنائی گئی ھیں۔ علمی اعتبار سے اس تجربہ سے ایک بڑا فائدہ یہ ھوا کہ مقناطیسی اور برقی قوت کے درمیان ایک رشتہ معلوم ھوگیا۔ اسکے بعد میکسول نے ایک نظریہ پیش کیا جس میں اس نے روشنی، برقی قوت اور مقناطیسی قوت تینوں کو جن میں اس سے پیشتر کوئی تعلق نظر نہیں آتا تھا ایک رشتہ میں جوڑ دیا۔ اس نظریہ کا ایک اھم نتیجہ یہ تھا کہ برق بھی روشنی کی طرح موجوں کی صورت میں فضا میں ایک مقام سے دوسرے مقام تک جاسکتی ھے۔ اسوقت تک برقی امواج معلوم نہ تھیں مگر کچھ عرصہ بعد جرمنی میں ھرٹز نے یہ امواج دریافت کرلیں۔ انھیں ھرٹز کی دریافت کی ھوئی برقی امواج کے ذریعہ ریڈیو میں ھزاروں میل سے آواز سنائی دیتی ھے۔



# مسئلہ جبر و قدر جدید سائینس میں

(رضی الدین صدیقی صاحب)

جب سے مذهب اور فلسفه کی منظّم بنیادین قائم هوئی هیں مسئله جبر و قدر ایك بهت معرکه آرا مسئله رها هے جس کا اور بڑے مسئلون کی طرح آج تك کوئی قطعی فیصله نهیں هوسکا۔ فلسه اور مذهب خود کو سائنس سے بالا و بر تر سمجھتے هیں لیکن اگر ان کے کسی مسئله پر سائنس سے کوئی روشنی پڑتی هے تو وه اس سے فائده اٹھا نے میں کوتاهی نهیں کرتے بلکه اس کو زیاده سے زیاده استعمال کرتے هیں تاکه معقولیت پسند لوگوں کی تشفی هوسکے۔ چنانچه جو فلسفی اور علما جبر کے قائل تھے انهون نے گذشته صدی بلکه خود موجوده صدی کے اوائل مین سائنس کی کامیابی سے فائده اٹھاکر اپنے اعتقاد کی تلقین میں بهت مدد لی۔ لیکن گذشته تیس چالیس سال میں سائنس کے بنیادی اصول میں ایك انقلاب هوگیا هے جس کا بهت بڑا اثر زیر بحث مسئله پر بھی هے۔

اس مسئله کا مرکزی مفهوم یه هے که انسان اپنے اعمال میں مختار هے یا مجبور۔ یعنے سوال یه هے که آیا انسان جو چاهے کرسکتا هے یا اس کی مرضی کے بغیر اس امر کا تصفیه پهلے هی هوچکا هے که وه کیا کریگا۔ دنیا کے تقریبا تمام مذاهب کے فلسفون میں اس سوال پر هر زمانه میں طویل بحثیں هوئی هیں کیونکه خدا کے وجود اور سزا وجزا کے امکان کی بنیاد اسی مسئله کے حل پر منحصر هے۔ سائنس کا اثر اس مسئله پر اس زمانه سے شروع هوا جب که نیوٹن

نے اپنے کلیه تجاذب کی بنا پر نظام عالم کی ایك نظری ترتیب پیش کی اور اس میں بتدریج وسعت ہوتی گئی یہاں تك که علوم و فنون کی تمام شاخوں میں یه اصول سرایت کر گیا ـ نیوٹن کی میکانکس نہایت کامیابی کے ساتھ علم خواص مادہ، علم آواز، علم حرارت، علم مناظر، علوم برق و مقناطیس اور علم ہئیت پر ہر طرح سے چھا گئی اور یوں سمجھا جانے لگا که جس سائنس کی بنیاد اس میکانی اصول پر نه رکھی گئی ہو وہ باضابطه سائنس ہی نہیں ہے ـ چنانچه ۱۹ ویں صدی میں تو علم حیات کی بھی انہی اصول کے تحت تشکیل ہونے لگی اور نه صرف انسانوں کے اعضا بلکه دماغ کے افعال کی بھی میکانی توجیه کی گئی ـ

نیوٹن کی میکانکس کا اہم ترین مسئله یه ہے که اگر کسی جسم کی موجودہ حالت معلوم ہو تو آئندہ تا ابد اس کی حالت معلوم ہوسکتی ہے یعنی کسی آئندہ وقت پر وہ جسم مجبور ہے که ایك خاص حالت میں ہو ـ اس کے علاوہ وہ کوئی دوسری حالت اختیار نہیں کرسکتا ـ میکانکس کی کامیابی کیساتھ تعیّن (determinism) کا یه تصوّر بھی وسیع ہوتا گیا یہاں تك که ۱۹ ویں صدی کے آخر میں یه اپنے انتہائی عروج پر پہنچ گیا اور تعین کو ساری کائنات پر چسپاں کردیا گیا یعنی سائنس‌داں یه ماننے لگے که کائنات کی ابتدائی حالت میں اس کی ساری آئندہ تاریخ معین ہوگئی ہے جس سے وہ ذرّہ برابر نہیں ہٹ سکتی ـ

فلاسفه کے اس گروہ نے جو جبریّت کا قائل تھا اس اصول کو لے لیا اور بزعم خود یه سمجھنے لگے که اس سے ان کے عقیدہ کی تصدیق ہوتی ہے ـ جب ہر چیز کا فعل معیّن ہوگیا تو پھر ایسی دنیا میں ان کے نزدیك خدا کے وجود کی ضرورت ہی باقی نہیں رہی اور اس طرح مادیّت اور الحاد میں بھی کافی ترقی ہوگئی ـ

لیکن بیسویں صدی کی ابتدا میں نیوٹن کی میکانکس اور اس پر قائم شدہ سائنس کی عمارت کو زبردست دھکا لگا اور اس کے اصول یکے بعد دیگرے

ٹوٹنے لگے۔ یہاں ہم صرف انہی اصول پر بحث کرین گے۔جن کا تعلق جبر و قدر کے مسئلہ سے ہے۔اس بحث میں قدیم سائنس سے ہماری مراد وہ سائنس ہے جس کی تشکیل گلیلیو اور نیوٹن کے زمانہ سے لیکر ۱۹ وین صدی کے آخر تک ہوتی رہی اور جدید سائنس سے مراد وہ سائنس ہے۔جس کی ابتدا سنہ ۱۹۰۰ع میں ہوئی جو اب مروج ہے۔قدیم سائنس میں کائنات کی دو بنیادی چیزین مادّہ اور توانائی (energy) ہیں۔جن میں سے ہر ایک ناقابل فنا ہے اگرچہ یہ اپنی حالت بدل سکتے ہیں۔اور کائنات کے سارے واقعات اسی پر مشتمل ہوتے ہیں کہ مادہ اپنی شکل بدلے یا توانائی متغیّر ہو۔مادّہ اور نور کو ایک دوسرے سے بالکل جدا رکھا گیا اور ان کی امتیازی خاصیتیں یہ سمجھی گئیں کہ مادّہ ذرّاتی (corpuscular) ہے اور توانائی موجی (wave - like) ہے۔لیکن سنہ ۱۹۰۰ع میں پروفیسر پلانک نے بتلایا کہ توانائی میں تغیّر مسلسل نہیں بلکہ غیر مسلسل ہوتا ہے۔اس مفہوم کی تعمیم کرتے ہوے پروفیسر آئن شٹائن نے سنہ ۱۹۰۵ع میں یہ انکشاف کیا کہ نور کی خاصیت نہ صرف موجی ہے بلکہ بعض تجربون کے نتائج کی توجیہ کرنے کے لئے یہ ماننا پڑتا ہے کہ نور کے ذرّات ہوتے ہیں۔ اس کے بعد اپنے نظریۂ اضافیت کی بنا پر آئن شٹائن نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ توانائی۔اور مادّہ دو مختلف چیزین نہیں بلکہ ایک ہی چیز کی دو مختلف حالتیں ہیں جو ایک دوسرے میں تبدیل ہوسکتی ہیں۔ بیسوین صدی کا یہ سب سے بڑا انکشاف ہے اور تجربہ سے ثابت ہو چکا ہے کہ مادّہ توانائی میں منتقل ہوسکتا ہے اور توانائی مادہ میں۔ چنانچہ سنہ ۱۹۳۲ع میں نور کی دو شعاعون سے مادّی ذرّہ پیدا کرلیا گیا۔

متعدد تجربون کی بنا پر اب ثابت ہوچکا ہے کہ ذرّون کی طرح حرکت کرنا محض مادّہ کی خاصیت نہیں بلکہ نور اور توانائی کی بھی خاصیت

ہے اور اسی طرح موجی حرکت کرنا محض توانائی ہی کی خاصیت نہیں بلکہ مادّہ بھی موجی خاصیت رکھتا ہے۔ غرض کہ یہ دوئی عالمگیر ہے اور مادّہ اور توانائی میں سے ہر ایک میں ذرّاتی اور موجی دونوں خاصیتیں پائی جاتی ہیں یعنے مادّہ کبھی ذرّوں کی طرح عمل کرتا ہے اور کبھی موجوں کی طرح۔ یہی حال توانائی کا بھی ہے کہ وہ کبھی ذرّوں کی طرح عمل کرتی ہے اور کبھی موجوں کی طرح۔ اس بنا پر سنہ ۱۹۲۴ع میں اور اس کے بعد مختلف علماء کی کوششوں سے ایک ایسے میکانکس کی بنیاد پڑی جو نیوٹن کی میکانکس سے بالکل مختلف ہے اور جس کا بنیادی اصول بھی عالمگیر دوئی ہے۔ سنہ ۱۹۲۷ع میں اس کوانٹم میکانکس (Quantum Mechanics) سے پروفیسر ہائی زن برگ (Heisenberg) نے یہ اہم انکشاف کیا کہ وہ اصول تعیّن (determinism) جو نیوٹن کے زمانہ سے چلا آرہا ہے اب قائم نہیں رہ سکتا۔ ہائی زن برگ نے بتلایا کہ اصول تعیّن کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ اگر کسی وقت ایک جسم کا مقام اور اس کی رفتار معلوم ہو تو کسی آئندہ وقت پر اس کا مقام اور اس کی رفتار کو محسوب کیا جاسکتا ہے۔ ہائی زن برگ نے ان تمام تجربوں کی تحلیل کی جن کی مدد سے ذرّوں کا مقام یا ان کی رفتار محسوب کی جاسکتی ہے اور ثابت کیا کہ ایک ہی وقت میں مقام اور رفتار کا پوری صحت کے ساتھ معلوم کرنا ممکن نہیں ہے۔ یہ عدم امکان محض اسی وجہ سے نہیں ہے کہ ہمارے آلات نا مکمل ہیں بلکہ فی نفسہ نا ممکن ہے۔ تجربہ کرنے اور مشاہدہ کرنے ہی سے اس ذرّہ میں ایسا خلل واقع ہوتا ہے کہ مقام اور رفتار کا صحیح اندازہ ایک ساتھ نہیں ہوسکتا بلکہ ان دونوں میں تھوڑا سا اشتباہ باقی رہ جاتا ہے۔ رفتار کو جس قدر زیادہ صحت کے ساتھ معلوم کیا جائے مقام اسی قدر کم صحت کے ساتھ معلوم ہوتا ہے اور مقام کو جس قدر زیادہ صحت کے ساتھ معلوم کیا جائے رفتار اسی قدر کم صحت کے

ساتھ معلوم ہوتی ہے۔ یعنے کسی جسم کی ابتدائی حالت کامل صحت کے ساتھ نہیں معلوم ہوسکتی۔ قدیم اصول تعیّن کے صغری اور کبری یہ ہیں کہ "(الف) اگر ابتدائی حالت معلوم ہو تو (ب) آئندہ حالت خود بخود معلوم ہوجاتی ہے" ھائی زن برگ مبرے سے اس نتیجہ کے صغری کو ہی مسترد کردیتا ہے یعنے کہتا ہے کہ کسی جسم کی ابتدائی حالت ہی کامل صحت کے ساتھ نہیں معلوم ہوسکتی۔ پس لازماً یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ آئندہ حالت کا تعیّن نہیں کیا جاسکتا۔ اس عدم تعیّن کا ثبوت کوانٹم میکانکس کے بنیادی اصول سے راست بھی مہیا کیا گیا اور اب عام طور پر مانا جاتا ہے کہ قوانین قدرت کوئی تعیینی (deterministic) قوانین نہیں ہیں بلکہ اعدادی (statistical) قوانین ہیں۔ اس نتیجہ نے اس اصول علیّت (causality) کا خاتمہ کردیا جس کو کانٹ نے اقلیدس کے ہندسہ اور نیوٹن کی میکانکس کی بنا پر پیش کیا تھا اور جو حال تک فلسفہ اور سائنس میں مروّج تھا۔ نہ صرف کائنات بلکہ اسکا کوئی حصہ یہاں تک کہ کسی ایک ذرہ کا مستقبل بھی قطعی طور پر متعیّن نہیں ہے بلکہ وہ کئی ممکنہ حالتوں میں سے کوئی ایک حالت اختیار کرسکتا ہے۔

ماہرین طبیعیات کے ایک بڑے گروہ نے اصول علیّت کو خیرباد کہا دیا ہے لیکن ایک مختصر گروہ ایسا بھی ہے جس میں پلانک اور آئن شٹائن شامل ہیں جو اصول علیّت کو بہت مفید سمجھتا ہے اور جو اس وجہ سے خود علیّت کے مفہوم ہی میں ایسی تبدیلی کرنا چاہتا ہے کہ ھائی زن برگ کا عدم تعیّن کا اصول بھی اس میں شامل ہوجائے۔ چنانچہ پلانک کا قول ہے کہ کسی پیمائش میں عدم تعیّن اس وجہ سے ہوتا ہے کہ جس چیز کو ہم ناپتے ہیں اس کی قیمت خود عمل پیمائش پر منحصر ہوتی ہے۔ اس لئے خود تجربہ کرنے والے کو اور اسکے آلات کو بھی اس نظام میں شریک کرلینا چاہئے جس کی پیمائش کی جارہی ہے اور پھر اس پورے نظام پر اصول علیّت کا

استعمال کرنا چاہئے۔لیکن اس پر ایک اہم اعتراض یہ ہوتا ہے کہ علیّت کا بنیادی اصول انسان کے ذہن کا تابع ہوجاتا ہے اور اس طرح اس اصول کی نوعیت اساسی نہیں بلکہ عارضی رہ جاتی ہے۔اس اعتراض کو رفع کرنے کی خاطر جو لوگ تعین کے قائل ہیں وہ ایک ایسے اعلی ذہن کا تصور کرتے ہیں جو تمام طبیعی واقعات پر جو کائنات میں کہین واقع ہون ان کی پوری تفصیلات کے ساتھ حاوی ہوتا ہے۔یہہ اعلی ذہن ہر ایک واقعہ کے متعلق صحیح پیش گوئی کرسکتا ہے۔انسان کا ذہن اور اس کے ایجاد کردہ آلات نیچر کے اجزا ہیں اور نیچر کے قوانین کے تابع ہیں۔اس لئے انسان صحیح پیش گوئی نہیں کرسکتا لیکن اس قسم کی بندشین اور رکاوٹین اعلی ذہن کے لئے نہیں پائی جاتین ظاہر ہے کہ اس منزل پر بحث سائنس کے دائرہ سے نکل کر مابعدالطبیعیات کے دائرہ میں پہنچ جاتی ہے۔خالص سائنس میں عدم تعین ایک اٹل اور بنیادی قانون ہے۔اس لئے مسئلہ جبر و قدر میں جو لوگ جبر کے قائل ہیں اور جو دس برس قبل تک اس کی موافقت میں سائنس اور میکانکس سے دلائل پیش کیا کرتے تھے ان کے لئے یہہ دلائل اب باقی نہیں رہتے۔اس کے ساتھہ مادیت کے معتقدین کی وہ بنیادین جو انہون نے سائنس کے اصول پر قائم کی تھین بالکل منہدم ہوگئیں ہیں۔اول تو جدید سائنس نے اپنا ایک دائرہ عمل معیّن کرلیا ہے اور جو امور اس دائرہ سے خارج ہیں سائنس ان کے متعلق کچھہ کہنا نہیں چاہتی۔لیکن اگر فلسفی سائنس سے کوئی نتیجہ اخذ کرنا ہی چاہتے ہیں تو یہہ حقیقت ناقابل انکار ہے کہ سائنس کی رہنمائی قدر کی طرف ہے اور وہ جبر اور مادیت کے مخالف ہے۔اس کا مختصر ذکر ہم آئندہ چند سطرون میں کرین گے۔

وہ قانون جو طبیعی دنیا کے انفرادی واقعات پر یعنے جوہرون، الکٹرون اور کوانٹمون پر عائد ہوتے ہیں اس امر کے متعلق کوئی پیش گوئی نہیں

کرتے کہ کوئی فرد آئندہ کیا کریگا۔ یہہ قانون بہت سی ممکنہ حالتوں میں سے ہر ایک حالت کا احتمال (probability) بتلاتے ھیں۔ بڑے پیمانہ والے واقعات کے لئیے جو دنیا میں روزمرہ ظاہر ہوتے ھیں آلات کی خطاؤں کی حدوں کے اندر پیش گوئی کی جاسکتی ھے لیکن اس سے علیّت یا تعیّن کے نتیجے نہیں نکالے جاسکتے۔ کسی انسان کے متعلق یہ نہیں کہا جاسکتا کہ آئندہ کسی خاص لمحہ میں اس کی حالت نمبر (۱) ہوگی یا نمبر (۲)۔ البتہ اس قدر بتلایا جاسکتا ھے کہ حالت نمبر (۱) ہونے کا کیا امکان ھے اور نمبر (۲) کا کیا امکان ھے۔

اگر مادّی دنیا کو تعیّنی (جبری) بنانا ھے تو لازماً پہلے انسانی ذہن کو بھی جبری بنانا چاھئیے۔ یہ نہیں ہوسکتا کہ انسانی ذہن تو مختار رھے اور مادّی دنیا جبری ہو کیونکہ انسان آزادی کے ساتھ دنیا کی حالت کو اس طرح بدل سکتا ھے کہ ہر قسم کی پیش گوئی بے معنی ہوجائے۔ مثلاً اگر ہم آج یہ پیش گوئی کریں کہ فلاں مقام پر ایک سال کے بعد یہ موسم ہوگا تو یہ ضروری ہوگا کہ اس مقام کے گرد و پیش کی فضا جو اس وقت ہماری نظروں کے سامنے ھے اور جس کی بنا پر ہم نے موسم کا اندازہ لگایا ھے وہ ایک سال کے بعد بھی اسی حالت میں رھے۔ لیکن اگر کوئی انسان اس مقام کے قریب جنگل کو کاٹ دے یا جلا دے تو سال بھر بعد اس مقام پر موسم اس طرح کا نہیں ہوگا جس کی ہم نے پیش گوئی کی تھی۔ اس لئے جیسا کہ ہم نے ابھی کہا ھے اگر ذہن کو مختار مان لیا جائے تو ناممکن ہوجاتا ھے کہ مادّی دنیا کو جبری قرار دیا جائے۔ اس کے بر عکس یہ بھی ناممکن ھے کہ مادّی دنیا کو مختار مان لیں اور انسانی ذہن کو مقیّد کردیں کیونکہ ذہن اپنے ارادہ سے جسم اور اشیا کی حرکتوں کو قابو میں رکھتا ھے۔ یہ تصور صریحاً مہمل ہوگا کہ جسم اور اشیاء جو ذہن کے قابو میں رہتی ھیں وہ تو مختار اور

اور آزاد رهیں اور خود ذهن جو ان اشیا کو قابو میں رکھتا هے مجبور اور مقیّد هو جائے۔

اب ایک آخری صورت یه غور طلب رہ جاتی هے که انسانی ذهن اور مادّی اشیا دونوں کو مجبور اور مقیّد سمجھه لیں۔ چند دنوں تک جبر اور مادّیت کے قائل علما کا خیال تھا که جو حرکتیں همارے اراده کے سبب سے واقع هوتی نظر آتی هیں وه دراصل دماغ کے ذرّوں کی حرکتوں کے تابع هیں۔ چنانچه اس کے لئے انهوں نے ایک میکانی دماغ (mechanical brain) کا تصوّر کیا جس کی مدد سے یه ثابت کرنے کی کوشش کی گئی که نه صرف هماری ارادی حرکتیں بلکه خود اراده کے محرکات اور اراده بھی معیّن هیں۔ لیکن اگر بالغرض هم یه مان بھی لیں که انسانی دماغ پر جس میں شعور بھی پایا جاتا هے وه طبیعی قانون استعمال کئے جاسکتے هیں۔ جو مادّی دنیا کے لئے صحیح ثابت هوئے هیں تب بھی یه استدلال اب غلط هوجاتا هے کیونکه هائی زن برگ کے عدم تعیّن کے اصول کی بنا پر خود مادّی دنیا هی میں جبر اور تعین کا اصول باقی نهیں رهتا۔

غرض که سائنسی تجربوں مشاهدوں اور نظریوں کے جدید ترین نتیجے تقریباً تمام بڑے سائنس دانوں کو اس مسلک کی طرف لا رهے هیں که هماری دنیا میں میکانی تعیّن اور مادّیت کی پرستش اب کسی طرح حق بجانب نهیں هے اور یه که انسان اپنے اعمال میں خود مختار هے۔

یه مختصر خا که اس مسئله کی اهمیت کی بنا پر یهاں پیش کردیا گیا هے اضافیت کے سلسله کی دوسری کتاب "کوانٹم" میں اس پر تفصیل کے ساته بحث کی جائے گی۔

# رنگ برنگ کا چمڑا رنگنا

(دباّغ صاحب سیلانوی)

قدرتی رنگ اور انکی یہ صفت کہ وہ کپڑا، چمڑا، وغیرہ رنگ دیتے ہیں انسان کو کب معلوم ہوئی یہ بتانا ایک دشوار امر ہے۔ موجودہ سائنس ابتدائی انسان اور اسکی اولاد کے متعلق جو کچھہ کہتی ہے وہ بعض قوموں کے کتبوں اور قیاسات پر مبنی ہے۔ ظاہر ہے کہ جب انسان کو خود اپنی ہی کچھہ خبر نہ تھی اور نہ جب لکھنے پڑھنے کی ایجاد ہوئی تھی اُس زمانے کا حال موجودہ زمانہ میں دریافت کرنا سوائے قیاس کے اور کیونکر ہوسکتا ہے۔ قدیم مصر کے بادشاہوں کی قبروں کا پتہ لگنا۔ انکی مصالحہ کے ذریعہ محفوظ کی ہوئی لاشوں کا برآمد ہونا۔ حضرت سلیمان کی سلطنت اور اسکی بندرگاہ کا پتہ لگنا وغیرہ چند ایسے واقعات ہیں جن سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ مگر رنگ کی ایجاد، اور اُس کے استعمال کا آغاز کب سے ہوا یہ صرف قیاس پر مبنی ہے۔ یہی کہا جاسکتا ہے کہ جب سے انسان نے ہوش سنبھالا جب ہی سے اُسکو رنگ کا علم ہونا ممکن ہے۔ افریقہ و امریکہ کی وحشی قومیں اب بھی کپڑے کے استعمال سے ناواقف ہیں۔ مگر اپنے جسم کی زینت کے لئے قدرتی رنگ استعمال کرتی ہیں۔ ابتدائی انسان اور اسکی اولاد کے متعلق اگر موجودہ نسل اندازہ کرنا چاہے تو اُسے خود اپنے بچّوں کی حرکات و سکنات پر غور کرنا چاہئیے، مثلاً جب کسی ننّھے بچّے کو کوئی کھلونا یا اور کوئی نئی چیز دی جاتی ہے تو وہ اُس وقت خود کو بالکل بھول جاتا ہے اور تمام وقت

اسی سے کھیلنے میں صرف کرتا ہے بچہ جب کسی کھلونے یا نئی چیز سے کھیلنے میں مشغول ہوتا ہے تو والدین سمجھتے ہیں کہ کھیل رہا ہے مگر دراصل وہ ان چیزوں کی ماہیت معلوم کرنے میں مصروف ہوتا ہے اور اسی کوشش میں کھیلنے کی چیزوں کو توڑ پھوڑ کر رکھہ دیتا ہے۔ انسان کا بچہ شد بد ہوتے ہی ہر چیز کی دیکھہ بھال اور توڑ پھوڑ میں مصروف ہوجاتا ہے۔ الغرض فطری طور پر اس میں تحقیق کا مادّہ ابتدا ہی سے موجود ہوتا ہے۔ یہ روز مرہ کا مشاہدہ ہے کہ بچّے کو اس کے حال پر چھوڑ دیا جائے تو سب سے پہلے جو چیز اس کو ملتی ہے اس سے کھیلنے اور بگاڑنے بنانے میں مصروف ہوجاتا ہے۔ ابتدائی انسان جو صحرائی زندگی بسر کرتا ہوگا اس کی اولاد کو جو کچھہ کھیلنے کو میسر آسکتا تھا وہ وہی ہوسکتا ہے جو قدرت نے اس کے گرد و پیش افراط سے مہیا کر رکھا تھا۔ چنانچہ سب سے پہلی چیزیں مٹی، کنکر، پتھر، درخت، پھول، پھل، جنگلی جانور، اور کیڑوں مکوڑوں کے سوائے اور کیا ہوسکتی تھیں۔ مٹی سے جب بچّہ کھیلتا ہے اس وقت اس سے کھیلنا اور جسم پر ملنا اس کا معمولی شغل ہوتا ہے۔ کھیل کود میں اسکو یہ پہلا احساس ہوا ہوگا کہ ایک مٹی جسم پر ملنے سے بدن سفید، دوسری سے سرخ، اور تیسری سے زرد ہوجاتا ہے۔ اس طرح اسکو یہ پتہ چلا کہ کھریا مٹی سے بدن سفید، گیرو (Red Ochre) سے سرخ، اور پیوڑی (Yellow Ochre) سے زرد رنگ کا ہوجاتا ہے۔ اسی طرح جب کچھہ اور سمجھہ آئی اور اس کے ہاتھہ پیر زیادہ مضبوط اور کام کے قابل ہوئے تو اس نے مٹی کو چھوڑکر جھاڑ، پیڑ، رنگ برنگ کے خوشنما پھول پھل، اور چھال پتی کی طرف توجہ کی۔ کھیل کود میں درخت کی پتیاں نوچ نوچ کر ملنا اور پتھر پر پیس کر گول گول لڈو بنانا اسکا دل پسند مشغلہ بنا۔ اتفاق سے جب یہ عمل اس نے مہندی اور جنگلی نیل کے پودوں پر کیا تو اسکو انکے پتے ملتے

وقت تو کچھہ احساس نہ ہوا ہوگا (کیونکہ ابتدا میں انکی پتیوں کو ملنے سے هلکا زرد پانی نکلتا ھے) مگر کچھہ عرصہ بعد پتہ چلا ہوگا کہ ہوا کا اثر ہوکر مہندی کی پتیوں کا زرد رنگ سرخ اور جنگلی نیل کا رنگ نیلا ہوجاتا ھے۔ اسی طرح کھوکھلے درخت میں انسان کو بارش وغیرہ سے بچنے کے لئے جب پناہ لینے کی ضرورت ہوئی تو بارش تھم جانے کے بعد اس نے جو غور کیا تو معلوم ہوا کہ بارش کا صاف شفاف پانی درخت کی چھال پتی وغیرہ سے ملکر (جو وہاں جمع تہی) رنگین ہوگیا ھے۔ اسوقت اسکو یہ احساس ہوا کہ چھال پتی وغیرہ میں بہی قدرت نے رنگ کے گوناگون خزانے رکھے ہیں۔ یہ اس کی دوسری دریافت ہوئی۔ رفتہ رفتہ اسی طرح اسکو قدرتی ساز و سامان سے اپنی زیب و زینت کا خیال پیدا ہونے لگا۔ انہیں ابتدائی کہیاوں اور ہزار ھا برس کے ذاتی تجربات کا یہ نتیجہ ہوا کہ نیل، کسم، آل، پتنگ، هلدی، زعفران، کتھا، رگت روڑا (Logwood) وغیرہ کی باقاعدہ کاشت اور تیاری شروع ہوگئی۔ انہیں قدرتی ذرائع سے ھمارا هندوستان تنہا تمام دنیا کی رنگ کی ضرورت کو پورا کرتا رھا اور یہی نباتی رنگ چین ایران مصر اور یورپ سے تعلقات پیدا کرنے کا سبب ہوئے۔

هزارها برس تك هندوستانی رنگوں کا دور دورہ نہایت آب و تاب سے جاری رہا۔ تمام دنیا میں کوئی اور ملك اسکی برابری نہیں کرسکتا تھا۔ انیسوین صدی کے وسط تك ان چیزون کی طرف کسی اور نے کبہی رخ کرنیکی جرأت نہ کی، مگر انسانی تحقیقات کا سلسلہ برابر جاری رہا اور بالاخر ان ممالك کو جو هندوستان کے رنگ کے دست نگر تہے یہ گوارا نہوا کہ ھمیشہ ایك غیر ملك کی صنعت کے محتاج رہیں۔ چنانچہ جب انہون نے یہ دیکھا کہ انکے ملك کی آب و ہوا اس معاملہ میں انکے سخت خلاف ھے تو قدرتی رنگون کے مقابلہ میں انہون نے نقلی رنگ بنانا شروع کئے اور گذشتہ پچاس ساٹھہ سال کے

عرصہ میں وہ کمال پیدا کیا کہ ھندوستانی نباتی رنگ ان کے سامنے ماند پڑگئے۔ نقلی رنگوں کی ایجاد نے ھندوستان کو ایسا شدید نقصان پہونچایا کہ موجودہ نسل اسکا صحیح اندازہ نہیں کرسکتی۔ ھزارھا لوگ جو رنگ کی کاشت میں مصروف تھے بیکار ھوکر نان شبینہ کو محتاج ھوگئے۔ قاعدہ ھے کہ نقلی چیز اصلی چیز سے ھمیشہ ارزان ھوتی ھے۔ مزید لطف یہ کہ ,, نون لگے نہ پھٹکری اور رنگ آئے چوکھا ،، اسکے استعمال میں کوئی دردسری بھی نہیں ھوتی ، اس لئے نقلی رنگ نے نباتی رنگوں کا بالکل خاتمہ ھی کردیا۔ آجکل تمام تر کام انہیں نقلی رنگوں سے لئے جاتے ھیں اور نباتی رنگوں کی مطلق پرسش نہیں رھی۔ بڑی حیرت اور تعجب کی بات یہ ھے کہ اب دنیا کے تمام نفیس دلکش اور خوشنما رنگ پتھر کے کوئلہ سے بنائے جاتے ھیں۔ پتھر کے کوئلہ سے رنگ بنانا موجودہ نسل کی تحقیق کا زرین کارنامہ ھے۔ دراصل اسے جدید سائنس کا کرشمہ کہنا چاھئے۔

نقلی رنگ کی ایجاد میں جرمنی ھمیشہ سب میں پیش پیش رھا مگر جنگ عظیم کے زمانہ میں جب اس ملک سے تجارت کا سلسلہ منقطع ھوگیا تو نقلی رنگوں کا آنا بالکل موقوف ھوگیا۔ جن لوگوں کے پاس جرمنی کے رنگ کے ذخیرے موجود تھے وہ لکھ پتی اور کروڑ پتی بنگئے۔ مگر یہ ذخیرے دنیا کی روز افزوں مانگ اور ضرورت کو کب پورا کرسکتے تھے۔ اس لئے امریکہ، انگلستان اور جاپان نے بھی نقلی رنگ بنانے شروع کئے۔ اور وہ ایک حد تک دنیا کی ضرورت کو پورا کرتے رھے۔ جنگ کے ختم ھوتے ھی سلسلۂ تجارت کے دوبارہ جاری ھونے پر امریکہ کو معلوم ھوگیا کہ نقلی رنگ بنانے میں جرمنی سے مقابلہ کرنا کوئی کھیل نہیں ھے۔ نتیجہ یہ ھوا کہ امریکہ میں قریب قریب رنگ سازی کا کام بند ھوگیا ، اور غالباً یہی حال جاپان کا ھوا ، مگر انگلستان والوں نے ھمت نہ ھاری اور بڑی پامردی سے اب بھی کام کررھے

ہیں - چنانچہ بیسیوں رنگ انگلستان کے بنائے ہوئے ہندوستان میں آجکل فروخت ہورہے ہیں -

بازار میں نقلی رنگ بیسیوں قسم کے فروخت ہوتے ہیں - مختلف اشیاء رنگنے کے رنگ بھی مختلف ہیں، اور خاص خاص چیزوں کے لئے مخصوص رنگ ہوتے ہیں - پشمینہ رنگنے کے رنگ، چمڑا رنگنے کے رنگوں سے مختلف ہوتے ہیں، انکے استعمال کے طریقے بھی جداگانہ ہوتے ہیں - اسی طرح سوتی اور اونی کپڑا رنگنے کے رنگ، نیز تیل کو رنگ دینے کے رنگ بھی جدا جدا اور مختلف ہوتے ہیں - رنگ خریدتے وقت رنگی جانے والی شے کا نام بتانے پر رنگ فروش مناسب رنگ مہیا کردیتا ہے - شدہ شدہ تجربہ سے معلوم ہوجاتا ہے کہ کون سے رنگ مفید سہل الحصول اور قابل استعمال ہیں - چنانچہ یہ معلوم ہونے کے بعد انہیں استعمال کرنا چاہئے - کسی سہولت کے خیال سے آگے چلکر کسی مقام پر ایک مختصر مگر ضروری فہرست دباغت کے مختلف رنگوں کی درج کردی ہے، تاکہ مبتدی شائقین اس سے فائدہ اٹھائین اور ذاتی تجربہ کے ساتھ اس فہرست میں اضافہ کرتے رہیں -

تمام نقلی رنگ پانی میں حل ہوجاتے ہیں، اور چمڑا انکو جلد قبول کرلیتا ہے، مگر ان رنگوں کو ہمیشہ نیم گرم پانی میں حل کرنا چاہئے - پانی ہلکا یا بھاری ہونے کا اندیشہ ہو تو ایک دو تولہ ایسٹك ایسڈ (Acetic acid) پانی میں ملا لیا جائے تاکہ رنگ میں کوئی عیب پیدا ہونے کا خدشہ نہ رہے -

چمڑے کے لئے رنگ کو بالکل اسی طرح تیار کرتے ہیں جس طرح کپڑا رنگنے کو رنگ گھر پر تیار کیا جاتا ہے یا رنگ ریز دکان پر تیار کرتا ہے - فرق صرف اتنا ہوتا ہے کہ خانگی ضرورت کے لئے گھر کے روزانہ استعمالی برتن کافی ہوتے ہیں اور دوکان پر حسب ضرورت بڑے بڑے اور کئی کئی

برتن ہوتے ہیں۔ کارخانوں میں ضرورت کے مطابق تام چینی کے گلاس، بالٹیاں، لکڑی کی ناندیں اور ڈھول استعمال کئے جاتے ہیں۔

## رنگ بنانے کا طریقہ

ایک تام چینی کی بالٹی یا لکڑی کی ناندلو۔ اس میں ایک من نیم گرم پانی ڈال لو۔ جیسا کہ اوپر بتلایا گیا ہے اگر پانی کے ہلکے یا بھاری ہونے کا خدشہ ہو تو اسمیں دو چار تولہ ایسیٹک ایسڈ ملادو۔ چار سیر رنگ ڈال کر لکڑی سے جلد جلد ہلاتے رہو تاکہ رنگ پانی میں خوب گھل مل کر ایک جان ہوجائے۔ نیم گرم پانی میں رنگ ملانے سے چمڑا اسے جلد قبول کرلیتا ہے۔ اسلئے نیم گرم پانی ہی میں چمڑے کو رنگنا چاہئیے۔ بعض اوقات صافی یا برش سے رنگنے میں جب رنگ ٹھنڈا ہوجاتا ہے تو چمڑا اس کو قبول نہیں کرتا۔ ایسی صورت میں رنگ کو دوبارہ گرم کر کے استعمال کیا جائے تو چمڑا اس کو جلد قبول کرلیتا ہے۔

بعض رنگ پانی میں بجائے گھلنے کے لگدی سی بن کر رہ جاتے ہیں۔ اولاً تو ایسے رنگ سے احتراز ہی بہتر ہے، لیکن اگر خریدا جا چکا ہے تو اسے کارآمد بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے رنگ کی لگدی میں فارمک ایسڈ یا گندھک کا ترشہ ملادو پھر اسے کام میں لاؤ۔ گندھک کے ترشہ کی نسبت فارمک ایسڈ بہتر ہوتا ہے۔ ترشہ کی مقدار کا تناسب یہ ہونا چاہئے کہ وہ رنگ کا چوتھائی یا زیادہ سے زیادہ نصف حصّہ ہو۔ جس قدر کم مقدار سے کام نکلے نکالنا چاہئیے۔

## رنگنے کا طریقہ

چمڑا عام طور پر دو طرح سے رنگا جاتا ہے:- (۱) صافی یا برش (نرم بال کا) رنگ میں خوب

تر کرکے چمڑے کی سطح پر پھیرا جائے۔ دو یا تین مرتبہ پھیر کر حسب خواہش تیار کرلیں۔ اس طریقہ سے رنگ کم صرف ہوتا ھے۔

(۲) چمڑا ناندیا ڈھول میں ڈبو کر رنگا جاتا ھے مگر اس طریقہ سے رنگ مقابلۃً دو چند بلکہ اس سے بھی زیادہ صرف ہوتا ھے۔

ذیل میں رنگوں کے چند اوزان درج ھیں۔ تجربہ کی بنا پر ترمیم کرکے مختلف رنگوں کو مختلف اوزان میں ملاکر نئے نئے رنگ بنائے جائیں۔ بعض رنگ ایک دوسرے سے لگّا نہیں کھاتے۔ اگر ملائے جائیں تو پھٹ کر اور تہ نشین ھوکر بیکار ھوجاتے ھیں۔ ذاتی تجربہ سے یا کسی تجربہ کار کی نگرانی میں کام کرنے سے انکا حال معلوم ھوجاتا ھے۔

(الف) بھیڑ اور بکری کے چمڑے کو صافی سے اور ڈوب سے رنگنے کے اوزان۔

(۱) صافی یا برش سے رنگنے کے لئے ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ فی چمڑا۔
(۲) ڈوب کے لئے ۶ ماشہ تا ایک تولہ فی چمڑا۔

(ب) گائے بیل کے چمڑوں کے لئے اوزان۔

(۱) صافی کے طریق پر رنگنے کے لئے ۲ تولہ تا ۲½ تولہ فی چمڑا۔
(۲) ڈوب کے طریق پر رنگنے کے لئے ۵ تا ۶ تولہ فی چمڑا۔

چمڑا رنگنے میں ھر چیز نہایت صاف ستھری استعمال کرنا چاھئے۔ گلاس اور بالٹی میں کس قدر پانی آسکتا ھے اس کا ایک مرتبہ اندازہ کرلیا جائے تاکہ بار بار ناپنے کی ضرورت نہ ھو۔ برتن تمام قلعی دار یا تام چینی یا لکڑی کے ھوں۔ کام کرنے والے کو نہایت صفائی پسند اور محتاط ھونا چاھئے۔

## رنگنے سے پہلے دباغت شدہ چمڑے کی تیاری

دباغت کے بعد چمڑے کو تیل لگا کر، یا دھونے کے بعد تیل لگا کر خشک کرلینا چاھئے۔

گائے بیل کا چمڑا جب دباغت کے گودام سے آتا ھے تو ایسے ایک سو عدد چمڑون کے لئے تقریباً تین چار سیر تل کے تیل کا نہایت ھلکا ھاتھہ بال کے رخ پر لگاکر ان چمڑون کو ایک پر ایک ڈھیر کردیا جاتا ھے۔ دوسرے دن انکو علیحدہ علیحدہ خشک ھونیکے لئے رسیون سے لٹکا دیا جاتا ھے۔ خشک ھونے کے کچھہ عرصہ بعد، یا اگر ضرورت ھو تو خشک ھوتے ھی، یا دباغت کے گودام سے آتے ھی، انکی دھلائی، منجائی، چھلائی اور بٹھائی کی جاتی ھے۔ دباغت کے بعد تیل کا ھاتھہ لگاکر خشک کرنا اور خشک ھونیکے کچھہ عرصہ بعد دھلائی منجائی وغیرہ کرنا ایک بہتر طریقہ ھے۔ یہی عمل دباغت کے گودام سے مال آتے ھی اور خشک ھونے سے پہلے بھی ضرورت کے وقت کیا جاتا ھے۔ ان تینون صورتون میں عمل ایک ھی طرح کا ھوتا ھے۔

چمڑا خشک ھونیکے کچھہ عرصہ بعد رنگائی اور تیل چربی کے گودام میں آتا ھے تو سب سے پہلے اسکو صاف پانی کے حوض یا ناند میں بھگولیا جاتا ھے۔ نرم ھونے پر یہ ڈھول کے دھانہ میں بہ آسانی آسکتا ھے۔ چنانچہ اس وقت تقریباً پچیس تیس چمڑے ایک بڑے ڈھول میں داخل کر کے اسکا دھانہ بند کردیا جاتا ھے اور ڈھول میں ایک طرف پانی کا جو نل لگا ھوا ھے اسے کھولدیتے ھیں۔ جب ڈھول ایک چوتھائی یا اس سے کچھہ کم پانی سے بھر جاتا ھے تو اسکو انجن سے چلا دیتے ھیں اور وہ برابر گھومتا رھتا ھے۔ ڈھول کے باھر جا بجا جو میخیں لگی ھوئی ھیں، انمیں سے بعض کو نکال دیتے ھیں اور اسکے دھانے کو بھی مضبوط بند نہیں کرتے تاکہ پانی خارج ھوتا رھے۔ چنانچہ ڈھول

کی میخون سے اور دھانے سے گندہ پانی خارج ہوتا رہتا ہے، اور نل کی راہ سے صاف پانی ڈھول کے اندر داخل ہوتا رہتا ہے۔ یہ عمل دو ڈھائی گھنٹے تک، یا جب تک کہ چمڑے کی اچھی دھلائی نہ ہو جائے جاری رکھا جاتا ہے۔ جب ڈھول کے دھانے اور میخون کے سوراخون سے گندے پانی کے بجائے صاف پانی آنے لگے تو اسکے بعد نصف گھنٹے تک چمڑون کو ڈھول میں اور گھماتے رهیں اور پھر اسکی گردش بند کردین اور اسکا دھانہ کھول کر ایک ایک چمڑے کو لکڑی کی گھوڑیون پر پھیلا دین۔

دوسرے روز دو مزدور ایک چمڑے کو ایک چوڑی چکنی پتھر کی میز پر اسطرح پھیلائیں کہ بال کا رخ میز سے ملا ہوا اور گوشت کا رخ اوپر رہے۔ میز پر اسے بالکل پٹ پھیلا کر دونو مزدور آسے لوہے یا پیتل تانبے کے سلیکر سے خوب دھو کر اور مانجھ کر صاف کرین اور دوران عمل میں اس پر پانی بہا بہا کر دھوئیں۔ پھر آسکو ایک صاف پانی کی ناند میں ایک دو غوطے دیکر دھو ڈالیں۔ اس کے بعد آسکے بال کے رخ کی دھلائی منجائی پتھر کے سلیکر سے کرین۔ یعنے چمڑے کو پہلے کی طرح میز پر پٹ پھیلا کر آسکے بال کے رخ پر میٹھا تیل ہلکا ہلکا چھڑک دیا جائے اور پھر دونون ہاتھون سے تمام چمڑے پر تیل مل دیا جائے۔ اس کے بعد خشک ہونے کے لئے گودام میں لٹکا دیا جائے۔ تقریباً دو سیر سے لیکر تین سیر تک میٹھا تیل ایک سو چمڑے کے لئے کافی ہوتا ہے۔ اگر چمڑا بیل کا ہو اور دانہ بڑا ہو تو آس کو پہلے پتھر کے سلیکر سے دھوتے ہیں۔ بعد مین پیتل کے سلیکر سے خوب مانجھ کر اور صاف پانی میں دو چار غوطے دے کر میز پر بال کا رخ اوپر رکھ کر پھیلا دیتے ہیں اسی طرح کل چمڑے دھو دھو کر اور مانجھ کر اور تیل لگا کر خشک کرائے جاتے ہیں اور بالکل خشک ہو جانے کے بعد آن پر دوسرا عمل کیا جاتا ہے۔

# غوطہ خوری

(سی ۔ سوریا ناراین مورتی صاحب)

مختلف اغراض کے لئے غوطہ خوری کا رواج زمانہ قدیم سے چلا آتا ھے ۔ تقریباً تین ھزار برس سے لنکا کے باشندے موتیون اور مونگون کے لئے بہت گہرائی تک سمندر میں غوطے لگاتے رھے ھیں ۔ لنکا اور ایران کے غوطہ خور آج بھی اسی طرح سمندر کی تہ میں جاتے ھیں جس طرح چند سو سال پہلے جایا کرتے تھے ۔ لیکن ان کو بہت جلد اوپر آنا پڑتا ھے کیونکہ بغیر کسی ایسے آلہ کے جو سانس لینے میں مدد دے سکتا ھو زیادہ دیر تک پانی کے اندر رھنا ممکن نہیں ۔ کوئی شخص سانس لئے بغیر زیادہ سے زیادہ تین منٹ تک پانی میں رہ سکتا ھے ۔ اگر کوئی شخص اس سے زیادہ دیر تک ٹھیرا رھے تو پہلے وہ بیہوش ھوجاتا اور پھر کچھہ اور وقت گذرنے پر مر بھی سکتا ھے ۔ اسی وجہ سے آجکل ایران اور لنکا کے غوطہ خور دو منٹ سے زیادہ سمندر کی تہ میں نہیں ٹھیرتے ۔ انکو اتنی مشق ھوتی ھے کہ وہ اس قلیل وقت ھی میں بہت کچھہ کام کرسکتے ھیں اور پھر تھوڑے وقفہ سے کئی مرتبہ غوطے لگاسکتے ھیں ۔

چند تاریخی امور ۔ غوطہ خوری کے لئے آلات سے مدد لینے کا ذکر سب سے پہلے ارسطو نے کیا ھے ۔ ارسطو کی تحریرات سے پتہ چلتا ھے کہ اس زمانے میں بھی غوطہ خورون کے پاس ایسے آلات موجود تھے جنکی مدد سے

وہ باہر سے پانی کے اندر ہوا کو کھینچ کر زیادہ عرصے تک سمندر کی تہ میں رہ کر کام کرسکتے تھے۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ سکندر آعظم ایک مشین کے ذریعہ جسکا نام کولمفا (Colimpha) تھا سمندر کی تہ میں آترے تھے۔ اس آلہ میں یہ خاص بات تھی کہ اس کی وجہ سے آدمی بھیگتا نہ تھا اور اسمیں روشنی کے داخل ہونیکا بھی انتظام تھا۔

پلائنی نے بھی یہ بیان کیا ہے کہ قدیم زمانے میں غوطہ خور جنگ میں حصہ لیا کرتے تھے۔ وہ ایک ایسی نلی کے ذریعہ سانس لیا کرتے تھے جسکا ایک سرا ان کے منہ میں رہتا تھا اور دوسرا سرا پانی پر تیرتا رہتا تھا۔ سنہ ۱۶۷۹ء میں جی۔ اے۔ بوزیلی نے ایک آلہ ایجاد کیا جسکی بدولت غوطہ خور ایک خاص گہرائی تک پانی میں جا سکتا تھا۔ نیز اس آلہ میں غوطہ خور کی کثافت اضافی کے کم و بیش کرنے کا انتظام تھا، لیکن یہ عملی طور پر کامیاب ثابت نہ ہوا۔

سنہ ۱۷۱۵ء میں جان لیتھ برج نے پن روک چمڑے کا ایک ایسا غلاف (شکل نمبر ۱) بنایا جو آدمی کے پورے جسم کو گھیرلیتا تھا۔ اس غلاف کے اندر تقریباً ۲۶ گیلن ہوا سماتی تھی اور یہ اسطرح بنایا گیا تھا کہ اسکو پہن کر آدمی اپنے ہاتھ پاؤں بہ آسانی ہلالیتا تھا۔ غوطہ خور اس لباس کو پہن کر سمندر کی تہ میں بہ آسانی چل سکتا اور ڈوبے ہوئے جہاز تک پہنچ کر اشیائے مطلوبہ کو ڈھونڈ سکتا تھا۔ جب غلاف کے اندر ہوا ختم ہونے کے قریب آتی تو وہ سطح پر واپس آجاتا۔ کہا جاتا ہے کہ اس ایجاد سے لیتھ برج نے کافی نفع حاصل کیا۔



(شکل نمبر ۱) لیتهہ برج کا آله

سنه ۱۷۹۸ء میں کلائین گرٹ نے ایك ایسا آله (شکل نمبر ۲) ایجاد کیا جو ایك دهاتی استوانے پر مشتمل تها اور جسکا ایك سرا بیضوی تها۔ یه استوانه غوطه خور کے سر اور جسم کو کولهے تك ڈهانکنے کے لئے کافی هوتا تها۔ غوطه خور پہلے چمڑے کی ایك هوا بند صدری اور پائجامه پہن لیتا تها۔ صرف هاتهه پاؤں باهر رهتے تهے۔ اس لباس پر دهاتی استوانه اسطرح باندہ دیا جاتا تها که کل لباس هوا بند هوجائے۔ تنفس کا انتظام هاتهی دانت کی ایك ایسی نلی سے کیا جاتا تها جسکا ایك سرا غوطه خور کے منه میں اور دوسرا سرا پانی کی سطح کے اوپر رهتا تها۔



(شکل نمبر ۲) کلائین گرٹ کا آله

سنه ۱۸۱۹ء میں آگسٹس سیبیے نے ایك ،،کھلا غوطه خور لباس،، (Open diving dress) (شکل نمبر ۳) بنایا۔ اس میں هوا پمپ سے کام لیا جاتا تھا۔ یه لباس خود (Helmet) شانه پوش (Shoulderplate) اور پن روك چمڑے کی صدری پر مشتمل تھا۔ صدری غوطه خور کی کمر تك پہنچتی تھی اور اسکے بالائی حصے کے ساتھه خود اور شانه پوش ملا دیا جاتا تھا۔ خود کے اندر هوا کی رو ایك لچکدار نلی کے ذریعه هوا پمپ سے لگاتار داخل کی جاتی تھی۔ یه هوا پانی کو غوطه خور کی ٹھوڑی سے نیچے رکھتی تھی اور صدری کے نچلے سرے سے باهر نکل جاتی تھی۔ اس لباس سے کام بہت عمده طریقه پر انجام پاتا تھا لیکن

اسمیں یه خامی تھی که غوطه خور کو ھمیشه سیدھا یا قریب قریب سیدھا رھنا پڑتا تھا۔ اگر ٹکر سے غوطه خور لڑھك جائے تو پانی اسکے تمام لباس مین بھر جاتا تھا۔اس صورت میں غوطه خور کو آسی دم سطح پر لانا ضروری ھوتا۔



(شکل نمبر ۳) سیبسے کا کھلا غوطه خور لباس



(شکل نمبر ۴) بند غوطه خور لباس

ورنہ اسکی زندگی خطرہ میں پڑ جاتی اور وہ ڈوب کر مرجاتا۔ اس نقص کو دور کرنے کے لئے سیبیے نے کئی تجربے کئے۔ اور آخرکار اس نے سنہ ۱۸۳۰ء میں (شکل نمبر ۴) بند غوطہ خور لباس (Close dress) تجویز کیا۔ اس بند لباس کے ساتھ بھی خود استعمال کیا جاتا تھا۔ خود میں ہوا داخل کرنے یا خود سے ہوا باھر نکالنے کے لئے کھلمندن لگائے گئے تھے۔ سنہ ۱۸۷۲ء میں سیبیے کے انتقال کے بعد اس لباس میں کئی ترمیمات کی گئیں۔ تاہم موجودہ زمانہ میں جو لباس استعمال کیا جارہا ہے وہ تمام تر سیبیے کے اصول ھی پر مبنی ہے۔

## غوطه خوری کے جدید لوازمات

آج کل ان کی حسب ذیل تین قسمیں رائج ھیں:—

(۱) معمولی غوطه خور آله
(۲) خود کافی غوطه خور آله
(۳) گہری غوطه خور زره

## ۱۔ معمولی غوطه خور آله

یہ آلہ حسب ذیل اجزا پر مشتمل ہوتا ہے:—

(۱) خود۔ (۲) شانہ پوش۔ (۳) پن روك غوطہ خور لباس۔ (۴) وزنی بوٹ اور سیسے کے اوزان۔ (۵) ھوائی نلی۔ (۶) بچاؤ رسی (Life-line)۔ (۷) ٹیلیفون۔ (۸) ھوا پمپ۔ (۹) برقی لمپ۔ ذیل میں اس آلہ کے ایك ایك جز کی تشریح کی گئی ہے اور ھر حصے کا مصرف بھی بیان کیا گیا ہے۔

۱۔ خود۔ (شکل نمبر ۵)۔ یہ تانبے کا ھوتا ہے اور اسمیں تین کھڑکیاں رکھی جاتی ھیں جن میں شیشے لگائے جاتے ھیں۔ سامنے کا شیشہ گول ھوتا ہے اور

بازو کے دو شیشے بیضوی ہوتے ہیں۔ ان شیشوں کی حفاظت کیلئے پیتل کے ٹکڑے لگائے جاتے ہیں۔ سامنے کے شیشے کے بالائی حصے پر دو دھاتی آنکھیں ہوتی ہیں۔ ان میں سے ایک میں سے سینه کی رسی (Breast-rope) اور دوسری میں سے ہوائی نلی گزاری جاتی ہے۔ خود میں اندر کی طرف کھلنے والا ایک کھلمندن ہوتا ہے۔ اس کھلمندن کا الحاق اس نلی سے کیا جاتا ہے جس سے ہوا داخل ہوتی ہے۔ کھلمندن ہوا پمپ سے ہوا کو خود کے اندر تو آنے دیتا ہے لیکن پھر واپس نہیں جانے دیتا۔ خود کے اندر ایک اور کھلمندن بھی لگایا جاتا ہے جس کے ذریعه سے ہوا کو خارج کر کے غوطه خور اپنے لباس کی اندرونی ہوا کی مقدار کو کم و بیش کرسکتا ہے۔ اس کھلمندن کو بند کرنے سے ہوا کی مقدار میں اضافه ہوتا ہے اور اس کا اچھال بڑھ جاتا ہے۔ کھلمندن کو کھول دینے سے ہوا کی مقدار میں کمی واقع ہوتی ہے اور اچھال بھی کم ہو جاتا ہے۔ غوطه خور جب سمندر کی ته میں پہنچ جاتا ہے تو وہ اس کھلمندن سے کام لے کر اپنے جسم کو اس طرح توازن کی حالت میں رکھتا ہے که وہ آسانی سے ادھر آدھر چل پھر کر کام کرسکے۔ جب وہ سطح پر آنا چاہتا ہے تو پھر کھلمندن سے کام لے کر ہوا کی مقدار کو بڑھا دیتا ہے۔

۲۔ شانه پوش (شکل نمبر ۵)۔ خود کے نیچے شانه پوش کس کر لگایا جاتا ہے تاکه پانی اسکے اندر داخل نه ہونے پائے۔ اگر ضرورت ہو تو خود اس سے علحدہ بھی کیا جاسکتا ہے۔ شانه پوش غوطه خور لباس کے ربڑ کے کالر کے ساتھه ملا دیا جاتا ہے۔

۳۔ غوطه خور لباس (شکل نمبر ۶)۔ یه لباس غوطه خور کے پورے جسم کو ڈھانك دیتا ہے۔ کلائیوں پر لچکدار کف ہوتے ہیں جن مین سے ہاتھه



(شکل نمبر ۵) خود اور شانه پوش

باهر نکلتے هیں۔ هتھیلیوں کو کھلا چھوڑ نے کی وجه یه هے که غوطه خور کو زیاده تر اندهیرے میں کام کرنا پڑتا هے جهاں اسے ٹٹولنے کی بہت ضرورت پڑتی هے۔ یه لباس سخت کئے هوئے ٹول کی دو پرتوں کو ربڑ کی چادروں کے درمیان رکھکر بنایا جاتا هے۔ اس میں آلکائے هوئے ربڑ کے دو موٹے کالر هوتے هیں۔ اندرونی کالر شانه پوش کے کنارے کے مماثل بنایا جاتا هے تاکه اس کو اس کالر کے ساتھه کس دیا جاسکے۔



(شکل نمبر ۶) غوطه خور لباس

۴ - سیسے کے اوزان (شکل نمبر ۷) - زیادہ گہرائی تک پہنچنے کے لئے غوطه خور اپنے ساتھ سیسے کے ۴۰ - پونڈ والے دو وزن لیجاتا ہے جن میں سے ایک چھاتی پر اور دوسرا پیٹھ پر لگایا جاتا ہے - یہ وزن اسکو توازن قائم رکھنے میں مدد دیتے ہیں - اگر وہ اپنے ساتھ ان وزنوں کو نہ لیجائے تو وہ اس سطح سے نیچے نہیں اتر سکتا جہاں پر اسکے جسم سے ہٹے ہوئے پانی کا وزن اسکے وزن کے برابر ہوجاتا ہے -




(شکل نمبر ۷) سیسے کے وزن



(شکل نمبر ۸) بوٹ

بوٹ (شکل نمبر ۸) - غوطه خور اپنے آپ کو پانی کے اندر سیدھا رکھنے کے لئے موٹے چمڑے کے بوٹ پہنتا ہے - ان کے تلے لکڑی کے ہوتے

هیں اور لکڑی کے تلوں پر ۱۸ پونڈ وزنی سیسے کے تلے لگائے جاتے ہیں - غرضکہ غوطہ خور جو لوازمہ اپنے ساتھ رکھتا ہے اسکا وزن ۱۷۵ پونڈ کے برابر ہوتا ہے -

۵ - ہوائی نلی - یہ ایک لچکدار مضبوط نلی ہوتی ہے - اسکے سروں پر دھاتی کٹھہ جوڑ ہوتے ہیں جنکو پمپ اور خود کے ساتھ ملایا جاتا ہے -

۶ - بچاؤ رسی (Life-line or Breast-rope) - یہ رسی غوطہ خور کو ناگہانی صورتوں میں سطح پر بلانے کے لئے اور دیگر اشارات کے لئے استعمال کی جاتی ہے - ٹیلیفون کے تار بھی اسی میں لگائے جاتے ہیں - جب غوطہ خور پانی میں اترتا ہے تو تین انچ موٹی سن کی رسی کو استعمال کرتا ہے جسکے ایک سرے پر ۵۰ پونڈ کا بوجھہ بندھا ہوتا ہے - غوطہ خور کے اترنے سے پہلے ہی اس بوجھہ رسی (Shot-rope) کو سمندر کی تہ تک چھوڑ دیتے ہیں - جب غوطہ خور سمندر کی تہ میں اترنے لگتا ہے تو یہ رسی اس کی رہبری کرتی ہے - جب وہ تہ تک پہنچ جاتا ہے تو ایک اور رسی بوجھہ رسی سے باندھکر اسکی مدد سے وہ ادھر آدھر پھرتا ہے - نیز اسکی مدد سے وہ جب چاہے اصلی مقام پر آکر سطح پر واپس آسکتا ہے -

۷ - ٹیلیفون - خود کے اندر ٹیلیفون ہوتا ہے جسکے تار بچاؤ رسی کے اندر ہوتے ہیں - غوطہ خور اپنی ٹھوڑی سے کھٹکے کو جو خود کے اندر ہوتا ہے دباکر سطح پر گھنٹی بجاسکتا ہے -

۸ - ہوا پمپ ہاتھہ سے اور بعض اوقات بھاپ یا پٹرول سے چلایا جاتا ہے - ہر قسم کے پمپ میں ہاتھہ سے چلانیکا انتظام رکھا جاتا ہے تاکہ اگر انجن خراب ہوجائے تو ہاتھہ سے پمپ کو بہ آسانی چلایا جاسکے - غوطہ خور کے پانی میں داخل ہوکر سطح پر آنے تک اس پمپ سے ہوا یکساں رفتار سے خود کے اندر داخل کیجاتی ہے -

## ۲۔ خود کافی غوطه خور آله (Self-contained diving apparatus)

موجوده زمانه میں کم گہرائیوں مثلاً ۱۵۰ فیٹ تك غوطه لگانے کے لئے ایك اور قسم کا آله (شکل نمبر ۹ و ۱۰) استعمال کیا جاتا هے جسمین مثل سیبیے کے آله کے هوا پمپ اور هوائی نلی کی ضرورت نہیں هوتی۔ اس آله میں تنفس سے خارج شده هوا کو کاربن ڈائی آکسائڈ سے پاك کرنیکا انتظام کیا جاتا هے۔ اس آله کی بدولت غوطه خور سطح سے تعلق قطع کر کے سمندر کی ته میں بلحاظ عمق ۴۵ منٹ سے لے کر دو گھنٹے تك کام کر سکتا هے۔ اس آله میں لباس خود اور بوٹ ویسے هی استعمال هوتے هیں جو معمولی غوطه خور آله میں استعمال کئے جاتے هیں۔ البته بجائے اوزان کے پیٹھ پر ایك استوانه اور ایك ڈبا هوتا هے۔ اس استوانے کے اندر آکسیجن اور هوا ایك خاص تناسب کے ساتھ ملا کر رکھی جاتی هے۔ استوانے کے ساتھ ایك کھلمندن لگا هوتا هے جسکی مدد سے خود کے اندر گیس ایك خاص دباؤ کے تحت حسب ضرورت داخل کیجاسکتی هے۔ ڈبے کو جسمین کاوی سوڈے کا محلول بھرا هوا هوتا هے ایك نلی کے ذریعه خود سے ملایا جاتا هے۔ غوطه خور کے سانس سے جو هوا خارج هوتی هے وه کاوی سوڈے کے محلول سے گذرتی هے۔ کاوی سوڈے میں کاربن ڈائی آکسائڈ جذب هونے کے بعد صاف هوا خود میں اس گیس کی رو سے مل جاتی هے جو استوانے سے جاری هوتی هے۔ اسطرح هوا خود بخود صاف هوتی رهتی هے۔



(شکل نمبر ۱۰) خود کافی غوطہ خور لباس

## ۳- گہری غوطہ خور زرہ

اس آلہ (شکل نمبر ۱۱) کی مدد سے زیادہ گہرائیون تک جاسکتے هیں۔ یہ آلہ فولاد کا بنایا جاتا ہے۔ اس کا وزن ۸۰۰ پونڈ ہوتا ہے اور یہ زیادہ سے زیادہ دباؤ کو بھی برداشت کرسکتا ہے۔ یہ آلہ اس انداز سے بنایا جاتا ہے کہ غوطہ خور اپنے فولادی بازؤون اور پیرون کو خاص لچکدار جوڑون کے ذریعہ بہ آسانی پھرا سکتا ہے۔ اس قسم کے آلہ کی مدد سے غوطہ خور بہ آسانی ۴۰۰ سے ۱۰۰۰ فیٹ کی گہرائی تک جاکر کام کرسکتا ہے

اور جب چاہے سطح پر لایا جاسکتا ہے۔ اس آلہ کی وجہ سے اسکو وہ جسمانی تکلیف جو ربڑ کا معمولی غوطہ خور لباس استعمال کرنے سے ہوسکتی ہے نہیں ہونے پاتی۔



(شکل نمبر ۱۱) کہری غوطہ خور زرہ

## غوطہ کی تیاری

غوطہ خور اس کشتی سے سمندر میں اترتا ہے جسمیں پمپ اور دیگر ضروری آلات رکھے ہوتے ہیں۔ کشتی کے ایک کنارے سے پانی میں سیڑھی لگائی جاتی ہے اور بوجھ رسی اسی سیڑھی کے قریب پانی میں چھوڑی جاتی ہے۔ غوطہ خور دو یا زیادہ اون کے سوٹ پہن کر پن روک غوطہ خور لباس پہن لیتا ہے۔ اسی اثناء میں خود کو ہوائی نلی سے ملا کر پمپ کو چلا کر دیکھا

جاتا ھے کہ نلی درست ھے یا نہیں - کھلمندنون کا بھی امتحان کرکے دیکھہ لیا جاتا ھے کہ وہ صاف ھیں اور اچھی طرح کام کررھے ھیں یا نہیں - خود کے اندر ٹیلیفون لگا کر اسکا بھی امتحان کیا جاتا ھے - پھر غوطہ خور کو بوٹ پہنا کر تسمے وغیرہ باندہ دئے جاتے ھیں -

غوطہ خور پمپ کی طرف منہ کرکے بیٹھہ جاتا ھے اور اس کا مددگار اس کو شانہ پوش پہنا دیتا اور بیرونی کالر کو شانہ پوش کے کنارے کے ساتھہ کس دیتا ھے - اسکے بعد غوطہ خور کھڑا ھوجاتا ھے اسکے ساتھی اندرونی کالر کو کھینچتے ھیں تاکہ لباس میں کوئی سلوٹ نہ رھنے پائے - تسمے باندہ کر نٹ پھرائے جاتے ھیں تاکہ ھوا لباس کے اندر داخل نہ ھوسکے - لباس کے پیرون کو فیتے سے باندہ دیا جاتا ھے - کلائی کے کفون کو اسطرح جما دیا جاتا ھے کہ غوطہ خور آرام سے رہ سکے - خود کو اپنی جگہ پر رکھکر پیچون سے کس دیا جاتا ھے - بچاؤ رسی اور ھوائی نلی بالترتیب غوطہ خور کے دائین اور بائین طرف لگائی جاتی ھے - اسکے بعد کمر کے گرد پیٹی باندہ دی جاتی ھے جسمین ایک چھری ھوتی ھے - غوطہ خور کو کبھی اس چھری کے بغیر پانی میں نہ اترنا چاھئیے - یہ چھری بائین جانب سامنے کی طرف لٹکتی رھتی ھے تاکہ ناگہانی موقعون پر بہ آسانی کام آسکے - ھوائی نلی اور بچاؤ رسی بغلون کے نیچے سے گزاری جاتی ھیں - بعد ازان پمپ کو چلایا جاتا ھے تاکہ غوطہ خور یہ معلوم کرسکے کہ نلی ٹھیک ملائی گئی ھے یا نہیں - اس طرح غوطہ کے لئے تمام لوازمات مکمل کرلئے جاتے ھیں -

## غوطہ خور پانی میں

کشتی کے کنارے پر جو سیڑھی لگائی جاتی ھے غوطہ خور اس سے اترنا شروع کردیتا ھے - کشتی میں جو لوگ موجود ھوتے ھیں انمیں سے ایک کا

یه فرض ہوتا ہے کہ وہ اپنی پوری توجہ غوطہ خور کی طرف رکھے۔ جب غوطہ خور سیڑھی پر کھڑا ہو جاتا ہے تو مددگار چھاتی اور پیٹھ پر وزن آویزاں کردیتا ہے۔ سب کچھ ٹھیک کرنے کے بعد وہ خود کے اوپر کھٹکھٹاتا ہے۔ یہ غوطہ خور کو نیچے اترنے کے لئے اشارہ ہے۔ غوطہ خور سیڑھی کے نچلے حصہ تک اتر جاتا ہے حتی کہ اسکا سر پانی میں ڈوب جاتا ہے۔ پھر وہ نکاس کھلمندن (outlet valve) کو بند کردیتا ہے اور کچھ دیر تک ٹھیر جاتا ہے تاکہ اسکا مددگار یہ دیکھ لے کہ کہیں ہوا کے بلبلے تو خارج نہیں ہورہے۔ اگر ہوا بالکل خارج نہ ہو تو مددگار نیچے اترنے کا اشارہ دیدیتا ہے۔ اب غوطہ خور نکاس کھلمندن کو کھولکر اپنے ہاتھوں کو اوپر اٹھادیتا ہے تاکہ یہ ظاہر ہوجائے کہ وہ اب نیچے آترنا چاہتا ہے۔ وہ اترتے وقت رسی کو اپنے دونوں پیروں کے درمیان رکھتا ہے تاکہ جس وقت وہ ٹھیرنا چاہے ٹھیر جائے۔ جوں جوں وہ نیچے جاتا ہے روشنی دھیمی ہوتی جاتی ہے۔ پانی اسکے جسم کو زیادہ قوت کے ساتھ دباتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ ہوا کو جو ہوائی نلی کے ذریعہ داخل ہوتی ہے لباس کے بالائی حصے اور خود میں داخل ہونے کا موقع دیتا جاتا ہے ورنہ اسکا سانس لینا مشکل یا ناممکن ہوجائے۔ اسطرح ہوا کے بھرنے سے اندرونی حصے پر ہوا کا دباؤ، بیرونی حصے پر پانی کے دباؤ کے مساوی ہوجاتا ہے جس سے تنفس میں سہولت ہوتی ہے، کیونکہ پھیپھڑے اسوقت تک بہ آسانی کام کرسکتے ہیں جبتک لباس کے اندرونی اور بیرونی حصے پر دباؤ مساوی ہو۔ جب غوطہ خور تہ میں پہنچتا ہے تو بچاو رسی کھینچکر یا ٹیلیفون سے اسکی اطلاع اوپر دیدیتا ہے۔ علاوہ ٹیلیفون کے بچاؤ رسی سے بھی غوطہ خور اور اس ساتھیوں کے درمیان اکثر اشارات ہوتے رہتے ہیں۔ غوطہ خور تہ پر پہنچنے کی اطلاع اپنے مددگار کو دینے بعد بوجھہ رسی کے ساتہ ایك اور رسی باندھکر

اس کی مدد سے منزل مقصود کی طرف جاتا ھے۔ پانی کی حرکت کی وجہ سے سمندر کی تہ میں اشیاء کی شکل بگڑی ہوئی اور بڑی نظر آتی ھے۔ غوطہ خور مٹیالی سبز مدھم روشنی میں ٹٹولتا اور برقی لمپ سے اپنے اطراف کی چیزوں کو بھانپ لیتا ھے۔ جب وہ اوپر آنا چاھتا ھے تو بچاؤ رسی کو چار مرتبہ کھینچتا ھے اور خود کے نکاس کھلمندن کو بند کردیتا ھے۔ جس سے اسکے لباس میں ہوا کی مقدار بڑھتی جاتی ھے اور آخرکار اچھال اتنا ھوجاتا ھے کہ وہ رسی کھینچنے کے بغیر خود بخود اوپر آجاتا ھے۔ ایک دفعہ پھر بچاؤ رسی کو کھینچ کر وہ ان لوگوں کو جو کشتی میں ھیں یہ بتا دیتا ھے کہ وہ اوپر چڑھ رھا ھے۔

## غوطہ خور پانی کے باھر

غوطہ خور ایک دم سطح پر نہیں آتا بلکہ مختلف گہرائیوں پر ٹھیرتا ھوا آتا ھے۔ تاکہ زائد جذب شدہ نائیٹروجن جسم سے خارج ھو جائے۔ اگر وہ اس طرح درمیانی مقامات پر ٹھیرتا ھوا نہ آئے تو وہ دبی ھوا والی بیماری (Compressed-air illness) میں مبتلا ھوجائے اور اسکی جان خطرہ میں پڑجائے۔ اس بیماری کی وجہہ نائٹروجن کی وہ زائد مقدار ھے جو زیادہ دباؤ کے تحت خون میں جذب ھوجاتی ھے۔ ایک دم دباؤ کے گھٹا دینے سے نائٹروجن مکمل طور پر پھیپھڑوں سے خارج نہیں ھوتی بلکہ خون میں اس گیس کے بلبلے پیدا ھوتے ھیں۔ ان سے جوڑوں اور عضلات میں بالخصوص بازوؤں اور پیروں میں درد، سر میں چکر آنکھوں اور کانوں میں سخت درد اور سینہ اور پیٹ میں سخت مروڑ پیدا ھوتا ھے۔ اگر بلبلے ریڑہ کی ھڈی کے قریب پیدا ھوجائیں تو فوراً پیروں پر فالج کا اثر ھوتا ھے۔ اگر یہ بلبلے دل کے قریب جمع ھوجائیں تو چند منٹوں میں موت واقع ھوتی ھے۔ ان تمام برے اثرات سے محفوظ رھنے کے لئے سطح پر آتے ھی غوطہ خور کو باز دباؤ کرے

(Recompression chamber) میں رکھتے ھیں یا کسی دوسرے غوطه خور کو ساتھه دیکر اس گہرائی تك لیجاکر واپس لاتے ھیں۔ یه طریقه اسوقت اختیار کرتے ھیں جبکه باز دباؤ کمره موجود نه ھو۔

باز دباؤ کمره۔ عموماً یه ایك فولادی استوانه ھوتا ھے جو اسقدر بڑا ھوتا ھے که اسمیں غوطه خور لیٹ سکتا ھے۔ اسمیں ایك شیشه کی کھڑکی ھوتی ھے تا که وه لوگ جو باھر ھیں ضرورت ھو تو اندر کے شخص کو دیکھه سکیں۔ عموماً یه کمرے اتنے بڑے ھوتے ھیں که انمیں ایك سے زیادہ غوطه خور سما ھیں۔ اس کمرے کے اندر برقی روشنی، ٹیلیفون اور غذا اور دوا پہنچانیکا انتظام بھی ھوتا ھے۔ غوطه خور سطح پر آتے ھی خود نکال کر فوراً اس کمرے میں داخل کردیا جاتا ھے۔ دروازے بند کر کے خوب کس دئے جاتے ھیں تا که کمره ھوا روك ھو جائے۔ ایك مقرره دباؤ کے حاصل ھونے تك ھوا پمپ کے ذریعے داخل کی جاتی ھے۔ پھر آھسته آھسته دباؤ گھٹایا جاتا ھے۔ اسمیں یه خیال رکھا جاتا ھے که اس دباؤ کو گھٹانے میں اتنا ھی وقت صرف ھو جتنا که نظری طور پر اسکو اس گہرائی سے اوپر آنے کے لئے درکار ھے۔ اگر غوطه خور اس حالت میں کچھ جسمانی ورزش کرے تو نائٹروجن کا اخراج جلد ھوتا ھے۔ اور وه بہت جلد اصلی حالت پر آجاتا ھے۔

## غوطه خور کے کام

مال و دولت نکال لانا - غوطه خور کا سب سے اھم اور حیرت انگیز کام ڈوبا ھوا مال نکال لانا ھے۔ یه انتہا درجه کا خطرناك کام ھے۔ غوطه خوروں کے کارناموں میں سے ایك بہت مشہور کارنامه غرق شده جہاز لارنیٹك کا سونا بر آمد کرنا ھے۔ سنه ۱۹۱۷ء کے اوائل میں یعنی گزشته جنگ عظیم کے زمانے میں یه جہاز شمالی آئرلینڈ کے ساحل کے قریب غرق کردیا گیا تھا۔

اس میں دو سو آدمیون کی جان گئی اور پچاس لاکھ پونڈ مالیت کا سونا ڈوب گیا ۔ سنہ ۱۹۱۷ء کے اوائل ھی میں محکمہ امارت بحریہ کی جانب سے اس سونے کو نکال لینے کی کوشش کیگئی ۔ اس غرق شدہ جہاز کے مقام کا تعین خلیج سولی کے دھانہ کے قریب ۱۳۲ فیٹ کی گہرائی پر کیا گیا تھا ۔ اس جگہ غوطہ خورون کا کام کرنا نہایت مشکل تھا کیونکہ سمندر پر شور اور طوفان خیز تھا ۔ سونا جہاز کے دوسرے درجہ کے کمرے میں بند تھا اور اس کمرے تک پہنچنے کا آسان راستہ ایک پن روک دروازے سے تھا ۔ بارود سے اس سخت فولادی دروازہ کو آڑا دیا گیا اور بڑی دقت سے دوسرے موٹے فولادی دروازون کو جو راستہ میں حائل تھے ھٹاکر سطح پر بھجوایا گیا ۔ پھر ایک مرتبہ بارود استعمال کرکے بند فولادی دروازے کو آڑا دیا گیا ۔ دو گھنٹون کی سخت محنت و مشقت کے بعد ان غوطہ خورون میں سے ایک اس کمرے کے فولادی دروازے کے قریب پہنچا جسکے اندر سونا بند تھا ۔ اس نے بسولے اور ھتوڑے سے کمرے کو توڑا اور اندر پہنچا جہاں سونے کی سلاخون کے صندوقون کا ڈھیر لگا ھوا تھا ۔ ھر صندوق کا وزن ۱۴۰ پونڈ اور اس میں ۸۰۰۰ پونڈ مالیت کا سونا موجود تھا ۔ اس صندوق کو ڈھلوان راستے پر تنہا شخص مشکل سے آٹھاکر لیجاسکتا تھا ۔ ملر نامی ایک غوطہ خور اس رات کو اور دوسرے روز تین صندوق باھر نکال لایا ۔ جب وہ چوتھے صندوق کو نکالنے کی کوشش میں تھا تو تیز آندھی شروع ھوگئی اور ایک ھفتہ تک زبردست طوفان کا سلسلہ جاری رھا جسکی وجہ سے مزید کام کچھہ نہ ھوسکا ۔ چند دن تک انتظار کرنے کے بعد جب سمندر کی تہ میں غوطہ خور گئے تو معلوم ھوا کہ طوفان نے شکستہ جہاز کے محل کو بدل دیا ھے اور اس کمرے میں جانیکا راستہ بند ھوگیا ھے ۔ غوطہ خور دوبارہ تلاش کے بعد اور بارود سے دیوارون کو آڑا کر اس کمرے تک پھر پہنچے لیکن افسوس کہ

وہ خالی تھا - سونا جہاز کے کمروں کی درمیانی دیواروں اور عرشے پر سے پھسل چکا تھا - سابقہ راستہ سے داخل ہونا خطرہ سے خالی نہ تھا اسلئے جس مقام پر سونے کے پائے جانیکی توقع تھی اس مقام تك جہاز کو کاٹ کر تختہ بہ تختہ نکالتے ہوئے چلے گئے - انہوں نے سونے کی چند سلاخوں کو منتشر حالت میں پایا اور چند روز کے بعد کچھ اور سلاخیں برآمد کیں - اسطرح آخر ستمبر تك آٹھ لاکھ پونڈ مالیت کا سونا دوبارہ حاصل کیا گیا - موسم سرما کے آغاز کے بعد چند مہینوں تك کام ملتوی کرنا پڑا - سنہ ۱۹۱۹ میں غوطہ خوروں نے پھر کام شروع کرکے مزید چار لاکھ ستر ہزار پونڈ مالیت کا سونا نکال لیا - باقی سونا ہزارہا ٹن ٹوٹے ہوئے لوہے، فرنیچر اور لکڑی کے نیچے پڑا ہوا تھا اسلئے سنہ ۱۹۲۰ء اور سنہ ۱۹۲۱ء میں ان رکاوٹوں کو دور کرنیکی کوشش کیگئی اور سونے کی پچاس اور سلاخیں دستیاب ہوئیں - باقی سلاخوں کے لئے غوطہ خور جہاز کے بالائی حصے سے لیکر تہ تك چھان بین کرتے رہے - پھر سنہ ۱۹۲۲ء میں جو غوطہ خور سب سے پہلے نیچے اترا وہ سونے کی کچھ سلاخوں کو ریت میں دبا ہوا پاکر بہت متعجب ہوا اور ان کو نکال لایا - اسی سال اپریل اور اکتوبر کے درمیان تقریباً پندرہ لاکھ پونڈ مالیت کا سونا نکال لیا گیا - اس میں سے صرف ایك ہی روز ڈیڑہ لاکھ پونڈ مالیت کا سونا نکالا گیا تھا - سنہ ۱۹۲۳ء میں بیس لاکھ پونڈ مالیت کا سونا اور سنہ ۱۹۲۴ء میں باقیماندہ ۱۵۴ سلاخوں میں سے ۱۲۹ سلاخیں نکالی گئیں اور آخر کار یہ طے پایا کہ اب یہ کام ختم کردینا چاھئے - غرضکہ اسطرح انگریز غوطہ خوروں نے سنہ ۱۹۱۷ء سے سنہ ۱۹۲۴ء تك سونے کی ۳۲۱۱ سلاخوں میں سے ۳۱۸۶ برآمد کرلیں اور یہ ایك نہایت حیرت انگیز اور قابل تحسین کارنامہ ھے جسمیں انسان نے سمندر سے لڑکر کھوئی ہوئی دولت کو دوبارہ حاصل کیا -

گہری غوطہ خور زرہ استعمال کر کے چند سال بعد غرق شدہ جہاز واشنگٹن سے بہی مال بر آمد کیا گیا - یہ جہاز جینوا سے دو میل کے فاصلہ پر ۳۰۰ فیٹ گہرائی پر ڈوبا تہا - سنہ ۱۹۲۷ء سے سنہ ۱۹۳۰ء تک کوشش کر کے اس جہاز کا تقریباً سات ہزار ٹن مال نکالا گیا -

سنہ ۱۸۹۱ء میں اسپین کے مشہور غوطہ خور اینجل ایرو اسٹارب نے چاندی کی ۹۰ سلاخون کو جنکی قیمت دس ہزار پونڈ تہی غرق شدہ جہاز یس - یس - اسکائرو سے بر آمد کیا - یہ جہاز راس فنسٹر کے پاس ۱۸۳ فیٹ گہرائی پر غرق ہوا تہا - اس مقام پر تیز بحری روئیں چلتی ہیں - ماہرین فن کی رائے تہی کہ ایسی حالت میں اس گہرائی پر اس جہاز کے مال کو بچانا نہایت دشوار بلکہ نا ممکن ہے - ایرو اسٹارب نے کسی ماہر فن کی رائے کی پروا نہ کی اور نہایت جرات اور دلیری کے ساتہ غوطے لگائے حتی کہ اس نے مال کو بچانے کی غرض سے جہاز کو بارود سے ٹکڑے ٹکڑے کرنے میں بہی تامل نہ کیا - چنانچہ بالاخر وہ حصول مقصد میں کامیاب ہوا -

سیبیے گارمن اینڈ کمپنی کے صدر غوطہ خور ایلگزینڈر لیمبرٹ کے کارنامے اور بہی حیرت انگیز اور دلچسپ ہیں - جب سیورن کی سرنگ تعمیر کی جارہی تہی تو کسی شخص کی غلطی سے نیچے کا دروازہ کہلا رہ گیا تہا - اس وجہ سے پانی تمام حصۂ تعمیر میں بہر کر سرنگ کے راستے میں چالیس فیٹ چڑہ گیا - لیمبرٹ کو دروازہ بند کرنے کے لئے بہیجا گیا - خطرات سے بال بال بچتے ہوئے اس نے انتہائی کوشش کے بعد اسکو بند کیا -

گو لیمبرٹ غوطہ خوری میں بہت مشاق تہا اور لوگ اسکی عزت بہی بہت کرتے تہے لیکن کسی کو یہ گمان نہیں تہا کہ وہ ڈوبے ہوئے جہاز الفانسو دوازدہم سے مال نکال سکیگا - یہ جہاز گرانڈ کناری کے جزائر

کے قریب ۱۶۰ فیٹ گہرائی پر تہ آب ہوا تھا - لیمبرٹ غرق شدہ جہاز کے اندر داخل ہوا لیکن ہردم اسکو یہ خطرہ لگا ہوا تھا کہ اسکی ہوائی نلی اور بچاؤ رسی کسی رکاوٹ کی وجہ سے ٹوٹ جائیگی - اپنی جان کو جوکھون میں ڈالکر اس نے بارود سے جہاز کو تختہ بہ تختہ توڑ دیا اور اس محفوظ کمرے میں پہنچا جہان سونے کے صندوق پڑے ہوئے تھے - ہر صندوق میں دس ہزار پونڈ مالیت کا سونا تھا - ہر غوطہ میں صرف ایک ہی صندوق کو کھینچنے کی رسی کے ساتھ باندھنے کے لئے وقت ملتا تھا - اسطرح لیمبرٹ نے اپنی جان پر کھیل کر نو غوطے لگائے اور ۹۰ ہزار پونڈ مالیت کا سونا باہر نکالا - اسکے معاوضے میں اسکی ۴۰ پونڈ ماہوار تنخواہ مقرر ہوئی اور ۳۵۰۰ پونڈ انعام ملا -

ڈبلیو رڈیارڈ نے ۱۵۰ فیٹ گہرائی پر پڑے ہوئے جہاز ہمیلا محل سے پچاس ہزار پونڈ مالیت کے ڈالر نکالے - اور ایک اور جہاز اوشیانك سے بھی سات لاکھہ پونڈ مالیت کا سونا برآمد کیا -

دوسرے کام- علاوہ مال و دولت کو ڈھونڈھ نکالنے کے غوطہ خور اور کام بھی کرتے ہیں - ان کا کام زیادہ تر روزمرہ کے معمولی کاروبار تك محدود ہوتا ہے اور کچھہ زیادہ دلچسپ نہیں ہوتا - مثلاً جہاز کے نچلے حصہ اور پنکھے کو صاف کرنا یا لنگرون کو ڈھونڈھنا وغیرہ - جہاز کے نچلے حصے کو صاف کرنے میں بہت وقت صرف ہوتا ہے - تجربہ کار غوطہ خور ۴ سے لے کر ۶ گھنٹے تك جہاز کی تہ میں کام کرسکتا ہے اور فی گھنٹہ ۱۲ مربع گز رقبہ کو صاف کرسکتا ہے - لنگرون کا پتہ لگاکر اوپر بھجواتا ہے - پلون یا بحری سرنگون وغیرہ کی بنیادون کا امتحان کرنا شکستہ جہازون کا پتہ چلانا اور دوسری رکاوٹون کو دور کرنا وغیرہ بھی ان کامون میں شامل ہیں جنکو

غوطه خور انجام دیتا هے ۔ سمندر کی ته میں ایك تجربه کار غوطه خور وه تمام
کام کرسکتا هے جو پانی سے باهر کئیے جاسکتے هیں ۔ مثلاً وه آکسی ایسٹیلین
(Oxy-acetylene) شعله کی مدد سے به آسانی دهاتوں کو کاٹ سکتا هے ۔
ایك خاص قسم کے عکساله سے تصویر بهی لے سکتا هے ۔

# سوال و جواب

(اگر آپ کو سائنس کے کسی مسئلہ کے سمجھنے
میں کوئی دقت پیش آئے یا آپ کچھ جاننا
چاہتے ہوں تو ہم سے پوچھئے - ہم آپ کے
سوال کا جواب جہاں تک ہو سکےگا جلد شائع
کردینگے - مدیر)

سوال - آسمان میں کل کتنے ستارے ہیں ؟

جواب - آپ کے سوال کا غالباً مطلب یہ ہے کہ آسمان میں جو ستارے نظر آتے ہیں ان کی تعداد کیا ہے - کیونکہ نظر آنے کی شرط کو اٹھا دیا جائے تو خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ ستاروں کی تعداد کیا ہے - اس کے معلوم کرنے کا ہمارے پاس کوئی ذریعہ نہیں ہے - جیسے جیسے دوربینوں کی قوت میں اضافہ ہورہا ہے ویسے ویسے نظر آنے والے ستاروں کی تعداد بڑھتی جارہی ہے - یہ تعداد کہاں تک جائیگی کوئی کہ نہیں سکتا - ہاں اگر آپ خالی آنکھ سے نظر آنے والے ستاروں کی تعداد معلوم کرنا چاہیں تو اس کا جواب دیا جاسکتا ہے کیونکہ یہ تعداد معلوم ہے -

بینائی کے لحاظ سے ایک اوسط درجے کا انسان اندھیری رات میں ایک موم بتی کی لو کو چھ میل سے دیکھ سکتا ہے - یہ اس کی بینائی کی حد ہے - کیونکہ اگر بتی کو چھ میل سے ذرا آگے

کر دیا جائے تو یہ نہ ہوگا کہ یہ دھیمی یا چھوٹی دکھائی دے بلکہ بتی بالکل نظر نہ آئیگی۔ گویا یہ اوسط درجہ کی بینائی کا معیار ہوا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ آسمان میں خالی آنکھ سے جو ستارا ہمیں نظر آسکتا ہے اسکی روشنی یا تو ایک چھہ میل دور رکھی ہوئی موم بتی کی روشنی کے برابر ہونی چاہئے یا اس سے زیادہ۔ اگر کم ہوگی تو ستارا نظر نہ آئیگا۔

اگر ہم چھہ میل دور رکھی ہوئی موم بتی کی روشنی کو چمک کی اکائی مانیں تو وہ ستارے جن کی چمک ایک سے دس اکائی تک ہے تقریبا ۴۵۰۰ ہیں۔ اس کے بعد ۲۰۰ ستارے ایسے ہیں جن کی چمک ۱۰ سے لیکر ۱۰۰ اکائی تک ہے اور اس کے بعد کل ۲۰ ستارے آسمان میں ایسے ہیں جنکی چمک ۱۰۰ اکائی یا اس سے زیادہ ہے۔ ان میں سب سے زیادہ چمکدار ستارا ''سیرس'' ہے۔ اس کی چمک ۱۰۸۰ اکائی کے برابر ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ سیرس خالی آنکھ سے اتنا ہی چمکدار نظر آتا ہے جتنا کہ ایک ۱۰۸۰ موم بتی کی قوت والا لیمپ چھہ میل دور رکھنے پر۔

اس طرح خالی آنکھ سے نظر آنے والے ستاروں کی کل تعداد ۴۷۲۰ ہوئی۔ اس میں سب ستارے شامل ہیں۔ جو آپ کے سر کے اوپر ہیں وہ اور جو آپ کے پیر کے نیچے آسمان کے باقی آدھے حصہ میں ہیں وہ بھی۔ کسی ایک وقت میں پوری تعداد کے آدھے سے زیادہ ستارے افق کے اوپر نہیں ہو سکتے۔ اور آپ کو ایک نظر میں ۲۰۰۰ ستاروں سے زیادہ نظر آجائیں تو اپنے کو خوش قسمت سمجھئے۔ کیونکہ بہت کم ایسا ہوتا ہے کہ فضاء بالکل صاف رہے۔

سوال نمبر ۲۔ سنا ہے کہ سورج میں داغ ہوتے ہیں۔ کیا ان کے متعلق مجھے آپ کچھ بتا سکتے ہیں؟

جواب۔ آپ نے صحیح سنا ہے۔ سورج میں داغ ہوتے ہیں۔ آپ خود اگر کسی گہرے سیاہ رنگ کے شیشے کے ذریعہ سورج کو دیکھیں تو آپ کو یہ داغ نظر آسکتے ہیں۔ لیکن غلطی سے بھی آپ سورج پر راست نگاہ ڈالنے کی کوشش نہ کیجئے گا۔ ورنہ آپ کا حال سورج کے داغ دریافت کرنے والے "گلیلیو" کا سا ہو جائیگا جو اپنی آخری عمر میں اندھا ہوگیا تھا اور اپنی مصیبت کا ذمہ وار سورج کو ٹھیراتا تھا۔

نیچے دی ہوئی تصویر رصد گاہ "گرینچ" میں ۱۲۔ اگست ۱۹۱۷ع کولی گئی تھی۔ اس میں یہ داغ بہت صاف طور پر نظر آرہے ہیں۔ ان کی جسامت کا اندازہ آپ کو اس سے ہوگا کہ اس میں درجن بھر ایسے ہونگے جن میں آپکی زمین آسانی سے سما جائیگی۔



سورج کے داغ کم و بیش اکثر نظر آجاتے ھیں ۔لیکن ھر گیارھویں سال ان کی تعداد میں بہت اضافہ ھوجاتا ھے۔ سنہ ۱۹۱۷ع میں جب یہ تصویر لی گئی ان کی تعداد بہت زیادہ ظاھر ھوئی ۔ پھر سنہ ۱۹۲۸ع اور اس کے بعد سنہ ۱۹۳۹ع میں ۔ اس کے بعد آئندہ پھر سنہ ۱۹۵۰ع میں داغوں کی تعداد بڑھ جائیگی ۔

یہ داغ عموماً چند روز سے زیادہ قائم نہیں رھتے ۔ ھاں بعض غیر معمولی بڑے داغ مہینے سوا مہینے تک قائم رھتے ھیں ۔ اسی قسم کے داغوں کے مشاھدہ سے معلوم کیا گیا ھے کہ سورج بھی اپنے محور پر گھوم رھا ھے اور اپنے چکر کو ۲۶ دن میں پورا کرتا ھے ۔

جو کام زمین پر آتش فشان پہاڑوں کا ھے بالکل وھی کام سورج میں ان داغوں کا ھے ۔ ان کو آپ سورج کے جسم پر بڑے بڑے دھانے سمجھئے ۔ جن کا قطر پندرہ بیس ہزار میل ھے اور کبھی کبھی اس سے زیادہ اور کم بھی ھوتا ھے ۔ سورج میں شدت کی گرمی ھے ۔ اور اس کا اندرونی حصہ اس سے بھی بہت زیادہ گرم ھے ۔ اندر سے گرم گیسیں بڑی رفتار سے انہیں دھانوں کی راہ خارج ھوتی ھیں ۔ اندر کی انتہائی گرمی سورج کی اوپر کی سطح کو ھمیشہ ایک اضطراب کے عالم میں رکھتی ھے ۔ اس کی حالت ایسی ھے جیسے کہ نیچے کی گرمی سے پانی ابل رھا ھو ۔ اور اندر کی گیسیں بلبلے کی شکل میں باھر آکر خارج ھورھی ھوں ۔ آپ نے یہ بھی دیکھا ھوگا کہ بلبلہ جب پانی کے اندر رھتا ھے تو اوپر کے دباؤ سے چھوٹا رھتا ھے ۔ جب باھر سطح پر آجاتا ھے

تو پھیلتا ہے اور پھوٹ جاتا ہے ۔ سورج کے اندر یہی ہوتا ہے ۔ جب گیسیں اوپر آنے لگتی ہیں تو پہلے باہر کے دباؤ سے دبی ہوئی رہتی ہیں ۔ لیکن جب باہر سطح پر آجاتی ہیں تو پھیلتی ہیں ۔ قاعدہ ہے کہ جب گیس پھیلتی ہے تو اس کی حرارت میں کمی ہوجاتی ہے ۔ نتیجہ یہ ہے کہ سورج کی اس گیس کی حرارت بھی کچھ کم ہوجاتی ہے ۔ چونکہ داغ کی حرارت اطراف کی گیسوں کی حرارت سے نسبتاً کم ہوجاتی ہے اس لئے اس میں چمک بھی نسبتاً کم ہوجاتی ہے اور دیکھنے والوں کو یہ سیاہ دھبے نظر آتے ہیں ۔ در اصل ان میں آنکھیں خیرہ کردینے والی چمک موجود ہوتی ہے ۔ یہ دیکھنے میں سیاہ صرف اس لئے معلوم ہوتے ہیں کہ ان کے ارد گرد کی چیزیں ان سے بہت زیادہ چمکدار ہیں ۔

اس سلسلے میں ایک دلچسپ بات اور سن لیجئے کہ ان داغوں کا اثر ہماری دنیا کے موسم پر کیا پڑتا ہے ۔ ہر گیارھویں سال جب سورج میں زیادہ داغ نمودار ہوتے ہیں تو زمین پر ہوا میں رطوبت بہت بڑھ جاتی ہے ۔ بارش زیادہ ہوتی ہے اور نباتات کی نشو و نما بہت بڑھ جاتی ہے ۔

سوال ۔ سنتے ہین کہ اونچے اونچے میناروں گنبدوں اور چمنیوں پر جو اوپر سے نیچے تک ایک تانبے کی پٹی لگی ہوتی ہے وہ عمارتوں کو بجلی سے محفوظ رکھتی ہے ۔ اس کا کیا سبب ہے ؟

جواب ۔ زیادہ تفصیل مین جانے کی ضرورت نہین ۔ مختصر طور پر یہ سمجھئے کہ اکثر بادلوں میں برق بھری ہوتی ہے ۔ جن بادلوں میں برق

بھری ہوئی ہوتی ہے ان کے اثر سے ان بادلوں میں بھی برق پیدا ہوجاتی ہے جن میں پہلے تھی ۔

دونوں بادلوں کی بجلیوں کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ اگر راستہ ملے تو آپس میں مل جائیں ۔ لیکن ہوا ان کے راستہ میں حائل ہوتی ہے یعنی اس میں سے برق آسانی سے گزر نہیں سکتی ۔ مگر جب بادل قریب آجاتے ہیں یا ان میں بجلی کی مقدار بہت بڑھ جاتی ہے تو یہ ہوا ان کو روکنے کیلئے کافی نہیں ہوتی اور دونوں بجلیاں آپس میں بڑے زور سے ملتی ہیں جس سے دھماکا پیدا ہوتا ہے اور چمک دکھائی دیتی ہے ۔ یہ تماشہ آپ اکثر برسات میں آسمان پر دیکھتے ہونگے ۔ یہ بادل کا قصہ تھا لیکن جب بجلی سے بھرا ہوا بادل زمین کے قریب آتا ہے تو اس کے اثر سے زمین میں بھی بجلی پیدا ہوجاتی ہے اور اس بجلی کی خواہش ہوتی ہے کہ بادل کے قریب سے قریب پہنچ جائے ۔ اس مقصد کیلئے وہ اونچے سے اونچے مکان یا درخت پر چڑھ جاتی ہے ۔ اب اسکو اسطرح چھوڑ دیا جائے تو نتیجہ یہ ہوگا کہ اگر بجلی کی مقدار بڑھ گئی یا بادل قریب آگیا تو پھر یہ بجلی بادل کی بجلی سے ملے گی اور دھماکا ہوگا اور راستے میں درخت یا مکان یا جو چیز بھی ہوگی تباہ و برباد ہوجائیگی ۔ اس کو عام زبان میں بجلی گرنا کہتے ہیں ۔

عمارتوں کو بجلی سے محفوظ رکھنے کیلئے یہ ترکیب سوچی گئی کہ ان پر زیادہ بجلی کو جمع ہونے کا موقع ہی نہ دیا جائے ۔ اس مقصد کیلئے سائنس کا ایک سیدھا سادھا اصول کام

آگیا - وہ اصول یہ ھے کہ نوک دار جسم سے بجلی بہت جلد خارج ہوجاتی ھے - اگر کسی لوھے کے گولہ میں بجلی بھردی جائے تو کافی عرصہ تک بجلی اس میں موجود رھیگی - لیکن اس میں ایک سوئی اس طرح لگادی جائے کہ اس کی نوک باھر نکلی رھے تو تھوڑی دیر میں گولے سے ساری بجلی ضائع ھوجائے گی - اس اصول کے تحت اگر عمارتوں پر نوکدار سلاخیں لگادی جائیں تو ان پر بجلی جمع ھونے نہ پائیگی - اس کا طریقہ یہ ھے کہ تانبے کی ایک موٹی پٹی لیتے ھیں - اس کے نچلے سرے کو زمین میں کافی اندر گاڑ دیتے ھیں اور دوسرے سرے کو نوکدار بناتے ھین اور اس طرح لگاتے ھیں کہ عمارت سے کچھ اونچی رھے - اب یہ ھوتا ھے کہ بجلی جو بادل کے اندر سے زمین میں پیدا ھوتی ھے وہ اس پٹی کی نوک کے ذریعہ خارج ھوتی رھتی ھے اور زیادہ مقدار میں جمع ھونے نہیں پاتی -

سوال - سردیوں میں جب جھیلیں جم جاتی ھیں تو مچھلیاں مر کیوں نہیں جاتیں ؟

جواب - عام طور پر مائعات ٹھنڈا ھونے پر سکڑتے ھیں اور بھاری ھوجاتے ھیں لیکن پانی میں عجیب بات یہ ھے کہ اس کو ٹھنڈا کیا جائے تو پہلے تو یہ سکڑتا اور بھاری ھوتا ھے - اوپر کا پانی ٹھنڈا ھونے پر نیچے اترتا ھے اور نیچے کے پانی کو ٹھنڈا کرتا رھتا ھے - ۴ درجہ سنٹی گریڈ تک یہی حالت قائم رھتی ھے - مگر اس کے بعد مزید ٹھنڈا ھونے پر پانی پھیلنا شروع ھوتا ھے یعنی ھلکا ھوجاتا ھے اور اوپر کا پانی اوپر ھی رھتا ھے - یہاں تک کہ صفر درجہ

حرارت پر پانی برف بن جاتا ھے۔ چونکہ برف پانی سے ھلکی ھوتی ھے اسلئے یہ اوپر ھی تیرتی رھتی ھے۔ نیچے نہیں آتی۔ یہی حال سرد ملکوں میں جھیلوں اور سمندروں کا ھوتا ھے۔ اوپر کی سردی کے اثر سے پانی سرد اور بھاری ھوکر نیچے تہہ میں جاکر نیچے کے پانی کو ٹھنڈا کرتا ھے لیکن یہ صرف ۴ درجہ سنٹی گریڈ تک ھوسکتا ھے۔ اوپر جب اور سردی بڑھتی ھے تو پھر پانی اوپر ھی رھتا ھے۔ اس کا اثر نیچے نہیں ھوتا۔ اسی طرح اوپر برف جم جاتی ھے اور اس کی کافی موٹی تہہ بھی ھوجاتی ھے لیکن نیچے کا پانی ۴ درجہ سنٹی گریڈ سے زیادہ سرد نہیں ھوتا اور اسی میں مچھلیاں اور دوسرے آبی جانور زندہ رھتے ھیں۔

اگر غور کیجئے تو پانی کی یہ عجیب و غریب خاصیت بڑے کام کی چیز ھے۔ اگر ایسا نہ ھوتا تو آج شاید ھی کوئی پانی کا جانور دیکھنے میں آتا۔ اس کے علاوہ پانی جب پہاڑوں کے سوراخوں میں بھر جاتا اور سردی میں جمنے لگتا ھے تو اس کا حجم بڑھتا ھے اور اس پھیلنے میں ایسی قوت ھوتی ھے کہ چٹانوں کی چٹانیں ٹوٹ جاتی ھیں۔

سوال۔ کیا مریخ میں انسان بستے ھیں؟

جواب۔ نہیں۔ انسانی زندگی کو قائم رکھنے کیلئے مریخ میں بھی اسی قسم کی فضاء ھونی چاھئے جس قسم کی اس دنیا میں ھے۔ مریخ میں فضاء ضرور ھے۔ لیکن بہت تلاش کرنے پر بھی اس میں آکسیجن کا پتہ

نہیں چلتا - اتنا تو یقین ہے کہ اگر اس میں آکسیجن ہے بھی تو وہ ہماری زمین کی آکسیجن کا ایک ہزاروان حصہ بھی نہیں ہے - اسکے علاوہ مریخ کی فضاء میں آبی بخارات کا بھی نشان نہیں ملتا - اس میں شک نہیں کہ بعض مشاہدات سے معلوم ہوتا ہے کہ مریخ میں آبی بخارات شاید ہیں - مریخ میں بھی سردی گرمی کا موسم ہوتا ہے - موسم کے ساتھہ ساتھہ مریخ کی سطح کی حالت بھی بدلتی رہتی ہے - سردیوں کے زمانہ میں مریخ کے قطبوں پر سفیدی نمودار ہوتی ہے جو گرمی میں غائب ہوجاتی ہے - بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ ممکن ہے کہ یہ برف ہو - بہت سے لوگ یہ کہتے ہیں کہ اس کا برف ہونا کوئی ضروری نہیں ہے - ہوسکتا ہے کہ کاربن ڈائی آکسائیڈ یا اسی قسم کی کوئی دوسری چیز وہاں جم جاتی ہو اور یہاں سے سفید معلوم ہوتی ہو - یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ مریخ کی سطح پر موسم کے لحاظ سے بہار کے زمانے میں گہرے رنگ کے دھبے نظر آتے ہیں جو خزان میں غائب ہوجاتے ہیں - پہلے لوگوں کا خیال تھا کہ غالباً یہ پانی کا سمندر ہے - لیکن اب اس کے متعلق بھی شبہ ہونے لگا ہے - کیونکہ اس کا رنگ بہت جلد جلد تبدیل ہوتا ہے - بعض دفعہ چند ہی مہینوں میں اس کا رنگ نیلے سبز سے کتھئی اور پھر اس کے بعد دوبارہ نیلا سبز ہوجاتا ہے - بعض لوگوں کا یہ خیال تھا کہ ممکن ہے کہ یہ جنگل یا کسی خاص قسم کی نباتات ہو - لیکن یہ خیال بھی صحیح نہیں ہے - کیونکہ اگر یہ رنگ نباتات کا ہوتا تو فضاء میں یقیناً آکسیجن کافی مقدار میں موجود رہتی - ابتدا میں چند ماہرین فلکیات کا خیال تھا کہ مریخ پر نہرین نظر آتی ہیں - لیکن اس کے متعلق بھی اب لوگوں کو یقین

ہو چلا ہے کہ یہ صرف نظر کا دھوکا ہے -

قصہ مختصر یہ کہ مریخ میں حالات ایسے نہیں ہیں جن میں انسان کا وجود ممکن ہوسکے - لیکن ہمیں یہ کہنے کا حق نہیں کہ مریخ میں کسی قسم کی زندگی بھی نہ ہوگی - کیونکہ زندگی کے کرشمے عجیب و غریب ہیں - خود ہماری دنیا میں سرد سے سرد اور گرم سے گرم ملکوں میں سمندر کی گہرائیوں میں - زمین کی تہہ میں - اور یہ کہ زمین کے نیچے جو تیل کے چشمے جاری ہیں ان میں زندہ چیزیں پائی جاتی ہیں - ہر جگہ زندگی نے اپنے گرد و پیش کے حالات کے لحاظ سے اپنے کو درست کرلیا ہے - اس لئے ممکن ہے کہ دوسرے سیاروں پر بھی زندگی اپنے حالات کے لحاظ سے کسی نہ کسی خاص شکل میں موجود ہو - البتہ یہ ضرور ہے کہ اگر ہمیں سیاروں میں زندگی کے آثار ملیں گے تو اس سے بیحد مختلف ہونگے جو ہم اس دنیا میں دیکھہ رہے ہیں -

(آفتاب حسن)

# معلومات

موجودہ طرز زندگی بینائی کو کمزور کررہا ہے۔ تیز اور چمکتی ہوئی روشنیاں جن سے بڑے بڑے شہر راتوں کو جگمگا اٹھتے ہیں، سینما کے سیمیں پردے جو ہر طبقہ کے لوگوں کی نگاہیں جذب کرلیتے ہیں، تاریک دھوئیں جو کارخانوں اور ملوں سے اٹھہ اٹھہ کر صنعتی شہروں کی فضاء پر چھا جاتے ہیں، وسائل مطالعہ کی بہتات اور کتابوں اور اخباروں کے پڑھنے کا حد سے گذرا ہوا شوق ۔ یہی وہ تمام چیزیں ہیں جو آج کل کی زندگی کا طفرائے امتیاز ہیں اور جن کی بدولت اسکی شائستگی و ترقی کے راگ دن رات الاپے جاتے ہیں اور انہی چیزوں نے لوگوں کی بینائی کو بری طرح کمزور کردیا ہے ۔

یہی وجہ ہے کہ چار آنکھوں والے اشخاص یعنی عینک لگانے والے لاکھوں کی تعداد میں پائے جاتے ہیں جنکے اعداد و شمار دیکھئے تو عبرت ہوتی ہے ۔ انمیں سے ڈیڑھ کرور برطانیہ میں، ساڑھے چار کرور صرف ولایات متحدہ امریکہ میں، ایک کرور اسی لاکھہ جرمنی میں اور دو کرور اشخاص جاپان میں موجود ہیں ۔ اور جاپان تو وہ ملک ہے جہاں کے لوگ مدتوں سے بصارت کی کمزوری میں مشہور ہیں ۔ غرض دنیا میں انسانوں کی اتنی عظیم الشان تعداد ہے جو تہذیب جدید کی برکتوں سے بینائی جیسی انمول نعمت کے صحیح لطف سے ناآشنا ہے اور ”ولالہ باعتبار عینک،، کا مصداق بنی ہوئی ہے۔

لاطینی قومیں دوسری قوموں سے زیادہ صحیح اور قوی نظر والی مانی گئی ہیں۔ باوجود اسکے برطانیہ میں پینتالیس سال سے زیادہ عمر کا آدمی ایسا بہت کم ملے گا جو دیکھنے اور پڑھنے کے لئے عینک کا سہارا نہ ڈھونڈتا ہو۔

عورتوں کی بینائی مردوں سے زیادہ درست اور صحیح ہوتی ہے۔ غالباً اسکا سبب یہ ہے کہ وہ آرائش کے لئے اپنی آنکھوں کی صفائی کا خیال زیادہ رکھتی ہیں۔ دھوئیں اور گرد و غبار سے کم دو چار ہوتی ہیں اور مردوں کی طرح ان کی توجہ لکھنے پڑھنے پر زیادہ نہیں ہوتی۔ شیشہ کو ایجاد ہوئے ہزاروں برس ہوگئے مگر اسے آنکھوں کا سہارا بنے ہوئے چند صدی سے زیادہ مدت نہیں ہوئی۔ کہتے ہیں کہ انگریز عالم راجر بیکن نے سب سے پہلے برطانیہ میں عینک لگائی۔ یہ تیرھویں صدی کا واقعہ ہے۔ اس وقت لوگ راجر بیکن کی اس حرکت کا مذاق اڑاتے اور طرح طرح سے نکتہ چینی کرتے تھے۔ لیکن اس واقعے کے تین صدی بعد اخبارات نے جنم لیا اور ان کے پڑھنے کا رواج عام ہوا تو عینک کے نصیب جاگ اٹھے اور یہ روز بروز لوگوں میں مقبول ہونے لگی۔

نیویارک کا ایک دن۔ نیویارک میں ہر چوبیس گھنٹے میں حسب ذیل حوادثات پیش آتے ہیں انکی تفصیل ملاحظہ ہو۔

ہر ۲۷۵ بچوں میں ۱۵ بچے مردہ پیدا ہوتے ہیں۔

" چوبیس گھنٹے میں ۴۳ آدمی سڑک کے حادثوں کا شکار ہوتے ہیں۔

" " " ۷۳ واقعات آتشزدگی کے پیش آتے ہیں۔

" " " ۱۱۶ نفوس رشتہ ازدواج میں منسلک ہوتے ہیں جن میں سے چار خودکشی کرلیتے ہیں۔

" " " ۱۷۳۰ اشخاص پر مختلف عدالتوں میں فرد جرم لگائی جاتی ہے۔

اسی طرح اسی شہر میں روزانہ ۳۲،۴۵۷ خطوط لکھے جاتے ہیں جن میں ۳۴۲ خط ایسے ہوتے ہیں جنکے لکھنے والے لفافوں پر مرسل الیہ کا پتہ لکھنا بھول جاتے ہیں۔ وہاں کے عام مطالعہ خانوں سے روزانہ ۳۰،۶۱۸ جلدیں مستعار دی جاتی ہیں جن میں سے ۱۱۹ کتابیں دوبارہ واپس نہیں آتیں۔

سائنس کے آئندہ نشانے۔ انگریز پروفیسر ہالڈین نے حال ہی میں ایک کتاب "آئندہ زمانے میں علم کے نشانے" کے عنوان پر لکھی ہے جس میں انہوں نے عام علما کے برخلاف مستقبل کی نسبت اطمینان ظاہر کیا ہے۔ لوگ عام طور پر موجودہ خوفناک جنگ کی نسبت یہ رائے رکھتے ہیں کہ وہ یورپ کی تہذیب کو تباہ و برباد کردیگی مگر ہالڈین کا خیال اس سے مختلف ہے۔

وہ کہتے ہیں کہ ہمارے اسلاف چاہتے تھے کہ سائنس دان جادوگر بن جائے، وہ معجزہ کے طور پر کوئی ایسا آلہ پیدا کرے جو کام کرنے والے کو سخت محنت و مشقت سے نجات دلائے۔ ایک ایسا اڑن کھٹولا بنائے جو دنیا کے حصوں کو چند گھنٹوں یا منٹوں میں باہم ملادے وغیرہ۔ مگر اب تو "جادوگر سائنسدان" کا دور بھی گذر چکا ہے اور سائنسدان ایسی مہلک گیسیں ایجاد کرنے میں مصروف ہیں جو انسان کے تصور سے زیادہ تباہ کن ہیں۔ اب انہوں نے خوفناک وباؤں کے جراثیم پرورش کرنے میں اپنی زندگیاں وقف کر رکھی ہیں۔

لیکن کیا ہمیں مستقبل سے مایوس ہوجانا چاہئیے اور علما کے اس گروہ کی نئی خوفناک حرکت سے ڈرجانا چاہئیے۔ قطعاً نہیں، بالکل نہیں۔

کیونکہ علم کیمیا میں ہماری استوار معلومات ہمیں یقین دلاتی ہیں کہ جتنے بھک سے اڑجانے والے مادے یا گیسیں اب تک معلوم ہیں ان سے زیادہ قوی مادے بنانا محال ہے - یہی حال جراثیم کا بھی ہے - اگر انہیں کسی مقام پر پھیلایا جائے تو ان کی وبا سب جگہ پھیل جائیگی - جراثیم حکومتوں اور لشکروں کے فاصلے سے ناواقف ہیں وہ تو اپنی تباہی ہر جگہ پھلائینگے - سائنسدانوں نے سنہ ۱۸۸۶ سے سنہ ۱۹۱۸ع تک پورے بتیس سال مہلک گیسیں ایجاد کرنے میں صرف کئے - تب کہیں رائی کی گیس (Mustard gas) ایجاد کرسکے یقین ہے کہ ان کی یہ کوششیں اس خصوص میں اس سے زیادہ بارور نہ ہوسکیں گی - رہیں موت کی شعاعیں جن سے سامنا ہوتے ہی انسان کے دل کی حرکت بند ہوجاتی ہے اور ہوائی جہازوں کا انجن بیکار ہوجاتا ہے وہ عنقریب ایچ - جی ویلز کے خیالی افسانوں میں سے ایک افسانہ بن کر رہ جائینگی -

اس لحاظ سے سائنس کے آئندہ نشانے بلا شبہ ایذاء و تخریب قرار پاتے ہیں - لیکن ہمیں ان میں بہت سے پہلو تعمیر و اصلاح کے بھی نظر آتے ہیں - ہمیں سائنس میں حقیقی ترقی کا انتظار ہے جسکی بدولت ہم تمام امراض کا قلع و قمع کرسکینگے - گذشتہ کے تجربات سے ظاہر ہے کہ ہمنے جراثیم سے پیدا ہونے والے امراض مثلاً طاعون ، ہیضہ ، خناق وغیرہ کا کامیابی سے مقابلہ کیا - اسی طرح ہم حشرات سے پیدا ہونے والے امراض مثلاً ٹائیفس بخار (موتی جھرے کی ایک قسم) کو روک سکتے ہیں - اس سے پہلے ہم ہوا سے پیدا ہونے والے امراض مثلاً انفلوئزا اور جدری (چیچک کی ایک قسم) کی مقاومت میں سرگرم رہ چکے ہیں - ہمیں یقین ہے کہ آئندہ بیس سال کے بعد یہ امراض ہمارے اختیار وارادہ کے تابع ہوجائینگے جیسا کہ ٹائیفائڈ اور ہیضہ میں ہوا -

سرطان جیسا مہلک مرض سائنس کی برکتوں سے عنقریب اتنا قابو میں آجائیگا کہ اسکی روك تھام اور علاج پوری کامیابی سے ہوا کرے گا۔ جو لوگ تیلوں اور ترشوں کے کارخانوں میں کام کرتے ہیں یا چمنیوں اور نالیوں کی صفائی کی خدمت انجام دیتے ہیں ان غریبوں کو اکثر سرطان جلدی کا ہدف بننا پڑتا ہے۔ سائنس نے اتنی ترقی کرلی ہے کہ اب سرطان کی اس قسم کا تدارك بھی قبضہ میں آگیا ہے۔ ریڈیم اور لاشعاعوں سے کام لیتے لیتے طب کا اتنا ترقی کرجانا بالکل یقینی ہے کہ انسان کو اس خوفناك مرض کے پنجے سے چھڑا سکے۔

علم حیاتیات (Biology) میں بھی جلد جلد ترقیاں ہورہی ہیں اور اسکا سبب یہ ہے کہ کیمیا اور زندگی کا درمیانی رشتہ استوار ہوتا جارہا ہے۔ غدد اور انسان کی چستی و مستعدی پر انکے اثرات کا مطالعہ وسعت پزیر ہے اور حیات و موت کے معنی دقیق علمی نقطۂ نظر سے سمجھہ مین آتے جارہے ہیں۔ اور اب تو سائنس کی بدولت ہم دماغ سے نکلنے والی برقی لہروں کو بھی اس حد تك سمجھنے اور سمجھانے کے قابل ہوگئے ہیں کہ انہیں واضح طور پر قلمبند کرسکتے ہیں۔

علم کی یہ ترقیاں اس قدر حیرت ناك اور عظیم الشان ہیں کہ آگے چل کر ان سے حیات انفرادی و حیات اجتماعی دونوں کی کایا پلٹ جائیگی۔ ایك سائنس کا دلدادہ جب ان پر غور کرتا اور آئندہ کا تصور باندھنے کی کوشش کرتا ہے تو بے اختیار رکہ اٹھتا ہے۔

آنکھہ جو کچھہ دیکھتی ہے لب پہ آسکتا نہیں<br>
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہوجائیگی۔

# سائنس کی دنیا

ایک نئے عنصر نمبر(۸۵) کی دریافت - عناصر کے جوہرون (Atoms) کا وزن کم و بیش ہوتا ھے ۔ تمام عناصر میں سے کم وزن ہائیڈروجن کے جوہرون کا ھے - یورینیئم کے جوہر سب سے بھاری ھیں - کسی عنصر کا وزن جوہر وہ نسبت ھے جو اس عنصر کے جوہر کے وزن اور ہائیڈروجن کے جوہر کے وزن میں پائی جاتی ھے -

اگر عناصر کے نام ان کے وزن جوہر کے لحاظ سے ترتیب وار لکھے جائین تو ہر نو عنصرون کے بعد جو دسوان عنصر آتا ھے وہ خواص میں پہلے عنصر کے ساتھہ نہایت قریبی مشابہت رکھتا ھے ۔ اس طرح سے تمام عناصر نو گروہون میں تقسیم ہوجاتے ھیں جن میں سے ہر گروہ کے ارکان میں بہت مماثلت پائی جاتی ھے -

عناصر کی اس گروہ بندی سے مینڈیلیف نامی ایک سائنس دان نے بہت سے اہم نتائج اخذ کئے ۔ مینڈیلیف نے یہہ دیکھا کہ اگر عناصر کو متذکرہ بالا ترتیب کے مطابق ایسے گروہون میں تقسیم کیا جائے جن میں سے ہر گروہ کے ارکان کے خواص ایک دوسرے کے مشابہ ہون اور اس طرح عناصر کا ایک جدول تیار کرلیا جائے تو اس جدول کے بعض خانے خالی رہ جاتے ھیں ۔ ان خالی جگہون کے متعلق اس نے یہ پیش گوئی کی تھی کہ یہہ جگہین ایسے عناصر کی ھیں جو تاہنوز نامعلوم ھیں اور آئندہ چل کر جب

یہہ عناصر دریافت ہوں گے تو یہہ جگہین بہی پر ہوجائین گی ۔ چند سال بعد جب عناصر گیلئم ، اسکینڈیم اور جرمینیئم یکے بعد دیگرے دریافت ہوئے تو مینڈیلیف کی پیش گوئی حرف بحرف صحیح ثابت ہوئی ۔

مادّی جوہرون کے متعلق پہلے یہہ خیال تہا کہ وہ ناقابل تقسیم ہیں۔ بعد کی تحقیقات سے پتہ چلا کہ جوہر مفرد نہین ہیں ، بلکہ وہ بہی تقسیم ہوسکتے ہین ۔ جوہر کی ساخت کے متعلق جدید نظریہ یہہ ہے کہ جوہر پروٹونز (protons) اور ایلیکٹرونز (electrons) پر مشتمل ہوتا ہے ۔ پروٹونز میں جوہر کا وزن مرتکز ہوتا ہے۔ ان کے باہر برقئے ہوتے ہیں جن کا وزن ناقابل لحاظ ہے ۔ پروٹون میں مثبت برق اور ایلیکٹرون میں منفی برق پائی جاتی ہے ۔ سب پروٹونز ملکر جوہر کا مرکزہ (nucelus) کہلاتے ہیں ۔ لیکن مرکزہ میں منفی ایلیکٹرونز بہی پائے جاسکتے ہیں ۔ تاہم پروٹونز کی تعداد ہمیشہ زیادہ ہوتی ہے ۔ لهذا مرکزہ میں ہمیشہ مثبت برقی بار پایا جاتا ہے اور یہہ مرکزے کے باہر ایلیکٹرونز کے منفی برقی بار کے مساوی ہوتا ہے ۔ کسی عنصر کے جوہرون میں مرکزہ کے باہر جتنے منفی ایلیکٹرونز پائے جاتے ہیں وہ عدد اس عنصر کا جوہری عدد کہلاتا ہے ۔ ہائیڈروجن کا جوہری عدد ایك اور یورینئیم کا جوہری عدد ۹۲ ہے ۔ دوسرے عناصر کے جوہری اعداد ان دو عددون کے بین بین تمام اعداد سے یکے بعد دیگرے تعبیر کئے جاتے ہیں۔اس لحاظ سے عناصر کی کل امکانی تعداد ۹۲ ہونی چاہئیے ۔

جوہری اعداد کے لحاظ سے بہی عناصر میں وہی ترتیب پائی جاتی ہے جو ان کے اوزان جوہر میں ہے ۔ جب جوہری عدد کا تصور پہلے پہل قائم ہوا تو متعدد جوہری اعداد سے تعبیر ہونے والے عناصر کی جگہہ خالی تہی ۔ ان کے متعلق بہی یہی خیال تہا کہ وہ عناصر جن کے جوہری اعداد

کو یہہ تعبیر کرتے ھیں آگے چل کر دریافت کرلئے جائیں گے ۔ چنانچہ جس طرح پہلے مینڈیلیف کی پیش گوئی صحیح ثابت ھوئی تھی اب بھی نا معلوم عناصر کے وجود کے متعلق مذکورہ بالا خیال صحیح ثابت ھوا اور ان میں سے اکثر دریافت ھوچکے ھیں ۔

دریافت شدہ عناصر کی موجودہ تعداد ۹۰ ھے ۔ صرف جوھری اعداد ۸۵ اور ۸۷ سے تعبیر ھونے والے عناصر ابھی تك حاصل نہیں ھوئے ۔ لیکن حال ھی میں اس بات کا اعلان کیا گیا ھے کہ برن یونیورسٹی کے پروفیسر ڈاکٹر ڈبلیو منڈر عنصر نمبر ۸۵ کے حصول میں کامیاب ھوگئے ھیں ۔ کہا جاتا ھے کہ ڈاکٹر منڈر نے یہہ نیا عنصر ایك اور عنصر ایکٹینیئم کی تحلیل سے حاصل کیا ھے ۔ ایکٹینیئم بھی ریڈیم اور یورینیئم کے مانند ان عناصر کے زمرہ میں شامل ھے جن میں سے خاص قسم کی شعاعیں نکلتی ھیں اور جو اس وجہہ سے تابکار عناصر کہلاتے ھیں ۔ ایکٹینیئم کا جوھری عدد ۸۹ ھے ۔ ڈاکٹر منڈر نے اس نئے عنصر کا نام اپنے وطن کے نام پر ”ھیلویٹیم“ (helvetium) تجویز کیا ھے ۔ امید ھے کہ اس اکتشاف کے متعلق مزید تفصیلات عنقریب دستیاب ھوسکیں گی ۔ اس اعلان پر تنقید کرتے ھوئے لندن کے اخبار ”ایوننگ نیوز“ نے اپنی اشاعت مورخہ ۱۳ اگست میں حسب ذیل رائے زنی کی ھے :-

”یہہ ایك عجیب بات معلوم ھوتی ھے کہ آج کل جنگ کے زمانے میں سوئٹزرلینڈ کا ایك مستعد اور جفاکش سائینس دان آخر ”گریزپا“ عنصر ۸۵ کے حصول میں کامیاب ھو ھی گیا ۔ اور اس سے عجیب تر بات یہہ ھے کہ تاریخ کی دوررس نظر میں اس قسم کا اکتشاف آج کل کے تمام مصائب اور تمام فتوحات پر سبقت حاصل کرسکتا ھے ۔“

**محکمہ جویات ھند کی رپورٹ** ۔ ھندوستان کے محکمہ جویات کی انتظامی رپورٹ بابت سنہ ۴۰-۱۹۳۹ع سے ظاھر ھے کہ سال مذکور میں ترقی کی جانب جو قدم اٹھائے گئے ھیں ان میں سے اھم ترین ھوابازون کے لئے موسمی پیش گوئیون کی اصلاح و تھذیب ھے ۔ موسمی پیش گوئیون کا دفتر وانگڈن ھوائی اسٹیشن دھلی میں از سر نو کھولا گیا ھے ۔ اس دفتر نے ھوابازی کی ضروریات سے قریبی ربط قائم کرلیا ھے اور اب یہہ اس خصوص میں تمام ضروری مطالبات کو پورا کرسکتا ھے ۔ بالائی ھوا کے دفتر کو آگرہ سے دھلی میں منتقل کرنے کے تمام مراحل تقریباً طے ھوچکے ھیں ۔ ھوائی فوج، سول ھوائی محکمے اور جہاز رانی کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے سال رواں میں متعدد نئی رصدگاھین قائم کی گئی ھیں ۔ روزمرہ کی موسمی اطلاعات کے نئے مرکز عارضی طور پر شمال مغربی ھندوستان اور کشمیر میں قائم کئے گئے ھیں ۔ ان میں جزوقتی مشاھدہ کنندگان کا تقرر کیا گیا ھے جن کا یہہ فرض ھے کہ وہ اپنے اپنے رقبے میں ھوائی فوج کی پرواز کے لئے روزمرہ کی موسمی اطلاعات بہم پہنچائیں ۔

اس سال ممالک متحدہ امریکہ سے ایک علمی مہم کائناتی شعاعون کی تحقیقات کے لئے ڈاکٹر آر۔ اے ملیکین صدر مجلس انتظامی کیلیفورنیا انسٹیٹوٹ آف ٹکنالوجی کی سرکردگی میں آئی تھی ۔ مہم کو محکمہ جویات بالخصوص رصدگاہ آگرہ کے عہدہ دارون نے بیش بہا مدد دی ۔ مہم کے ارکان نے بڑے بڑے غبارون کے ذریعہ سے جن کے ساتھہ مشاھدات کو خود بخود قلمبند کرنے والے آلات بھی لگائے گئے تھے آگرہ، گوالیار پشاور اور بنگلور میں مشاھدے کئے ۔ ان کی کارگزاری کی روئداد شائع ھوچکی ھے ۔

۱۵ - اپریل سنہ ۱۹۳۹ع کو پونا میں ایک نیا لاسلکی اسٹیشن کھولا گیا جس کا تعلق وھاں کے دفتر جویات سے ھے - اس اسٹیشن اور نئی دھلی کے دفتر پیش گوئی سے محکمہ جویات کی وہ اسکیم مکمل ھوگئی ھے جس کا مقصد مختلف مقامات میں بیك وقت مشاھدات جمع کرنا تھا - پونا - کراچی - دھلی اور کلکتہ جو مشاھدات اپنے رقبہ کے منتخبہ اسٹیشنوں سے جمع کئے جاتے ھیں وہ ھر روز وقت مقررہ پر بطور "علاقہ واری ھم مشاھدہ پیامات" کے نشر کئے جاتے ھیں - علاوہ ازیں پونا کا اسٹیشن ھندوستان کے لئے مرکز کا کام دیتا ھے اور اس سے جو مجموعی مشاھدات نشر کئے جاتے ھیں، ان سے پورے ھندوستان کے لئے موسمی پیش گوئی کے خاکے مرتب کئے جاسکتے ھیں - ان علاقہ واری اور مجموعی نشریات سے ھندوستان، مصر اور ملایا جیسے ملکوں کے ساتھ جن میں اس قسم کی موسمی نشریات کا انتظام ھے اشتراك عمل کرسکتا ھے -

محکمہ جویات کے زراعتی شعبے نے ھندوستان کے مختلف صوبوں اور ریاستوں کے محکمہ جات زراعت سے اپنا ربط بدستور قائم رکھا ھے - اس کے ساتھ ھی اس شعبے نے ان مختلف مسائل کے متعلق بھی تحقیقات جاری رکھی ھے جن کا مقصد فصلوں پر موسم اور آب و ھوا کے اثر کا تعین ھے - ابتدا میں مقامی آب و ھوا پر مقام کی جغرافی خصوصیات کے اثر کا مطالعہ کیا گیا - مختلف فصلوں پر موسم کا اثر دریافت کرنے کے لئے جو مشاھدات کئے گئے ان میں سے قابل ذکر وہ مواد ھے جو چھہ مختلف موسموں میں دھان کی فصل کے نمو کے متعلق فراھم کیا گیا ھے - سات سال تك زراعتی تحقیقات کی شاھی کونسل اس شعبہ کے اخراجات کی کفیل رھی ھے - لیکن یکم اپریل سنہ ۱۹۴۰ع سے مرکزی حکومت نے آئندہ تین سال کے لئے ان مصارف کی ذمہ داری

قبول کی ہے۔ گذشتہ سال محکمہ جویات سے بندرگاہوں کے نام تقریباً ۶۰۰۰ انتباہی پیامات اور سمندر میں سفر کرنے والے جہازوں کے نام ۱۸۰۰ سے زائد پیامات جاری ہوئے۔ ان میں وہ پیام بھی شامل ہیں جو سمندر میں خراب موسم کے متعلق تھے۔ کثرت باراں، بے وقت بارش، تیز آندھی اور کہر کے متعلق انتباہی پیامات کی تعداد ۸۹۰۰ تھی۔ مختلف مرکزوں سے ہوائی جہازوں کے لئے جاری کردہ موسمی پیش گوئیوں کی تعداد (۱۱۵۳۴) تھی۔ علاوہ ازیں ہوائی راستوں کے مختلف اسٹیشنوں سے بالائی ہوا کے متعلق (۱۶۰۰۰) اطلاعات اور روزمرہ کے موسم کے متعلق (۳۴۰۰۰) اطلاعات جن میں موسم کی خرابی اور بہتری کے انتباہات بھی شامل ہیں ہوائی جہازوں کے ناخداؤں کو دی گئیں۔

ہندوستان کے علاقوں میں بعض موقعوں پر ہوا کے دباؤ کی پستی نیز بعض طوفانوں کے مطالعے سے اس بات کی ضرورت محسوس ہوئی ہے کہ ان علاقوں میں طوفان سے قبل، طوفان کے دوران میں، اور طوفان کے گذر جانے کے بعد بہت سے مفتش غبارے کسی خاص رقبے میں بیک وقت اڑا کر طوفان کی بناوٹ، اٹھان کے طریقے اور حرکت کے متعلق زیادہ صحیح معلومات حاصل کی جائیں۔ اس مقصد کے لئے یہ تجویز کی گئی ہے کہ خلیج بنگال میں برسات کے بعد کسی طوفان کے دوران میں مفتش غباروں کا ایک ''جھنڈ'' اڑا کر مشاہدات قلمبند کئے جائیں۔

دواؤں کی تیاری۔ حال ہی میں ہندوستانی کارخانوں میں کلوروفارم، کیلسئیم لیکٹیٹ اور کاربالک ایسڈ صنعتی پیمانے پر تیار کیا گیا ہے اور ان اشیاء کے نمونے طبی ذخائر کے محکمے میں بغرض امتحان وصول ہوئے ہیں۔ کاربالک ایسڈ اور کریزلک ایسڈ کے نمونے قابل اطمینان پائے گئے۔ صابن آمیز کریزول کے ایک نمونے کا کسولی کے مرکزی ریسرچ انسٹیٹیوٹ میں امتحان کیا جارہا ہے۔ کلوروفارم بنگال کے ایک کارخانے میں تیار ہوا ہے اور کلکتہ کی

بایو کیمیکل اسٹنڈرڈ انڑیشن لیبوریٹری میں اس کے اوصاف کی جانچ کی جارهی هے - کیلسئیم لیکٹیٹ کا بهی اسی جگه امتحان هورها هے - مخدرانه اغراض کے لئیے تیار کرده ایتهر کے ایک نمونے کا بهی جو بنگال هی میں تیار هوا هے طبی ذخائر کے محکمے میں امتحان کیا گیا اور یهه نمونه قابل اطمینان پایا گیا - ایک اور کارخانے میں هر مهینے ۵ سے ۱۰ ٹن تک برفیلا ایسیٹک ترشه تیار کیا جاتا هے اور یهه کارخانه مزید آلات کے بغیر پیداوار کو تین ٹن ماهانه تک بڑهاسکتا هے - لیکن بد قسمتی سے کارخانے کے پاس جو خام مال موجود هے وه صرف ایک سال کے لئیے کافی هوگا -

زهریلے سانپون کو بے ضرر بنانے کا نیا طریقه - زهریلے سانپوں کو بے ضرر بنانے کے لئیے عام طور پر جو طریقه مروّج هے اس میں سانپ کے زهر کے دانت (fangs) نکال دئے جاتے هیں - لیکن اس طریقه میں خرابی یه هے که اس سے نه صرف سانپ کی شکل بگڑ جاتی هے بلکه بعض اوقات اس کی عادات بهی بدل جاتی هیں - حال هی میں ڈی - بی جور کسوز نے زهریلے سانپوں کو بے ضرر بنانے کے لئیے برقی بستگی کے طریقے کو درجه تکمیل تک پهنچایا هے - اس طریقے میں تقریباً دس لاکهه دور فی ثانیه کی اعلی تعدد والی برقی رو سے کام لیا جاتا هے - اس قسم کی رو کے زیر اثر اس نالی کا کچهه حصه جس سے زهر تهیلی سے زهر کے دانتوں تک پهنچتا هے تلف هوجاتا هے اور اس طرح سے زهر پهر دانتوں تک پهنچنے نهیں پاتا - اس عمل کو به احتیاط انجام دینے کا مفصل حال مارچ سنه ۱۹۴۰ع کے ''زولا جیکا'' میں شائع هوچکا هے - سانپوں کی ایک اچهی خاصی تعداد پر جن کا طول ۸ انچ سے لیکر ۴ فیٹ تک تها یهه عمل کیا گیا اور یهه معلوم هوا که اس سے نه تو ان کی صحت پر کوئی مضر اثر پڑتا هے اور نه هی ان کی شکل یا عادات میں کوئی تبدیلی واقع هوتی هے - سال بهر کے مشاهدات سے یهه بهی پته چلا که زهر کی نالی اس عمل کے بعد مستقل طور پر مسدود هوجاتی هے -

# نئی کتابیں

اسباق کیمیا - مولفه خلیل الرحمن یم - یس - سی عثمانیه لکچرار کیمیا جامعه عثمانیه مطبوعه اعظم اسٹیم پریس حیدرآباد دکن - تقطیع کراؤن سائز ضخامت ۵۰۴ صفحے قیمت سه حصص ۲ روپے ۱۲ آنے - ملنے کا پته سید عبدالقادر تاجر کتب چارمینار حیدر آباد دکن -

زیر نظر کتاب کو قابل مولف نے بڑی محنت سے لکھا ھے - کتاب کے پہلے حصه مین کیمیا کے عام اور ابتدائی مسائل نہایت سہل طریقه سے بیان کئے گئے ھیں - دوسرے اور تیسرے حصه میں مضمون زیاده تفصیل سے پیش کیا گیا ھے - طلبائے میٹریکیولیشن کے لئے اردو میں جتنی کتابیں اس مضمون پر لکھی گئی ھیں ان مین ''اسباق کیمیا'' ایك امتیازی حیثیت رکھتی ھے - اس کی سب سے اھم خصوصیت یہه ھے که اس سے نه صرف طلباء کی امتحانی ضروریات پوری ھوتی ھیں بلکه ان کے عام معلومات میں بھی اضافه ھوتا ھے - اسی لئے ''اسباق کیمیا'' طلباء اور اساتذه دونون میں مقبول ھوئی - اس کا ثبوت اس بات سے بھی ملتا ھے که گذشته چند سال کے قلیل عرصه میں اس کتاب کے تین ایڈیشن چھپ چکے ھیں -

کتاب کا انداز بیان صاف سلجھا ھوا - زبان سلیس آسان - لکھائی چھپائی دیده زیب ھے - ان تمام خوبیوں کے باوجود قیمت کم رکھی گئی ھے -

ہمیں امید ہے کہ جس طرح طلباء کی ایک کثیر تعداد اسباق کیمیا سے مستفید ہو رہی ہے اسی طرح ایسے ناظرین بھی جو دلچسپی اور عام معلومات کی خاطر کیمیائی مسائل سے واقفیت حاصل کرنا چاہتے ہیں اس سے فائدہ اٹھائیں گے اور یہی چیز قابل مصنف کی کوشش کا حقیقی صلہ ہوسکتی ہے

(ش)

طبیعی کیمیا برائے طلبائے انٹرمیڈیٹ - مولفہ سید شاہ محمد صاحب ایم۔ ایس۔ سی (عثمانیہ) لکچرار کیمیا جامعہ عثمانیہ۔ قابل مولف نے اس کتاب کی تالیف سے ایک دیرینہ ضرورت کو پورا کیا ہے۔ اردو زبان میں یہ کتاب اپنی نوعیت کی پہلی کتاب ہے۔ اس میں طبیعی کیمیا کے بنیادی مسائل کو نہایت خوش اسلوبی سے سادہ اور سلیس زبان میں پیش کیا گیا ہے اور حتی‌الامکان دقیق نظری توجیہوں اور اعلی ریاضیاتی ضابطوں سے گریز کیا گیا ہے۔ ہر فصل کے ختم پر خلاصہ اور مشقی سوالات دئے گئے ہیں۔ ان مشقی سوالات کا مقصد یہ ہے کہ طلباء طبیعی کیمیا کے ریاضیاتی پہلو سے بھی واقف رہیں۔ کتاب کے آخر میں اردو اصطلاحات اور ان کے انگریزی مرادفات کی ایک فہرست بھی درج ہے۔ قوی امید ہے کہ کتاب طلبائے انٹر میڈیٹ کے لئے بہت مفید ثابت ہوگی۔

کتاب کی ضخامت ۳۵۰ صفحے اور قیمت دو روپے سکہ عثمانیہ ہے۔ حیدرآباد دکن کے تمام مشہور تاجران کتب سے ملسکتی ہے۔

"خ"

Elementry Chemical calculations by E. J. Holmyard. M.A.M.S.C.D. Litt.

جے یم ڈنٹ اینڈ سنز لندن۔ قیمت ۲ شلنگ۔ ۱۴۷ صفحے

یہہ کتاب ھائی اسکولز کے لئے لکھی گئی ھے ۔ کتاب کی ھر فصل میں پہلے کیمیا کے اصول اور کلیے (Laws) واضح طور پر بیان کئے گئے ھیں۔ اس کے بعد چند حسابی مثالون سے ان اصولون اور کلیون کے استعمال کا طریقہ بتایا گیا ھے اور آخر میں مشقی سوالات دئیے گئے ھیں ۔ بارہ فصلون میں گیسون کے کلیون ، معادل وزن (Equivalent weight) کیمیا کے ملاپ کے کلیون ۔ جوھری وزن ۔ گیسی تشریح ۔ حجمی تشریح ۔ وغیرہ وغیرہ سے بحث کی گئی ھے ۔ آخری فصل میں متفرق مشقی سوالات ھیں ۔ اسکے علاوہ ضمیمہ کے طوز پر جوھری وزنون کی فہرست لوکارثم (Logarithms) کی فہرست اور سوالون کے جواب درج ھیں۔ لائق مصنف کا نام کسی تعارف کا محتاج نہیں ۔ ان کی لکھی ھوئی کتابیں طلبہ میں بہت مقبول ھیں ۔ امید ھے کہ یہہ کتاب بھی ان کی دوسری کتابون کی طرح ھائی اسکولز ار انٹرمیڈیٹ جماعتون کے طلبہ کے لئے بہت مفید ثابت ھوگی ۔ کتاب میک میلن اینڈ کمپنی سے ملسکتی ۔

(م ۔ ق)

Higher Chemical calcuations by A. J. Mee. M. A. B. Sc.

جے ۔ ایم ۔ ڈنٹ اینڈ سنز (لندن) قیمت پانچ شلنگ ۔ ۱۸۴ صفحے ۔

یہہ کتاب جیسا کہ اس کے دیباچہ میں بیان کیا گیا ھے پروفیسر ھوم یارڈ کی مذکورہ بالا کتاب کے سلسلہ میں اونچے درجہ کے طالب علمون کے لئے لکھی گئی ھے ۔ کتاب دس فصلون پر مشتمل ھے جس میں گیسون کے کلیوں ۔ کیمیا کے بنیادی کلیوں ۔ جوھری وزن ۔ سالمی وزن ۔ (Molecular Weight) رفتار تعامل ۔ کیمیائی توازن ۔ اور محلولون کی خاصیتون وغیرہ سے بحث کی گئی ھے ۔ حرارتی کیمیا اور برقی کیمیا کو بھی شامل کرلیا ھے ۔ اس کتاب میں بھی مذکورہ بالا کتاب کی طرح ھر فصل میں پہلے اصول بیان کئے گئے

ھیں اور اسکے بعد مثالیں اور مشقی سوالات دئے گئے ھیں ۔ کتاب کے آخر میں جوھری وزنوں کی فہرست لوکارتم اور سوالوں کے جواب درج ھیں ۔ اسکے علاوہ ایك مختصر سا اشاریہ بھی موجود ھے ۔ طباعت بہت عمدہ ھے ۔ ھماری رائے میں یہہ کتاب انٹرمیڈیٹ اور بی ۔ایس ۔سی کے طلبہ کیلئے بہت مفید اور کارآمد ھے ۔

(م ۔ ق)

Intermediate Chemical calculations by J. R. Partington M. B. E., D. Sc. & Kathleen Stratton, M. Sc.

میك میلن اینڈ کمپنی لندن ۔ قیمت ٦ شلنگ ٦ پنس ۔ ۲۲۹ صفحے ۔

پروفیسر پارٹنگٹن کے نام سے کیمیا کے طلبہ اچھی طرح واقف ھیں ۔ ان کی معروف کتاب (A Text-book of Inorganic Chemisty) ھندوستان کی تمام جامعات کے بی ۔ایس ۔سی کے نصاب میں شریك ھے اور طلبہ و اساتذہ دونوں میں بہت مقبول ھے ۔ ان کی ایك دوسری کتاب ،،کیمیا کی مختصر تاریخ،، بھی اب اچھی خاصی شہرت اور مقبولیت حاصل کر چکی ھے ۔ زیر نظر کتاب اگرچہ انٹرمیڈیٹ کے طلبا کے لئے لکھی گئی ھے مگر اس میں بعض مضامین ایسے بھی ھیں جو بی ۔ ایس سی (پاس) کے نصاب میں داخل ھیں اور اس وجھہ سے یہہ کتاب بی ۔ ایس سی کے طلبہ کے لئے بھی مفید ھے ۔حرارتی کیمیا ۔ برقی کیمیا ۔ اور کیمیائی توازن کے مسائل بہت خوبی اور عمدگی سے حسابی مثالوں کی مدد سے سمجھائے گئے ھیں ۔ اور ھر فصل کے آخر میں بہت سے مشقی سوالات حل کرنے کے لئے دئے گئے ھیں ۔ کتاب کی چھپائی اور جلد بندی نہایت عمدہ ھے ۔ ھماری رائے میں یہہ کتاب جونیر بی ۔ ایس سی کے نصاب میں شریك کئے جانے کے قابل ھے ۔

(م ۔ ق)

# سائنس

جلد ۱۴ — فروری سنہ ۱۹۴۱ع — نمبر ۲

## فہرست مضامین

# مجلس ادارت رسالہ سائنس



# جنگ میں حیوانات کا حصہ

(محشر عابدی صاحب)

† بہت ھی کم لوگوں نے اس بات پر غور کیا ھوگا کہ حیوانات جنگ میں کتنا بڑا اور اھم حصہ لیتے ھیں۔ اور ھم یہ جاننے کے بعد افسوس کرتے ھیں کہ ان میں سے متعدد حیوانات شدید تکلیفیں اور مصیبتیں اٹھاتے ھیں اور اکثر موت کا نشانہ بن جاتے ھیں اور یہ سب کچھ ایک ایسے مقصد کو حاصل کرنے کے لئے کیا جاتا ھے جس میں خود ان کا کوئی فائدہ نہیں ھوتا۔ لیکن جنگ میں ان سے جو اعانت اور امداد انسان کو ملتی ھے اس کو نہ تو فراموش کیا جاسکتا اور نہ ان کے احسانات کو نظر انداز ھی کیا جاسکتا ھے۔

مثلاً گزشتہ جنگ عظیم کے زمانے پر نظر ڈالئے تو معلوم ھوگا کہ جنگ میں گھوڑے، خچر، بیل، اونٹ، کتے، چوھے، کبوتر اور کناری (Canary) سے بہت کام لیا گیا تھا۔ اور گو وہ اس جنگ میں نمایاں حثیت نہ رکھتے تھے تاھم ان کی زندگی خطروں سے گھری ھوئی تھی، اور اس میں ان کی جانیں بھی بہت زیادہ تلف ھوئیں۔

جب سنہ ۱۹۱۴ع میں جنگ شروع ھوئی تو برطانیہ کی فوج میں تقریباً پچیس ہزار گھوڑے تھے، لیکن رفتہ رفتہ اس تعداد میں اضافہ ھوتا گیا

---

† یہ تقریر نشرگاہ لاسلکی حیدرآباد دکن سے نشر کی گئی تھی۔

اور سنہ ۱۹۱۸ع میں تو گھوڑوں کی تعداد دس لاکھ تک پہنچ گئی تھی۔ اس میں وہ گھوڑے شریک نہیں ھیں جو جنگ میں مارے گئے یا بیماری سے فوت ھوئے۔

جنگ شروع ھونے کے بعد مختلف ممالک سے گھوڑے منگوائے گئے، جن میں شمالی اور جنوبی امریکہ، آسٹریلیا، نیوزیلینڈ، ھندوستان، جنوبی آفریقہ، اسپین اور پرتگال شامل ھیں۔ لیکن یہ گھوڑے جنکی تعداد بہت زیادہ تھی، تربیت یافتہ نہ تھے اور جنگ میں جانے سے قبل ان کو بہت زیادہ تربیت دینے اور سدھانے کی ضرورت تھی تاکہ وہ تلواروں کی جھنکار، بندوقوں کی آواز اور توپوں کی گرج سے ھراساں نہ ھوں۔ اس سے اندازہ کیا جاسکتا ھے کہ جنگ میں گھوڑوں کی فوج سے کس قدر امداد ملتی ھے۔

گھوڑوں کے علاوہ بار برداری میں خچروں سے بھی غیر معمولی کام لیا جاتا ھے چنانچہ جنگ عظیم میں برطانیہ اور فرانس کو ان خچروں سے جو سہولت اور آرام ملا وہ فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ اور سچ پوچھئے تو فتح اور کامیابی میں ان کی امداد کا بڑا حصہ تھا دوران جنگ میں تقریباً دو لاکھ پچاس ھزار خچر دوسرے ممالک سے یورپ کو بھیجے گئے تھے، خچر کی خاصیت نہایت ھی عجیب ھوتی ھے، یعنی اس کی فطرت میں سرکشی، شرارت اور محنت کرنے کا رحجان ملا جلا ھوتا ھے۔ اور یہ بہ نسبت گھوڑوں کے، جنگ کی سرگرمیوں کی طرف سے بہت ھی بے پروا رھتا ھے۔ آسے کسی بات سے خوف اور دھشت محسوس نہیں ھوتی۔ اس کے علاوہ اس حیوان کی دوسری بڑی خوبی جو آس کو گھوڑے پر ترجیح دیتی ھے، یہ ھے کہ یہ زیادہ سے زیادہ گرمی اور زیادہ سے زیادہ سردی کو برداشت کرسکتا ھے۔

دوسرا حیوان جو حضرت داؤد پیغمبر کے زمانے سے جنگ میں استعمال

کیا جاتا رہا ہے، اونٹ ہے۔ جنگ فرانس، میں نپولین نے بھی اس سے کام لیا تھا۔ ہندوستان میں، بغاوت کے زمانے میں بھی، اونٹ نے فوجی سرگرمیوں میں بڑی مدد دی تھی۔ اس حیوان کی تیز رفتاری، ماحول کی تبدیلیوں اور تغیرات کو برداشت کرنے اور ریگستان میں آسانی سے سفر کرنے کی صلاحیت کو فرانسیسیوں نے بخوبی محسوس کرلیا تھا۔ چنانچہ جب انہوں نے الجیریا پر حملہ کیا تو اونٹ سے بڑی مدد لی تھی۔ اس طرح جب سوڈان (آفریقہ) میں برطانوی اور مصری افواج کی مہمیں بھیجی گئیں تو اونٹ کی فوج بہت کار آمد ثابت ہوئی تھی۔ مصر کی مہم کے زمانے میں ریاست بیکانیر (ہندوستان) کی بھیجی ہوئی اونٹ کی فوج نے بہت کامیابی حاصل کی تھی۔

اگر اونٹ کو چلنے پر مجبور کیا جائے تو وہ اپنی پیٹھ پر سوار کے علاوہ ایک ہفتہ کے لئے کھانے پینے کا سامان لے کر، بلا تھکے ہوئے، ایک دن میں ۷۰ سے ۸۰ میل تک کا سفر کرسکتا ہے۔ اس کو گھوڑے کی طرح لگام کی ضرورت نہیں ہوتی۔ بلکہ یہ نکیل کے اشاروں پر کام کرتا ہے۔ یہ حیوان سیدھی سادھی طبیعت کا نہیں ہوتا۔ اور خواہ اس سے کتنا ہی اچھا سلوک کیوں نہ کیا جائے وہ اپنے آقا سے مانوس نہیں ہوتا۔

گو موجودہ دور کی جنگوں میں ہاتھی سے کام نہیں لیا جاتا، لیکن بہت قدیم زمانوں میں، یہ حیوان بھی بہت اہم حصہ لیا کرتے تھے۔ چنانچہ قدیم زمانے کے ایک بادشاہ اینٹی اوکس ایپی فینس (Antiochus Epiphanes) والئی سیریا نے یروشلم کی مہم میں پیدل اور سوار فوج کے علاوہ ہاتھیوں کی ایک بڑی تعداد شامل تھی۔ مشہور مورخ پلوٹارک (Plutarch) کا بیان ہے کہ جنگ میں ہاتھیوں کو اس بات کی تربیت دی جاتی تھی کہ وہ شکست کھائی ہوئی فوج کو ٹانگوں سے روند کر مار ڈالیں۔ جنگ میں شریک ہونے والے

ھاتھیوں کے پورے جسم کو لوھے کی زرہ سے ڈھک دیا جاتا تھا۔یہ زرہ لوھے کی موٹی تختیوں پر مشتمل ھوتی تھی جو چھلوں اور زنجیروں کے ذریعہ ایک دوسرے سے جڑی رھتی تھیں۔اور یہ سب اسلئے ھوتا تھا کہ گھوڑے ان سے خوفزدہ ھوجائیں۔

جنگ میں ھاتھیوں کی آخری اور اھم شرکت ،،جنگ افغان،، میں ھوئی جو سنہ ۱۸۷۸ تا ۱۸۷۹ع میں ،،پیرکوٹال،، میں لڑی گئی تھی، ھاتھی کو اب بھی جنگ میں استعمال کیا جاسکتا ھے لیکن جنگ کی گھما گھمی اور شور و غل سے وہ سخت پریشان ھوجاتا ھے اور اس کو قابو میں رکھنا بہت مشکل ھوتا ھے۔ یہی وجہ ھے کہ آجکل جنگ میں ان کی بجائے موٹرین، گھوڑے، خچر اور بیل استعمال کئے جاتے ھیں۔

جنگ میں کتّوں سے کام لینا ایک بہت قدیم رواج چلا آرھا ھے۔ قرون وسطی میں تو کتّوں کو باقاعدہ زرہ پہناکر، جنگ میں بھیجا جاتا تھا۔ چنانچہ کتوں کی زرہ کا ایک نمونہ لندن ٹاور میں اب تک بطور شہادت کے موجود ھے۔ تواریخ سے پتہ چلتا ھے کہ ھنری ھشتم، شاہ انگلستان نے فرانس سے جنگ کے زمانے میں شکاری کتّوں کی ایک کثیر فوج تیار کی تھی۔اور ایلیزیتھ کے زمانے میں، ایک صوبہ دار کے پاس آٹھ سو شکاری کتّوں کی ایک فوج تھی۔

قدیم زمانے میں جنگی کتّے یونان کی فوج میں بھی شامل تھے۔ یہ بات تو ھر شخص کو معلوم ھوگی کہ بلجیم میں کتّے گاڑیوں کو کھینچتے تھے لیکن یہ بات زیادہ مشہور نہیں ھوسکی کہ جنگ عظیم میں کتّے چھوٹی چھوٹی توپوں کو کھینچ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجاتے تھے۔ جنگ میں ان کتّوں کا اھم کام صلیب احمر سے تعلق رکھتا ھے۔ جنگ میں تین قسم

کے کتّے زیادہ استعمال کئے جاتے ہیں۔ ایک کو ''کولی'' (Collies) دوسرے کو ایرڈیل (Airedales) اور تیسرے کو بلاڈ ہاؤنڈ (Blood-hound) کہا جاتا ہے۔ جنگ میں جانے سے قبل ان کی بڑی تربیت ہوتی ہے، چنانچہ ان کو پانی لانے زخمیوں کی تلاش کرنے، زخموں پر باندھنے کی پٹیاں اور دوسری چیزیں لانے اور لیجانے کا کام سکھایا جاتا ہے۔ اور یہ سب سامان ان کی پیٹھ پر باندھ دیا جاتا ہے۔ رات کے وقت وہ اپنی آواز سے متلاشیوں کو دوسرے زخمیوں کا پتہ بتاتے ہیں۔

جنگ میں کبوتروں کا استعمال موجودہ زمانے میں جنگ کی ایک اہم خصوصیت سمجھا جاتا ہے اور آج کل ایک فوج بھی ایسی نہیں جس کے ساتھ کبوتروں کی خاصی تعداد موجود نہ ہوتی ہو۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے مسلمانوں (Saracens) نے کبوتروں کو پیامبری کے لئے جنگ میں استعمال کرنا شروع کیا۔ اس کے جواب میں عیسائی کمانڈروں نے باز پالنا اور ان کو اس بات کی تربیت دینا شروع کیا کہ وہ ان پیام رساں کبوتروں کو پکڑ کر مارڈالیں۔

کہا جاتا ہے کہ فرانس اور جرمنی کی جنگ کے زمانے میں کبوتر غیر معمولی طور پر مفید ثابت ہوئے تھے۔ اور جب پیرس کا محاصرہ کیا گیا تھا تو کبوتروں کے ذریعہ ڈیڑھ لاکھ سے زیادہ سرکاری خطوط اور تقریباً دس لاکھ خانگی خطوط مختلف مقامات پر بھیجے گئے تھے۔

جنگ کے زمانے کے بعض کاغذات اور اخبارات کے مضامین کبوتروں کے ذریعہ ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہنچائے جاتے تھے۔ اور جب یہ کبوتر اپنی منزل مقصود پر پہنچتے تھے تو اس بات کو یادداشت میں درج کرلیا جاتا تھا کہ یہ پیام کبوتر کے ذریعہ وصول ہوا ہے۔

کبوتروں کی اپنے گھر کو پہچاننے کی خاصیت کا اندازہ اس واقعہ سے بخوبی ہوسکتا ہے کہ ایک مرتبہ جنگ کے زمانے میں ایک محصور شہر سے کسی شخص نے ، کبوتر کے ذریعہ پیام روانہ کیا لیکن اتفاق سے وہ کبوتر دشمن کے کسی افسر کے ہاتھہ میں پڑگیا جس نے اس کو دس سال تک قید رکھا اور اس کے بعد جب وہ چھوٹا تو اپنے گھر واپس گیا ۔

تمام کبوتر پیام لیجانے کے لئے استعمال نہیں کئے جاتے بلکہ یہ خاص قسم کے کبوتر ہوتے ہیں جو نامہ بر کہلاتے ہیں ۔ ان کی پرواز کی رفتار ۶۰ میل فی گھنٹہ ہوتی ہے ۔ گو یہ اوسط پرواز سے بہت زیادہ ہے لیکن زیادہ مدت تک یہہ رفتار قائم نہیں رکھی جاسکتی ۔

سنہ ۱۹۱۳ع میں پیامبر کبوتروں میں سے ایک کبوتر کے متعلق ، جس کا نام ''پرنس آف روم'' یعنی ''روم کا شہزادہ'' بیان کیا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ شرط کے ساتھہ آڑایا گیا چنانچہ وہ اٹلی کے دارالسلطنت سے پرواز کرکے ایک ہزار ۹۰۳ میل کا سفر طے کرکے ڈرہم پہنچا ۔ جنگ عظیم کے زمانے میں نامہ بر کبوتر ، خشکی اور سمندر دونوں پر پیامرسانی کے لئے استعمال کئے جاسکتے تھے ، چنانچہ جنگ کے زمانے میں ، سمندر میں ساحل سے بہت دور پڑے رہنے والے جہازوں اور کشتیوں پر سے ، ملاح اور ناخدا انہیں کبوتروں کے ذریعہ اپنے گھروں کو پیام روانہ کرتے تھے ۔

ایک مرتبہ برطانیہ کی ابدوز کشتی کو جس نے جرمنی کی ایک نگہبان کشتی کو گرفتار کرلیا تھا ، امداد کی ضرورت تھی ۔ چنانچہ ایک کبوتر نے پیام پہنچایا اور آبدوز کشتی کے لئے امداد آگئی ۔ کبوتروں کی ایسی ہی پیام رسانی سے سیکڑوں آدمیوں کی جانیں جنگ عظیم میں بچ گئیں ۔

جرمنی نے پیام رسان کبوتروں کے لئے لکڑی کے متحرک گھر بنائے

تھے جو ایک مقام سے دوسرے مقام پر لیجائے جاسکتے تھے ۔ جنگ عظیم میں اس قسم کی ایک گاڑی برطانوی فوج نے گرفتار کی تھی جو اب تک ریجنٹ پارک (Regent park) لندن میں محفوظ رکھی ہوئی ہے ۔

ایک دوسرا نہایت کارآمد پرندہ کناری (Canary) ہے جس نے جنگ میں اعانت کی تھی ۔ یہ پرندے آبدوز کشتیوں میں رکھے جاتے تھے اور بڑے حساس ہوتے تھے ۔ اور جب زمین میں سرنگیں لگائی جاتی تھیں تو وہاں کی ہوا کی کثافت اور زہریلے پن کو محسوس کرکے فوراً اپنی آواز سے ملاحوں کو آگاہ کردیتے تھے تاکہ حالات خطرناک ہونے سے قبل وہ لوگ وہاں سے ہٹ جائیں اس کام کے لئے سفید چوھے بھی استعمال کئے جاتے تھے ۔

قاز یعنی بڑی بطخ کے متعلق کسی کو یقین نہ آئے گا کہ وہ بھی جنگ میں مفید ثابت ہوسکتی ہے ، لیکن بہت قدیم زمانے میں یہی قاز ، سلطنت روما کے پایہ تخت کو بچانے کا سبب ہوئی ۔ ایک مرتبہ جب قوم گال (gauls) نے روم پر حملہ کیا تو غنیم کی فوج کے کچھ لوگ دارالسلطنت کی پہاڑی پر اس طرح دبے پاوں چڑھ گئے کہ ان کے سردار کو چوٹی پر پہنچتے ہوئے کسی نے بھی نہ دیکھا ۔ اور جب وہ وہاں سے فصیل کی طرف جانے لگا تو قاز کی نظر اس پر پڑگئی اور وہ شور کرنے لگی اس شور کو سن کر وہاں کا ایک افسر اوپر چڑھ گیا ۔ اور غنیم کے سردار کو مارکر ختم کردیا ۔ اور اس طرح دارالسلطنت دشمنوں سے بچالیا گیا ۔

اس سلسلہ میں ایک مچھلی کا ذکر کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا ۔ اس مچھلی کو سنہری مچھلی (Gold fish) کہتے ہیں اس مچھلی کو انسان کے فائدہ کی خاطر سخت تکلیف اٹھانی اور آخر میں جان تک دینا پڑی ۔ وہ اس طرح کہ

گیسی نقاب (gas mask) ، جو کسی مقام پر زھریلی گیس سے بچنے کے لئے استعمال کئے گئے تھے ، پانی میں ڈالدئے گئے اور اس پانی میں سنہری مچھلی کو رکھا گیا ۔ چنانچہ اس پانی میں رکھنے سے بہت دیر تک مچھلیاں تڑپتی رھیں اور بعض مرگئیں ۔ اس سے ایک حد تک گیس کی نوعیت کا اندازہ کیا جا سکتا تھا ۔

یہ چند وہ حیوان ھیں جو انسان کے بڑے رفیق اور ھمدرد سمجھے جاتے ھیں ۔

# ھوا کی نائیٹروجن سے استفادہ

(خلیل الرحمان صاحب)

نائیٹروجن تمام جاندار اجسام میں بطور ایك جز کے پائی جاتی ھے۔ ان جاندار اجسام میں نائیٹروجن کے خاص فعل کے متعلق ابھی ھماری معلومات مکمل نہیں ھوئین لیکن اتنا ضرور کہا جاسکتا ھے کہ اسکا تعلق نائیٹروجن کی آسی خاصیت سے ھے جس کی وجہ سے یہ دوسرے عناصر کے ساتھ آسانی سے ترکیب نہیں کھاتی۔ یہی وجہ ھے کہ اس کے مرکّبات زیادہ قیام پذیر نہین ھوتے بلکہ موقع پاتے ھی ٹوٹ جاتے ھین اور نائیٹروجن کے ساتھی اس کو چھوڑ کر دوسری اشیا کے ساتھ مل جاتے ھیں۔ اس خصوصیت کی وجہ سے نائیٹروجن کے مرکبات مین دوسری اشیاء کے ساتھ تعامل کرنے کا زیادہ میلان پایا جاتا ھے اور غالباً یہی وجہ ھے کہ نائیٹروجن کے مرکبات قدرت میں تیزی سے واقع ھونے والے تغیرات مین شریك رھتے ھیں مثلاً حیوانات کی عضلاتی اور اعصابی حرکتوں کے دوران میں جو کیمیائی تغیرات واقع ھوتے ھیں ان میں نائیٹروجن کے مرکّبات حصہ لیتے ھیں۔ دھماکے سے پھٹنے والی اکثر اشیا مین بھی (بارود جیسی معمولی دھماکو شے سے لے کر ٹرائی نائیٹرو ٹالوئین T. N. T. جیسی خطرناك شے تك) نائیٹروجن کے مرکّبات کا استعمال اسی

خاصیت پر مبنی ہے ۔ اس طرح نائیٹروجن کا تعلق ایک طرف زندگی سے اور دوسری طرف ڈائینا مائٹ سے ہے ۔

آزاد نائٹروجن چونکہ آسانی سے دوسرے عناصر کے ساتھ ترکیب نہیں کھاتی اس لئے اس مقصد کے حاصل کرنے کے لئے خاص خاص طریقے اختیار کرنے کی ضرورت ہوتی ہے ۔ ہوا میں نائیٹروجن کی کثیر مقدار پائی جاتی ہے ۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ کرۂ ہوا کا $\frac{4}{5}$ حصہ نائیٹروجن پر مشتمل ہے۔ جس سے نائیٹروجن کی کثیر مقدار ہر وقت آسانی سے حاصل کی جاسکتی ہے۔ سوال صرف اسے مقیّد کرنے کا ہے ۔ یعنی اس کو مرکبات میں کس طرح تبدیل کیا جائے؟ خود قدرت نے ایک حد تک اس کا انتظام کردیا ہے ۔ قدرتی طور پر ہوائی نائیٹروجن مرکبات میں اس طرح تبدیل ہوتی ہے کہ بجلی کے چمکنے سے توانائی کی جو کثیر مقدار مہیا ہوتی ہے اس کے زیر اثر ہوا کی کچھ نائیٹروجن اور آکسیجن باہم مل جاتی ہیں جس سے پہلے ایک مرکب نائیٹرک آکسائیڈ پیدا ہوتا ہے جو ایک گیس ہے ۔ پھر یہ گیس آکسیجن کی زائد مقدار کے ساتھ مل کر نائیٹروجن پر آکسائیڈ میں تبدیل ہوجاتی ہے (نائٹروجن پر آکسائیڈ نائیٹروجن اور آکسیجن کا ایک اور مرکب ہے جس میں آکسیجن کا تناسب نائیٹرک آکسائیڈ کی بہ نسبت دو چند ہوتا ہے )۔اس طرح جو نائیٹروجن پر آکسائیڈ گیس بنتی ہے وہ ہوا کی رطوبت میں حل ہوکر نائیٹرک ترشہ (شورہ کا تیزاب) پیدا کرتی ہے ۔ عام طور پر بارش کے موسم میں بجلی زیادہ چمکتی ہے اس لئے بارش کے قطرے جو زمین پر گرتے ہیں ان میں نائیٹرک ترشہ ملا ہوا ہوتا ہے اور یہ ترشہ مٹی کی معدنیات پر عمل کرکے ایسے مرکبات پیدا کردیتا ہے جن میں نائیٹروجن بطور ایک جز کے

موجود ہوتی ہے۔ نائیٹروجن دار مرکبات پودوں کی غذا کے کام آتے ہیں اور اس طرح پودے ہوائی نائیٹروجن کو مرکب حالت میں جزو بدن بناسکتے ہیں۔ نباتات اور حیوانات کی دنیا میں نائیٹروجن کے مرکبات کی جو کثیر مقدار پائی جاتی ہے اس کا بیشتر حصہ غالباً ابتدا میں بجلی کی اسی توانائی کے ذریعہ ہوا سے حاصل ہوا ہے۔ لیکن نائیٹروجن سے مرکبات کو ایک بار بجلی کی مدد سے تیار کرلینے کے بعد قدرت نے نئے نئے طریقوں سے ان مرکبات کی زائد مقدار تیار کرنے کے بجائے ان تیار شدہ مادوں اور ان سے بننے والی دیگر اشیاء کو محفوظ رکھنے کا انتظام کیا ہے۔ اور اس طرح سے بار بار یہی نائیٹروجن استعمال میں آسکتی ہے۔ اس غرض سے قدرت نے ایسے جراثیم سے کام لیا ہے جن میں نائٹروجن کے مرکبات کو توڑکر نائیٹروجن کو آزاد کرنے کی طاقت پائی جاتی ہے۔ یہ جراثیم مردہ نباتی اور حیوانی مادوں پر عمل کرکے ان کی تحلیل کردیتے ہیں جس سے کچھ نائیٹروجن تو آزاد حالت میں خارج ہوکر ہوا میں دوبارہ شامل ہوجاتی ہے اور کچھ ایسے سادہ مرکبات میں رہ جاتی ہے جن کو آگنے والے پودے غذا کے طور پر استعمال کرسکتے ہیں۔ اس طرح قدرت نے نائیٹروجن کا ایک دور قائم کردیا ہے۔ کھاد کی ایجاد سے انسان بھی اس دور کو برقرار رکھنے میں قدرت کا ہاتھ بٹاتا رہتا ہے نباتی اور حیوانی فضلے سے کھاد بناکر اسکو مٹی میں ملادینے سے جراثیم کو نائیٹروجنی مادے پر اچھی طرح سے عمل کرنے کا موقع ملتا ہے جس سے کارآمد نائیٹروجنی مرکبات دوبارہ زمین کی مٹی میں مل کر اس کو زرخیز بنادیتے ہیں۔ نائیٹروجن کا دور ذیل کے نقشے میں واضح کیا گیا ہے۔




اس دور کی تفصیل یہ ہے کہ بجلی کے چمکنے سے، جیسا کہ بیشتر بتایا گیا ہے ہوائی نائیٹروجن نائیٹرک ترشے میں تبدیل ہوجاتی ہے۔ اس کے بعد نائیٹرک ترشہ مٹی کی معدنیات پر عمل کرکے نائیٹریٹ پیدا کرتا ہے۔ ان نائیٹروجن دار مرکبات کو پودے غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ اس طرح ہوا کی نائیٹروجن پودوں کا جزو بدن ہوجاتی ہے اور انکے جسم میں پیچیدہ

ترکیب کے نامیاتی مرکبات کی شکل میں موجود رہتی ہے۔ اب ان پودوں کو حیوانات غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں جس سے نائیٹروجن کے پیچیدہ نامیاتی مرکبات حیوانات کا جز و بدن بن جاتے ہیں۔ یہ ہوائی نائیٹروجن کے ارتقا کی آخری حد ہے۔ اسکے بعد نباتات اور حیوانات کے مردہ اجسام کے سڑنے گلنے سے امونیا پیدا ہوتا ہے جو نائیٹروجن اور ہائیڈروجن کا ایک مرکب ہے۔ پھر اس پر بعض جراثیم کے عمل سے نائیٹرس ترشہ پیدا ہوتا ہے۔ یہ نائیٹروجن ہائیڈروجن اور آکسیجن کا مرکب ہے جس میں آکسیجن کا تناسب نائیٹرک ترشے میں آکسیجن کے تناسب سے کم ہوتا ہے۔ جوں ہی نائیٹرس ترشہ پیدا ہوتا ہے اس پر نائیٹرک ترشہ پیدا کرنے والے جراثیم کی یورش ہوتی ہے جو اس کو نائیٹرک ترشے میں تبدیل کردیتے ہیں۔ اس طرح نائیٹروجن کے دور میں نائیٹرک ترشہ دوسری مرتبہ پیدا ہوتا ہے۔ اس نائیٹرک ترشے کا ایک حصہ پہلے کی طرح معدنیات پر عمل کرکے نائیٹریٹس بناتا ہے جو اس دور میں پھر شریک ہوجاتے ہیں اور باقیماندہ حصہ نائیٹروجن آزاد کرنے والے جراثیم کے عمل سے تحلیل ہوجاتا ہے جس سے نائیٹروجن آزاد ہوکر ہوا میں شامل ہوجاتی ہے۔

اب تک انسان نائیٹروجن کے مرکبات کے متعلق اپنی ضروریات کو قدرت سے پورا کیا کرتا تھا۔ لیکن اب یہ ضروریات اس قدر بڑھ گئی ہیں کہ اس ماخذ سے ان کا پورا ہونا مشکل ہے۔ انسانی آبادی میں جو دن دونی اور رات چوگنی ترقی ہورہی ہے اس کا اندازہ اس واقعہ سے ہوسکتا ہے کہ ابتدا سے سنہ ۱۸۰۰ع تک دنیا کی آبادی صفر سے (۷۰) ستر کروڑ ہوگئی اور سنہ ۱۸۰۰ع سے ۱۹۰۰ع تک یہ بڑھتے بڑھتے ایک ارب بہتر کروڑ تک پہنچ گئی۔ یعنی یکصد سال میں تقریباً ایک ارب کا اضافہ ہوا اور قرینہ یہ ہے کہ تقریباً

اسی رفتار سے انسانی آبادی بڑھتی رہے گی۔ اگر ترقی کی یہی رفتار رہے تو وہ زمانہ دور نہیں جب کہ قدرتی ماخذ بہت جلد ختم ہوجائیں گے۔

انسانی آبادی کی بڑھتی ہوئی ضروریات کو پورا کرنے کا واحد طریقہ یہی ہوسکتا ہے کہ زیادہ غذا پیدا کی جائے۔ اس کے لئے سطح زمین کے موجودہ زیر کاشت رقبے میں اضافہ کرنا ضروری ہے۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ زمین کا بہت بڑا حصہ نا قابل کاشت ہے اور جو حصہ کاشت کے قابل رہ گیا ہے وہ بھی تقریباً ختم ہوتا نظر آتا ہے۔ لہذا اس مشکل سے عہدہ برآ ہونے کی تدبیر یہ ہوسکتی ہے کہ زراعت کے ایسے طریقے اختیار کئے جائیں جن سے زمین کی پیداوار میں اضافہ ہو۔ مثلاً کوئی ایسا طریقہ نکالا جائے جس سے ایسی مصنوعی کھاد غیر محدود مقدار میں تیار کی جاسکے جو زمین کی پیداوار کو دو چند کردے تو یہ زمین کے قابل کاشت رقبے کو دوگنا کرنے کے مماثل ہوگا۔ خوش قسمتی سے ہم اس قسم کی کھاد سے واقف ہیں۔ بعض اشیا جن میں نائیٹروجن بطور ایک جزو کے موجود ہوتی ہے زمین کی پیداوار کی قابلیت کو تقریباً دوگنا کردیتی ہیں۔ پس اگر ہم ان مرکبات کو حاصل کرسکیں یا انکو غیر محدود مقدار میں تیار کرسکیں تو دنیا کی آبادی کے لئے غذا کی دوگنی مقدار فراہم کی جاسکتی ہے۔

اس قسم کے مرکبات میں سے بعض مرکبات ایسے ہیں جن کے ذخائر چلی کے خشک اور بنجر ساحل کے قریب کثیر مقدار میں پائے جاتے ہیں لیکن یہ مقدار غیر محدود نہیں ہے۔ چلی کے ان ذخائر میں زیادہ تر سوڈیم نائیٹریٹ پایا جاتا ہے۔ جو ایک نائیٹروجنی مرکب ہے۔ اسکو عام زبان میں چلی کا شورہ کہتے ہیں۔ چلی کے شورے کی پیدائش کے متعلق یہ قیاس پیش کیا جاتا ہے کہ آج سے ہزارہا سال پیشتر چلی کے اس ساحل پر جہاں ان

ذخائر کے میدان واقع ھیں پرندوں کی بیٹ اور دوسرے حیوانات کا فضلہ جمع ھوتا گیا اور اس کے ساتھ نباتی مادہ مل کر رفتہ رفتہ اس کی ایک موٹی تہہ زمین پر بچھ گئی۔ اسطرح جو مادہ تہہ نشین ھوا اسپر سالہا سال تک جراثیم کے عمل سے ایسے کارآمد نائیٹروجنی مرکبات پیدا ھوے جنکو پودے غذا کے طور پر استعمال کرسکتے ھیں۔ ابتدا میں ان مادوں کی نوعیت مصنوعی نامیاتی کھاد کی سی تھی لیکن اب ان کی معدنی شکل ھوگئی ھے اور چلی کے اس ساحل پر چونکہ بارش بالکل نہیں ھوتی ھے لہذا یہ مادے اپنی جگہ پر قائم ھیں ان مادوں کا سب سے پہلے ھنیکے (Haenke) کو سنہ ۱۸۰۹ع میں پتہ چلا۔ اس زمانے سے یہ کھاد کا سب سے بڑا ماخذ چلے آتے ھیں۔ چلی کے شورے کی کثیر مقدار کا اندازہ اس واقعہ سے ھوسکتا ھے کہ اسکی تہہ کی موٹائی ۵ فیٹ ھے اور یہ ۲ میل چوڑے اور ۲۲۰ میل لمبے رقبہ میں پھیلا ھوا ھے۔

چلی کا شورہ دنیا کے ھر گوشے تک بھیجا جاتا ھے۔ چلی سے ھر سال تقریباً ۳۰ لاکھ ٹن شورے کی برآمد کی جاتی ھے۔ یہ شورہ مصنوعی کھاد کی تیاری میں استعمال کیا جاتا ھے اسکے علاوہ بھك سے آڑنے والی اشیا اور دوسرے کیمیائی مرکبات بھی اس سے تیار کئے جاتے ھیں۔ سچ تو یہ ھے کہ چلی سے نکلنے والے شورے کا بیشتر حصہ دھماکو اشیا تیار کرنے ھی میں صرف ھوتا ھے۔ ان دھماکو اشیا سے بعض مفید کام بھی لئے جاتے ھیں مثلاً کان کنی میں اور سڑکوں کی تعمیر میں۔ جنگ کے زمانے میں تو ظاھر ھے کہ ان دھماکو اشیا کا استعمال بڑھ جاتا ھے۔ چند سال پیشتر دھماکو اشیا تیار کرنے کا ماخذ صرف یہی چلی کا شورہ تھا جسکو قدرت نے ایک مفید مقصد کے لئے تیار کیا تھا اور جو پرندوں اور جراثیم کی سالہا سال کی محنت کا نتیجہ تھا۔ لیکن چلی کے اسی شورے کی بدولت کئی ایک سیاسی الجھنیں بھی پیدا ھوگئی ھیں۔ چنانچہ ایسے ممالک کے لئے جن کی تجارت اکثر و بیشتر سمندر کی

راہ سے ہوتی ہے سمندر پر قابو رکھنا بہت اہمیت رکھتا ہے، تاکہ چلی کے شورے کی درآمد میں کوئی خلل نہ ہو۔ گذشتہ جنگ عظیم کے واقعات سے اس بات کی اہمیت کا پتہ چلتا ہے۔ جب جرمنوں نے چلی کی بحری ناکہ بندی کر کے متحدین کے لئے چلی کا شورہ حاصل کرنا مشکل کردیا تو اس مشکل کو رفع کرنے کے لئے جنوبی امریکہ کے سمندروں میں بڑی بڑی بحری لڑائیاں لڑی گئیں۔ خود جرمن بھی جنگ کے زمانے میں اس قدرتی ماخذ سے پورا فائدہ اٹھانے سے قاصر تھے حتی کہ بالآخر ان کے لئے یہ ذریعہ بالکل ہی مسدود ہوگیا۔ لیکن اس کے باوجود انہوں نے جنگ کو جاری رکھا۔ اب ہم یہ بتائنگے کہ قدرتی نائیٹرس کے بغیر جرمنوں کے لئے یہ بات کیونکر ممکن ہوئی۔

بیسوین صدی کے شروع سے جرمنی اور دوسرے ملکوں کے کیمیا دان اس کھوج میں لگے ہوئے تھے کہ ہوا کی نائیٹروجن سے ایسے مرکبات کس طرح تیار کئے جائیں جو چلی کے شورے کا بدل ہوں۔ مثلاً اس بات کی کوشش کی گئی کہ ہوائی نائیٹروجن کے ساتھ ہائیڈروجن کو ملا کر امونیا تیار کی جائے اور پھر اس سے امونیاتی مرکبات یا نائیٹرک ترشہ بنایا جائے۔ اس سلسلے میں جو تحقیقات ہوئی آس کی بنا پر اکثر کیمیا دانوں کا یہ خیال تھا کہ نائیٹروجن کے ساتھ ہائیڈروجن کو براہ راست ملا کر امونیا بڑے پیمانے پر تیار کرنا ناممکن ہے۔ لیکن نرنسٹ (Nernst) اور جوسٹ (Jost) نے اپنی تحقیقات سے ثابت کیا کہ یہ خیال غلط ہے اور بڑے پیمانے پر امونیا کی تالیف «۱» ناممکن نہیں ہے۔ اسکے بعد جرمنی کے ایک مشہور

---

«۱» کسی مرکب کے اجزا کو کیمیائی طور پر باہم ملا کر اس شے کی تیاری کیمیا میں ”تالیف“ کی اصطلاح سے تعبیر کی جاتی ہے۔

سائنس داں ہابر (Haber) نے اس نا ممکن کو ممکن بنانے کی کوشش شروع کی اس نے اپنی انتھک کوششوں سے تجربہ خانے میں امونیا کو براہ راست نائیٹروجن اور ہائیڈروجن کے اتحاد سے تیار کیا۔ یہ واقعہ سنہ ۱۹۰۵ع کا ہے۔ اب ہابر کے سامنے یہ مسئلہ تھا کہ امونیا بڑے پیمانے پر بھی تیار کیا جائے۔ سنہ ۱۹۱۳ع تک ہابر کو اپنی اس کوشش میں بھی کامیابی ہوئی۔ اسکے بعد جرمنی میں بڑے بڑے کارخانے کھولے گئے اور ۱۹۱۵ع تک جرمنی میں ان کارخانوں میں اتنا نائیٹریٹ تیار کیا جانے لگا کہ یہ چلی کی جملہ برآمد کے تقریباً مساوی تھا۔ ہابر کی اس کامیابی کا یہ نتیجہ نکلا کہ جرمنی چلی کے شورے سے بالکل بے نیاز ہوگیا۔

ازاد نائیٹروجن کو کیمیائی مرکبات کی شکل میں تبدیل کرنے کے لئے ،،تثبیت،، کی اصطلاح استعمال کی جاتی ہے۔ ہابر کے قاعدے میں ہوائی نائیٹروجن کی تثبیت سے امونیا بنانے میں چند اشیا سے مدد لی جاتی ہے جو تماسی عامل کہلاتی ہیں۔ ان اشیا کی موجودگی میں نائیٹروجن اور ہائیڈروجن زیادہ آسانی اور زیادہ تیزی سے متحد ہوجاتی ہیں۔ اس قاعدے میں بالعموم لوہے اور مولبڈنیم کا آمیزہ سفوف کی حالت میں تماسی عامل کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ فولاد کے ایک مضبوط استوانے کو جس میں تماسی عامل کا سفوف موجود ہوتا ہے ۵۰۰ سنٹی گریڈ تک گرم کر کے اس میں خالص نائیٹروجن اور ہائیڈروجن کا آمیزہ کثیر دباؤ کے تحت جو بالعموم ۱۵ ہزار پونڈ فی مربع انچ ہوتا ہے داخل کرتے ہیں جس سے تقریباً ۲۵ فیصد آمیزہ امونیا میں تبدیل ہوجاتا ہے۔




(اس نقشہ میں امونیا کی تالیف کے آلے کا صرف خاکہ دیا گیا ہے۔)

اسطرح جو گیسی آمیزہ حاصل ہوتا ہے اس کو سرد کر کے امونیا کو مائع میں تبدیل کرلیتے ہیں اور باقیماندہ نائیٹروجن اور ہائیڈروجن دوبارہ استعمال کی جاتی ہے۔ اس عمل کو مسلسل جاری رکھہ کر امونیا کی کثیر مقدار تیار کی جاتی ہے اور پھر اسکی تکسید سے نائٹرک ترشہ بنایا جاتا ہے۔ نائٹرک ترشے سے کیلسیم نائیٹریٹ اور امونیم نائیٹریٹ تیار کیا جاتا ہے ان میں پہلا نمک مصنوعی کھاد کی تیاری میں استعمال کیا جاتا ہے اور دوسرا نمک دھما کو اشیاء کی تیاری میں۔ چنانچہ امونیم نائیٹریٹ اور ٹرائی نائیٹرو ٹالوئین (T. N. T.) کا آمیزہ نہایت تیز و تند آتشگیر مادہ ہے اور گذشتہ جنگ عظیم میں یہ ایمیٹول (Amatol) کے نام سے بکثرت استعمال کیا گیا تھا۔

جنگ ختم ہونے کے بعد برطانیہ نے بھی اس مسئلہ کی طرف توجہ کی کیونکہ جنگ کے زمانے میں یہ بات واضح ہوچکی تھی کہ آئندہ جنگ میں سمندر پر کامل قابو رکھنا بہت دشوار ہوگا۔ ویسے تو دوران جنگ میں متحدین نے بھی ہوائی نائیٹروجن کی تثبیت سے نائیٹروجن کے مرکبات تیار کرنے کی بہت کوشش کی لیکن انہیں کچھہ زیادہ کامیابی نصیب نہیں ہوئی۔ سب سے پہلا طریقہ جو ہوائی نائیٹروجن کی تثبیت کے لئے اختیار کیا گیا وہ قدرت کے اختیار کئے ہوئے طریقہ کی نقل کہی جاسکتی ہے۔ اس طریقہ میں ایک برقی قوس پیدا کر کے اسکو بڑے بڑے مقناطیسوں کی مدد سے ایک قوس کی شکل میں پھیلایا جاتا ہے۔ اور پھر اس برقی قوس میں سے ہوا گذاری جاتی ہے۔ تپش بہت بلند ہونے کی وجہ سے ہوائی نائیٹروجن اور آکسیجن باہم مل کر نائیٹرک آکسائیڈ بناتی ہیں۔ اسطرح قوس میں سے گذرنے کے بعد جو گرم ہوا حاصل ہوتی ہے اس میں نائیٹرک آکسائیڈ کی تھوڑی سی مقدار موجود ہوتی ہے۔ سرد ہونے کے بعد نائیٹرک آکسائڈ مزید آکسیجن کیساتھہ ترکیب کھا کر نائیٹروجن پر آکسائیڈ میں تبدیل ہوجاتی ہے۔ اسکو پانی میں حل کرنے سے نائیٹرک ترشہ پیدا ہوتا ہے۔ اس قاعدے میں برقی طاقت کا خرچ بہت زیادہ ہوتا ہے لہذا یہ قاعدہ ایسے ممالک میں کامیاب ہوسکتا ہے جہاں برقی طاقت بہت سستی ہو۔ گو یہ طریقہ پہلے پہل مانچسٹر میں استعمال کیا گیا تھا۔ تاہم ناروے میں یہ زیادہ کامیاب ثابت ہوا کیونکہ وہاں برقی طاقت بہت سستی ہے۔ اس برقی قوس کے قاعدے سے ناروے میں برک لینڈ اور آئیڈ (Birkland and Eyde) نے پہلی دفع نائیٹرک ترشہ بڑے پیمانے پر تیار کیا لہذا اسکو برک لینڈ اور آئیڈ کا قاعدہ کہتے ہیں۔ لیکن آج کل ناروے میں بھی امونیا کی تالیف کے قاعدے نے اسکی جگہ لے لی ہے۔

دوسرا طریقہ جس سے بڑے پیمانے پر ہوا کی نائیٹروجن کی تثبیت میں کامیابی ہوئی سائن ایمائیڈ والا قاعدہ کہلاتا ہے۔ اس قاعدے میں کیلسیم کاربائیڈ (وہی مرکب جو کاربائیڈ لیمپ میں استعمال ہوتا ہے) کو خالص نائیٹروجن کی فضا میں گرم کرتے ہیں۔ نائیٹروجن کیلسیم کاربائیڈ کے ساتھ مل کر اسکو سائن ایمائیڈ میں تبدیل کردیتی ہے۔ سائن ایمائیڈ براہ راست کھاد کے طور پر استعمال کیا جاسکتا ہے لیکن اسکے استعمال میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر اسکی مقدار زیادہ ہوجائے تو پودوں پر اسکا مضر اثر ہوتا ہے۔ لہذا اس سے امونیا بنایا جاتا ہے۔ وہ اسطرح کہ کیلسیم سائن ایمائیڈ پر سے بھاپ گذاری جاتی ہے جس سے کیمیائی تعامل ہوکر کیلسیم کاربونیٹ اور امونیا پیدا ہوتا ہے۔ اس امونیا سے امونیم سلفیٹ بنایا جاتا ہے جو کھاد میں بخوبی استعمال ہوسکتا ہے۔ اس قاعدے میں سب سے زیادہ صرفہ کیلسیم کاربائیڈ کی تیاری میں ہوتا ہے۔ اس مرکب کو تیار کرنے کے لئے چونے کے پتھر میں کوک ملا کر بھٹیوں میں ۱۱۰۰° مئی تک گرم کرتے ہیں۔ خالص نائیٹروجن حاصل کرنے کے لئے ہوا کو پہلے مائع میں تبدیل کرلیتے ہیں اور پھر اس مائع ہوا کی کشید سے خالص نائیٹروجن حاصل کی جاتی ہے۔ آج کل اس قاعدے کی جگہ بھی امونیا کی تالیف کے قاعدے نے لے لی ہے۔

ہوائی نائیٹروجن کی تثبیت کے لئے مذکورہ بالا قاعدوں میں ھابر کا قاعدہ سب سے زیادہ موزوں ثابت ہوا ہے کیونکہ یہ سب سے کم خرچ ہے۔ اندازہ کیا گیا ہے کہ ھابر کے قاعدے کے مقابلے میں برقی قوس کے قاعدے کا خرچ بیس گنا اور سائن ایمائیڈ والے قاعدے کا خرچ پانچ گنا ہے۔ اسی وجھہ سے اب تمام ممالک میں ھابر کے قاعدے کو دوسرے قاعدوں پر ترجیح دی جاتی ہے اور آج کل اس قاعدے سے جو نائیٹروجنی مرکبات تیار کئے جاتے ہیں انکی مقدار چلی کی جملہ برآمد سے تقریباً تگنی ہے۔

آخر میں هم کو یه یاد رکھنا چاهئیے که اب بھی هم قدرت سے بہت پیچھے هیں کیوں که فضا میں بجلی کی کوند سے سالانه تقریباً دس کڑوڑ ٹن هوا کی نائیٹروجن کی تثبیت هوتی رهتی هے۔کرهٔ هوائی کا ۴/۵ حصه نائیٹروجن پر مشتمل هے اور هم اس سے نائیٹروجن کے مرکبات کی ایک غیر محدود مقدار تیار کرسکتے هیں جو امن یا جنگ کے لئیے استعمال کی جاسکتی هے۔اس بات کا فیصله آپ خود کرلیجئیے که آیا هابر کا دنیا پر احسان هے یا نہیں؟

# ارتقائے انسان کا راز

(ڈاکٹر برج موهن لال صاحب)

علم حیوانیات سے یہ ظاهر هوتا هے کہ انسان پستانی جانداروں کے فصیلہ رئیسہ (Primate Order) میں شامل هے - اور اس کا تعلق جنس انسانی (Genus Homo) سے هے - جس کا نمو پچاس لاکھ برس قبل پلائسٹوسین زمانہ (Pleistocene Period) میں هوا - ایسے تو جنس انسان کے کئی انواع گزر چکے هیں مگر اس کی آخری نوع انسان عاقل (Homo Sapiens) کو اس قدر فوقیت حاصل هوئی کہ وہ کل سطح زمین کی جاندار اور بے جان چیزوں کی مالک بن بیٹھی اور ان کو اپنے فائدہ کے لئے استعمال کرنے لگی - آج کل کے انسان اسی نوع سے هیں - اس مضمون سے یہ واضح هوگا کہ انسان کا ارتقا کیسے هوا اور دوسرے جاندار اس سے کیوں محروم رهے - اس انسانی عروج کا سبب عام طور پر یہ بتلایا جاتا هے کہ انسانی دماغ بہ نسبت جانوروں کے دماغ کے کہیں زیادہ نمو یافتہ هے اور اسی کی وجہ سے انسان اس قدر ترقی کے قابل هوا - مگر یہ سوال پھر پیدا هوتا هے کہ انسان نے اس قدر نمو یافتہ دماغ کیوں کر حاصل کیا اور وہ کیا اسباب تھے جن کی وجہ سے دوسرے جانداروں کی دماغی ترقی رک گئی -

قانون قدرت هر جاندار جسم کو جہد بقا (Struggle for Existence) پر مجبور کرتا هر جاندار غذا حاصل کرنے اور دشمنوں سے اپنی حفاظت کرنے

یا دیگر جانداروں پر فوقیت اور غلبہ حاصل کرنے کے لئے اپنے جسم میں تخصیص پیدا کرنے لگا تاکہ وہ ان افعال کے لئے موزون ترین ثابت ہو۔ چنانچہ چند جاندار تیز دو بن گئے تا کہ اپنے دشمنوں سے بچ سکیں اور ان کی غذا نہ بنیں۔ ایسے جانداروں نے اپنے چاروں جوارح (Limbs) اور پنجوں کو تیز رفتاری کے لئے مخصوص بنایا اور وہ چوپائے بن گئے۔ تیز دوڑنے کے لئے ایک یا دو انگلی کا پنجہ زیادہ موزوں ہوتا ہے اور ان انگلیوں یا ان کے ناخنوں (سموں) پر چلنا زیادہ سہولت دیتا ہے۔ اس طرح ان جانوروں نے اپنی ابتدائی پانچ انگلیوں میں سے اکثر کو کھودیا اور جو بچ رہیں ان کی حرکت بھی زائل ہوگئی۔ کیوں کہ چلنے میں جوڑوں میں مضبوطی اور استحکام کی نہ کہ حرکت کی ضرورت ہے۔ اور یہ تخصیص یافتہ ہاتھ اور پاؤں صرف تیز رفتاری ہی کیلئے مخصوص ہوگئے اور کسی دوسرے کام کے قابل نہ رہے۔ جو ساخت ایک مرتبہ کسی خاص فعل کے لئے مختص ہوجاتی ہے وہ پھر اپنی اصلی حالت پر واپس نہیں آسکتی اور جو ساخت ایک مرتبہ کھو جائے وہ از سرنو پیدا نہیں ہوسکتی۔ ایسے جاندارں میں گھوڑا۔ ہرن وغیرہ شامل ہیں۔

دیگر جانداروں نے طائرانہ یا زیر زمین زندگی کو اپنی حفاظت کا ذریعہ بنایا اور ان کے جسم کی تخصیص ان کے رہائش کے مطابق ہوئی۔ بہر حال ہر صورت میں ان کے جوارح اپنی ابتدائی حالت میں نہ رہ سکے۔ اور یہ سبب ان کی آئندہ ترقی کے لئے سدراہ ہوا۔ اعضا کی اس تخصیص سے ان جانداروں کو وقتیہ فائدہ تو ضرور ہوا۔ مگر اس کے جلد ظہور پذیر ہونے سے ان کو نقصان بھی بہت پہنچا۔ کیوں کہ جس فعل کے لئے وہ تخصیص یافتہ ہوئے اس سے آگے ان کی آئندہ ترقی رک گئی۔ ان جانداروں میں چند ایسے بھی تھے جن کو اپنے ہم عصروں پر فوقیت حاصل کرنے یا ان کو مغلوب کرنے کی خواہش نہ تھی۔ بلکہ انہوں نے درختی زندگی کو اپنی حفاظت اور غذا حاصل

کرنے کا ذریعہ بنایا ۔ ان جانداروں میں انسان اور بندروں کے اجداد شامل ھیں ۔ یہ لاکھوں برس درختوں کی ٹہنیوں میں سیدھی سادی بے ضرر زندگی کسی تخصیص کے بغیر بسر کرتے رھے ۔ اور اس لئے ان کے جسم کی ابتدائی ساخت قائم رھی کیوں کہ جنگلوں کے درختوں میں ان کو جوارح کی کسی تخصیص کے بغیر کافی پھل غذا کے لئے مل سکتے تھے جن کے حاصل کرنے کے لئے دوڑ دھوپ یا کسی تخصیص کی ضرورت نہیں ھوتی تھی ، اور اس کے علاوہ درختوں پر وہ زمینی دشمنوں سے بھی محفوظ رھتے تھے ۔ درختی زندگی ھی ایسی ھے جس میں جسم میں کسی تخصیص کے پیدا ھونے کی ضرورت نہیں ۔ دیگر الفاظ میں جنگل نے ان کو ابتدائی تخصیص سے بچایا ۔ اور ان کی اولین ساخت کا قائم اور برقرار رھنا ھی ان کی آئندہ ترقی کا باعث ھوا ۔ کیونکہ جو کچھ تخصیص ان میں بعد میں پیدا ھوئی وہ ان کے پیش دماغ (Forebrain) کے کافی نمو کے بعد ھوئی ۔ ان کے اس طرز زندگی کا اثر خاص طور پر ان کے دماغ اور دوسری ساختوں پر پڑا ۔ وہ جاندار جنھوں نے زمینی زندگی اختیار کی مختلف قسم کی بوؤں کے زیر اثر رھے اور انھوں نے سونگھنے کی قوت کو جو دماغ میں سب سے پہلے پیدا ھوئی اپنی غذا حاصل کرنے ، رغبت و نفرت اور دوست و دشمن کی تمیز کا ذریعہ بنایا ۔ نتیجہ یہ ھوا کہ ان کا دماغ




شکل ۱ ۔ فقرات دار جانوروں کا ابتدائی نمونے کا دماغ ۔ درمیانی دماغ پیش دماغ سے زیادہ نمو یافتہ ھے ۔ خط کشیدہ خطوں کے علاوہ تمام رقبہ قوت شامہ سے متعلق ھے ۔

ابتدائی حس شامہ کے زیر اثر رہنے لگا اور بصری اور سمعی حواس کی حیثیت ثانوی ہوگئی۔ چنانچہ کتے۔ بلی۔ بکری وغیرہ اپنے مسالک کو سونگھ کر پہچانتے ہیں۔ اسی طرح پرندوں میں بصارت کو بہت تقویت پہونچی لیکن چونکہ ان میں اس تخصیص کے واقع ہونے کے وقت پیش دماغ کا جو دماغ میں سب سے اعلی حصہ ہے کافی نمو نہیں ہوا تھا اس لئے بصارت کا مرکز درمیانی دماغ (midbrain) میں قائم ہوا۔ چونکہ درمیانی دماغ میں قوت امتیاز نہیں ہے اس لئے پرندے اپنی اس قوت بصری سے خاطر خواہ فائدہ نہیں اٹھا سکتے جو مزید ارتقا کا باعث ہوتا۔

فصیلہ رئیسہ (Primate order) کے اجداد نے جن میں انسان کے اجداد بھی شامل ہیں درختی زندگی اختیار کی اس لئے زمین کی بوؤں کے اثرات سے انہیں زیادہ سروکار نہیں رہا۔ اور چونکہ اس درختی زندگی کے ہزاروں برس کے زمانے میں ان کے پیش دماغ میں کافی نمو واقع ہوچکا تھا اس لئے ان کی قوت بصری کا مرکز پیش دماغ میں قائم ہوا۔ اور زمین سے اس قدر اوپر رہنے کی وجہ سے قوت شامہ کا مرکز کمزور ہوگیا۔ قوت شامہ کی نسبت انہیں قوت بصر اور قوت شامہ کی زیادہ ضرورت ہوئی۔ اور یہی قوتیں مشاہدہ میں مسلسل کام آنے کی وجہ سے ان کی آئندہ ترقی کا باعث ہوئیں۔

اس درختی زندگی کی بدولت انسان اور بندر کے اجداد کے جسموں کی ابتدائی ساخت تخصیص سے محفوظ رہی اور یہ اس قابل ہوگئے کہ اپنے پیش دماغ کے زیر اثر اپنے جسم کے کسی حصہ کو اگر ضرورت ہو مختص کرلیں۔ اس طرح بندر اور انسان کے اجداد گھنے جنگلوں کی ٹہنیوں میں دشمن سے محفوظ فراغت کی زندگی بسر کرتے رہے۔ اس درختی زندگی سے انہیں ایک بہت بڑا فائدہ یہ ہوا کہ ان کے ہاتھ اور پاؤں کی ابتدائی پانچ انگلیاں برقرار

رهیں ۔ اور ڈالیوں کے پکڑنے میں انگھوٹھے کے تقابل (Opposition) کی قوت پیدا هوئی اور دوسری آنگلیوں کی وہ حرکات جو گرفت کے لئے ضروری هیں پخته هوئیں ۔ یه زمینی جانوروں کے مقابله میں بهت بڑی ترقی تهی ۔ آنگلیوں کے استعمال سے ان کو اپنی تهوتهنی سے غذا حاصل کرنے کی ضرورت سے نجات مل گئی اور غذا کو منه تك لیجانے کے لئے هاتهه سے کام لینے لگے ۔ ان کے جسم اور هاتهه پاؤں اور آنگلیوں کی حرکات کی وجه سے جو ان کی درختی زندگی کے لئے ضروری تهیں ، ان کے دماغ (Cerebrum) کو تقویت پهنچی اور یه درختی جاندار به نسبت اپنے زمینی رفیقوں کے زیادہ سمجهدار هوگئے ۔ یه فائدہ آن جانداروں کو نہیں پهنچا جن کی آنگلیاں اور جن کا جسم ما قبل زمینی زندگی میں مختص هوگیا تها اور جنهوں نے بعد میں درختی زندگی اختیار کی ۔ ایسے جاندار اپنے ناخنوں کے ذریعه سے درخت پر چڑهتے هیں ۔

فصیله رئیسه کے اجداد جو اپنی خوش قسمتی سے هرے بهرے جنگلوں میں رها کرتے تهے اور جن کو غذا کی کمی نه تهی اسی زندگی پر قانع رهے اور مزید نمو رك گیا ۔ یه زمینی جانداروں کی طرح چوپائے بننے کے عذاب سے تو بچ گئے مگر چوهتے بن گئے اور ان کی اولاد بندر اور قرور ( apes ) هوئی ۔ انہوں نے درختی زندگی کے فوائد ضرور آٹهائے اور کچهه ترقی بهی کی لیکن ان کو مکمل فائدہ حاصل نہیں هوا ۔ وہ درخت نشین اجداد جو تجسس کی وجه سے یا درختوں مین غذا کے کم هوجانے کی وجه سے اس کی تلاش میں ایسے میدانوں میں آگئے جهاں درخت زیادہ گهنے نه تهے ۔ ان کو وقتاً فوقتاً زمینی زندگی اختیار کرنے پر مجبور هونا پڑا اور ان کو ٹیلوں اور چٹانوں کے سهارے پاؤں پر کهڑے هونے کا موقع ملا ۔ درختی زندگی کے زمانے میں یه ٹهنیوں سے لٹك کر پهلے هی سے استادگی کی وضع سے مانوس هوگئے تهے اور اب پاؤں پر استادہ هونا اور ان کی مدد سے زمین پر چلنا

ان کے لئے ترقی کا دوسرا زینہ بنا۔ قیام کی وضع اختیار کرنے کے سبب ان کے دونوں ہاتھ جو پہلے درختوں کی ٹہنیاں پکڑنے کے کام آتے تھے اب آزاد ہوگئے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے چاروں جوارح میں پچھلے دو کو تو زمین پر چلنے کے لئے استعمال کیا اور اپنے اگلے دو کو غذا حاصل کرنے کے لئے جوارح میں حرکت پذیری کی زیادہ ضرورت نہیں اس لئے ان کی ٹانگیں اور ان کے پنجے چلنے کے لئے مختص ہوگئے۔ ہاتھوں کا آزاد ہونا اور پاؤں کا اس طرح چلنے کے لئے مختص ہوجانا انسان کے لئے کامل ترقی کا ذریعہ بنا۔ انسان کے ہاتھ بالکل اولین حالت میں قائم اور پاؤں مختص ہیں۔ انسان اپنے ہاتھوں پر بہت نازاں ہے مگر اصل میں اس کو اپنے پاؤں (feet) پر نازاں ہونا چاہئے کیوں کہ ان میں اس نے اپنی کوشش سے تخصیص پیدا کی ہے۔




شکل ۲۔ نسل انسان کا شجرہ۔ قردی انسان موجودہ انسان اور انسان نما قرود کے بین بین ہے۔ اس کی چند ہڈیاں جاوا میں سنہ ۱۸۹۱ و ۱۸۹۲ میں پائی گئیں تھیں اور اس لئے اسے انسان جاوا بھی کہا جاتا ہے اس کا نمو آج سے تقریباً پچاس لاکھ سال قبل مشرقی نصف کرہ میں ہوا۔ نیاندرتھلی انسان مغربی یورپ میں پایا جاتا تھا۔ یہ انسان موجودہ انسان جاوا کے بین بین بتایا جاتا ہے۔ اس کی

ہڈیاں نیاندرتھل کی وادی میں جو صوبہ رائن (جرمنی) میں ہے پائی گئی

تھیں۔ اس زمانہ میں صرف ایک ہی جنس انسان موجود ہے جو انسان عاقل ہے جس کی مختلف نسلیں شجرہ میں ظاہر کی گئی ہیں۔ حبشی نسل کے علاوہ باقی نسلوں میں جلد میں سیاہ لون کم ہوگیا۔

مذکورہ بالا اسباب کی بنا پر انسان نے اپنی درختی زندگی اور مابعد کی زمینی زندگی کی وجہ سے ایسا سڈول اور خوبصورت جسم حاصل کیا جو کسی دوسرے جاندار کو نصیب نہیں۔ درختی زندگی کے زمانے میں چونکہ انسان کے اجداد اپنی غذا ہاتھوں کے ذریعہ حاصل کرنے کے عادی ہوگئے تھے اس لئے ان کی تھوتھنی کو دوسرے جانوروں کی طرح آگے بڑھ کر غذا حاصل کرنے کی ضرورت نہ رہی اور وہ دب گئی اور چہرہ اور ناک نمایاں ہوگئے اور آنکھیں سامنے آگئیں۔ آنکھوں کے سامنے آنے کا بڑا فائدہ یہ ہوا کہ انسان کی بصارت مجسم بینی (Stereoscopic) ہوگئی جس کی وجہ سے وہ چیزوں کو تینوں ابعاد میں دیکھنے کے قابل بنا۔ اور اسطرح اس نے دنیا کو اپنی اصلی حالت میں پہلی مرتبہ دیکھا۔ اور وہ اپنے آزاد ہاتھوں کو محفوظ کردہ پانچ انگلیوں سے جو درختی زندگی میں گرفت کی عادی ہوچکی تھیں اپنے اطراف کی چیزوں کو اٹھاکر اپنی ترقی یافتہ بصارت کی مدد سے ان کا مطالعہ کرنے لگا۔ اس مشاہدے کے زیر اثر اس کے دماغ (Cerebrum) کو تقویت ہوئی اور اس میں ایتلافی ریشوں (Association fibres) کا اضافہ ہوا۔ اور وہ اپنے ان تجربوں کو ذہن نشین رکھنے کے قابل ہوا۔ آزاد ہاتھوں اور انگلیوں کی نازک حرکتوں اور بقیہ جسم کی ماہرانہ حرکتوں کی وجہ سے دماغ کے قشرہ (Cerebral cortex) کے حرکی رقبہ میں ترقی ہوئی۔ جس کی وجہ سے جسم کے بقیہ عضلات اپنی حرکات میں زیادہ آزاد ہوگئے۔ یہ اثر خصوصاً زبان کے عضلوں پر پڑا۔ اور انسان کی زبان میں اس حد تک حرکت پیدا ہوئی کہ وہ آزاد ہوگئی



شکل ۳ - اعلی نمو یافتہ دماغ جس میں بصری سمعی اور حرکات چشم کے مراکز پیدا ہوگئے ہیں - حرکی حسی اور ایتلافی رقبون کا ظہور ہوگیا ہے -

اور اطراف کی آوازون کو نقل کر کے نطق کے قابل ہوگئی - گفتار کا اثر دماغ کے سمعی مرکز پر پڑا - اسطرح انسان صرف اپنے ذاتی تجربون ہی کو اپنے دماغ مین جمع رکھنے ہی کے قابل نہین ہوا بلکہ اپنے بزرگون کے روایات اور ان کے حاصل کردہ تجربون اور اپنے ہم عصر انسانون کے تجربون کو معلوم کرنے کے قابل بھی ہوگیا -

یہی وجہ ہے کہ انسان کے دماغ میں بصری سمعی اور نطق کے مرکزون کے درمیان اور دماغ کے حرکی اور حسی مرکزون کے درمیان ایتلافی ریشون کی زیادتی لازمی ہوگئی جس کی وجہ سے دماغ موجودہ ترقی کے قابل بنا - ان تمام اسباب کا آخری نتیجہ فہم اور امتیاز حس ہوا جو دماغ کے سب سے اعلی افعال ہیں جن کے ذریعہ سے انسان نے اسقدر ترقی حاصل کی - یہ سب کرشمے انسان کی طرز سکونت اور اس کے ماحول کے اثرات کے نتیجے ہیں یعنی اس کی درختی زندگی اور مابعد کی زمینی زندگی کے

زیادہ تعجب خیز امر یہ ہے کہ ان تمام دماغی قوتون کے حاصل کرنے کے باوجود انسان لاکھون برس خانہ بدوش زندگی لبسر کرتا رہا اور سوائے پتھر کے چند بیڈھنگے ھتھیار بنانے کے اس نے کوئی نمایان ترقی نہیں کی ۔ اس کو اپنے ھتھیارون کو سیدھی دھار دینے اور آگ کے استعمال کو سیکھنے کے لئیے ھزارون برس درکار ھوئے ۔ اتفاق سے اب سے ٦ ھزار برس قبل انسان کو وادیٔ نیل میں خود رو جو اگتے ھوئے دکھائی دئے اور اس مشاھدے سے اس نے زراعت کا راز معلوم کیا ۔ طریقۂ زراعت کے انکشاف اور اس کے اختیار کرنے سے انسان سکونتی زندگی پر مجبور ھوا اور اس کے تمدن کی بنیاد پڑی ۔ باوجود ان تمام ترقیون کے انسان ابھی عام طور پر ایک نقّال ھے ۔ اور سابقہ قدیم رسوم اور اپنے ھم عصرون کے خیالات کا غلام ھے ۔ ایسے بہت کم لوگ ھیں جو آزاد خیال ھیں یا بلا بیرونی اثرات کے کوئی رائے قائم کرسکتے ھیں ۔ یہ کہنا بہت مشکل ھے کہ یہ دماغی قابلیت جو انسان کو حاصل ھوئی اس کے لئیے نعمت ھے ۔ اس کی قوت تمیز اور عقل نے اس کو "من و تو" کے جھگڑون میں پھنسا دیا ۔ اور جب انسان میں اپنے ایجاد کردہ تمدن کے باعث ملکیت کا احساس پیدا ھوا اور وہ اپنی خوش گوار بادیہ نشین زندگی کو ترک کر کے دوسرون کے ساتھہ سکونت پذیر ھوا تو اس کو ملکیت کے آزار نے گھیرا ۔ سکہ کی اختراع سے اس کی حالت اور بھی بدتر ھوگئی جس کے ذریعہ وہ دوسرون کی محنت کو اپنا بنانے کے قابل ھوا ۔ صرف اتنا ھی نہیں ھوا بلکہ انسان کی عقل اور تمیز نے خود ساختہ جذبات بھی پیدا کردئے مثلاً رقابت، رشک، انتقام، احساس عزت وحرمت، جاہ طلبی، خود پسندی تکبر وغرور وغیرہ وغیرہ ۔ ان کے سبب سے چاھے وہ امیر ھو یا غریب اس کی راحت اور خوشی کی زندگی عنقا ھوگئی ۔ ان

ھی کے زیر اثر افراد قومون اور فرقون میں تقسیم ھوگئے اور ان کے درمیان دشمنی اور نفاق پیدا ھوا ۔ اور اس دماغی نمو سے جس خوشی اور آسائش کی توقع تھی وہ مصیبت اور فکر میں تبدیل ھوگئی اور انسان اپنی بنائی ھوئی زنجیرون میں خود جکڑا گیا ۔ انسان کے اس عروج نے اس سے صرف دلی راحت ھی نہیں چھینی بلکہ اپنا اثر اس کے جسم پر بھی ڈالا۔ اس کے ملبوس ھونے ، پر آسائش مکانون میں سکونت اختیار کرنے اور قدرتی طریقه سے چلنے کی بجائے سواری کے ذرائع اختیار کرنے اور پکی ھوئی نرم غذا کے استعمال سے اس کی جسمی ساخت کمزور ھوچلی ھے اور اس میں بیماری کی مزاحمت کی بھی طاقت کم ھوگئی ھے ۔ شہرون اور مکانون کی اجتماعی زندگی نے اسے چھوت کی بیماریون کا شکار بنا دیا ھے۔اور اس قسم کی مصنوعی اور پر تکلف زندگی کے سبب سے مختلف مزاجی اور عضوی امراض پیدا ھوگئے ھیں ۔ مثلاً ذیابیطس ، نقرس ، خون کے دباؤ کی زیادتی ، گردہ کے امراض وغیرہ جو جانورون میں نہیں پائے جاتے ۔ بہرحال بہت ممکن ھے که انسان کی دماغی ترقی اور فوقیت اس کے زوال وفنا کا باعث ھو ۔

# سوال و جواب

سوال۔ کیا چاند میں لوگ آباد ہیں ؟

جواب۔ نہایت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ چاند میں نہ تو کسی قسم کی آبادی ہے اور نہ اس کا امکان ہے ۔ چاند کا فاصلہ زمین سے تقریباً ۲۳۸۸۵۷ میل ہے ۔ یہ فاصلہ دیکھنے میں بہت زیادہ معلوم ہوتا ہے لیکن اب دنیا میں ایسی بڑی دور بینیں بن گئی ہیں کہ اگر چاند پر کوئی بہت بڑی عمارت ہو تو دیکھنے والون کو معلوم ہو سکتا ہے ۔ صدیون سے ہر رات کو چاند کا مطالعہ کیا جا رہا ہے ۔ مگر کبھی بھی کسی قسم کا کوئی جنگل یا سبزی کا پتہ نہیں ملا ۔ یہان نہ آدمی ہے نہ جانور نہ پھل نہ پھول ، چاند ایک مردہ دنیا ہے ۔ خالی آنکھ سے دیکھنے سے جو دھبے نظر آتے ہیں (جن کے بارے میں بچون کا خیال ہے کہ بڑھیا بیٹھی چرخہ کات رہی ہے) ان کے بارے میں پرانے لوگون کا خیال تھا کہ دراصل وہ ہمارے پہاڑون اور سمندرون کا عکس ہیں ۔ چاند کو وہ بہت بڑا آئینہ خیال کرتے تھے ۔ بعد میں لوگون کا یہ خیال ہوا کہ نہیں خود چاند کی سطح پر پہاڑ اور سمندر ہیں اور گہرے دھبے دراصل سمندر ہیں ۔ اسی لحاظ سے ماہرین فلکیات نے ان کے مختلف نام بھی رکھدے لیکن واقعہ یہ ہے کہ یہ گہرے رنگ کے دھبے سمندر نہیں ہیں ۔

اگر یہ سمندر ہوتے تو یقیناً کبھی نہ کبھی سورج کی روشنی کا عکس دنیا والوں کو دکھائی دیتا ۔ اگر کسی بڑی جھیل کو اوپر سے دیکھا جائے تو اس پر سے کہیں نہ کہیں سورج کی روشنی منعکس ہوتی دکھائی دیتی ہے ۔ مگر چاند کے ان قیاسی سمندروں میں ایسی چمک کبھی دکھائی نہیں دی ۔ یہ دراصل خشک ریگستان ہیں جو آتش فشان خاک سے ڈھکے ہوئے ہیں ۔

آپ سوال کرینگے کہ آخر کیا سبب ہے کہ چاند میں کسی قسم کی زندگی کے آثار نہیں پائے جاتے ۔ بات یہ ہے کہ زندگی کیلئے جن چیزوں کی ضرورت ہے وہ چاند میں موجود نہیں ہیں ۔ اس میں نہ پانی ہے نہ ہوا ہے نہ کسی قسم کی فضا ۔ یا اگر ہے بھی تو اس قدر کم مقدار میں کہ ہم اس کو کسی طرح محسوس نہیں کرسکتے ۔ فضا اس لئے نہیں ہے کہ چاند کی قوت جاذبہ میں صلاحیت ہی نہیں ہے کہ گیس کے ذرات کو روکے رکھے ۔ یہ تو آپ جانتے ہونگے کہ زمین کے مقابلے میں چاند بہت چھوٹا ہے ۔ اس لحاظ سے اس کی کشش بھی اتنی ہی کم ہے ۔ اگر کوئی ذرہ زمین کی قوت تجاذب سے باھر نکلنا چاھے تو اس کی رفتار ۷ میل فی ثانیہ ہونی چاھئے ۔ یعنی یہ کہ اگر آپ کوئی گولی ۷ میل فی ثانیہ کی رفتار سے چلائیں، تو وہ فضا سے بالکل باھر نکل جائیگی اور پھر واپس نہیں لوٹیگی چاند کی کشش اس قدر کم ہے کہ اگر آپ کی گولی کی رفتار ڈیڑھ میل فی ثانیہ بھی ہو تو باھر نکل جائیگی گیسوں کے ذرات کی رفتار عموماً ڈیڑھ میل فی ثانیہ سے زیادہ ہوا کرتی ہے ۔

یہ بھی آپ جانتے ہونگے کہ کسی مائع کا ابلنا ہوا کے مقامی دباؤ پر منحصر ہوتا ہے ۔ کیونکہ ہوا کے دباو سے مائع کے

ذرات باھر نکلنے اور فضا میں پھیلنے سے محفوظ رھتے ھیں۔ یہ تجربہ آپ خود کر کے دیکھہ سکتے ھیں۔ پانی کو پہلے آپ زمین پر ابال کر دیکھئے اس کے بعد اگر موقع ملے تو کسی بلند پہاڑ پر چلے جائیے۔ وھاں آپ دیکھینگے کہ پانی جلدی ابلنے لگتا ھے۔ وجہ ظاھر ھے کہ پہاڑ پر ھوا کا دباو کم ھوتا ھے اسواسطے پانی کے ابلنے میں آسانی ھوتی ھے۔ اگر آپ کسی ترکیب سے چاند تک پہونچ جائیں اور پینے کیلئے صراحی سے پانی گلاس میں ڈالیں تو اگر آپ جلدی نہیں کرینگے تو سارا پانی گلاس سے باھر بھاپ بن کر اڑ جائیگا۔ کیونکہ نہ وھاں فضا ھے اور نہ ھوا جو پانی پر دباو ڈالے اور اس کو جوش کھانے سے روکے۔ یہی سبب ھے کہ چاند کی سطح پر پانی کا نام و نشان نہیں ملتا۔ چاند کی سطح پر جو دوسری آفت آپ کو پیش آئیگی وہ اس کی شدت کی سردی اور گرمی ھے وہ بھی فضا کے موجود نہ ھونے کے سبب سے ھے۔ سورج نکلنے سے قبل شدت کی سردی ھوتی ھے یعنی صفر فارن ھیٹ سے تقریباً ۲۰۰ درجے نیچے تک۔ اور سورج نکلنے کے بعد فوراً گرمی تیز ھوجاتی ھے۔ اور ۲۰۰ درجے فارن ھیٹ تک بڑہ جاتی ھے۔ (زمین پر تقریباً اسی حرارت پر پانی آبلتا ھے) ظاھر ھے کہ ایسی شدت کی سردی اور گرمی میں انسان کیسے زندہ رہ سکتا ھے۔

اگر آپ خوش نصیب نہ ھوئے تو تعجب نہیں کہ ادھر آپ چاند کی سطح پر پہونچے نہیں ادھر آپ اورآپ کا ھوائی جہاز کسی شہاب ثاقب سے ٹکرا کر ٹکڑے ٹکڑے ھوجائے۔ حساب لگایا گیا ھے کہ چاند پر ھر روز تقریباً دس لاکھہ شہاب ثاقب گرتے ھیں۔ اکثر ماھرین فلکیات نے چاند کی سطح پر گرد و غبار

اڑتا دیکھا ہے - اسی قسم کا گرد و غبار جو کسی بڑی چیز کے گرنے سے اڑتا ہے - تحقیق کرنے پر پتہ چلا کہ در اصل یہ شہاب ثاقب کے گرنے سے ہوتا ہے - آپ کو اندازہ نہیں ہے کہ دنیا کی فضا آپ کو کس طرح محفوظ رکھتی ہے - شہاب ثاقب دراصل بڑے اور چھوٹے ہر قسم کے مادی اجسام ہوتے ہیں جو فضا میں ادھر سے ادھر بڑی تیز رفتاری سے حرکت کرتے رہتے ہیں - جب وہ ہماری فضا میں داخل ہوتے ہیں تو مادی ذرات سے رگڑ کھا کر گرم اور پھر مشتعل ہوجاتے ہیں اور سخت گرمی یا حرارت کے سبب بخارات یا راکھ میں تبدیل ہوجاتے ہیں - پھر بھی کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک بہت بڑا شہاب ثاقب زمین پر گر پڑتا ہے اور اس سے اکثر کافی نقصان ہوتا ہے - لیکن چاند میں فضا ہی نہیں - جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ بڑے اور چھوٹے ہر قسم کے شہاب ثاقب اپنی پوری قوت کے ساتھ انتہائی تیز رفتاری سے گرتے ہیں اور جو چیز ان کے زد میں آجاتی ہے اس کو توڑتے اور تباہ کرتے رہتے ہیں -

سوال - آسمان کا رنگ نیلا کیوں ہے ؟

جواب - یہ تو آپ جانتے ہونگے کہ فضاء خالی نہیں ہے - یوں دیکھنے میں زمین سے آسمان تک سورج ، چاند، ستاروں کے علاوہ کوئی چیز نظر نہیں آتی - لیکن ہمارے اوپر ہوا، گرد و غبار، بخارات کے ذرات بہت کافی مقدار میں موجود ہیں - جو سورج کی روشنی کو منتشر کردیتے ہیں اور انتشار کے سبب آسمان کا رنگ نیلا معلوم ہوتا ہے - فضاء میں اگر یہ ذرات موجود نہ ہوتے تو آسمان کا رنگ بالکل کالا معلوم ہوتا کیونکہ یہ سیدھا اصول تو آپ جانتے ہی ہونگے کہ کوئی چیز جب

تک کہ وہ خود روشن نہ ہو یا دوسری روشن چیزوں کی روشنی کو منعکس نہ کرے خود منور نہیں معلوم ہوسکتی۔ آسمان سے گرد و غبار اور ھوا کے ذرات کو ھٹادینا تو ھمارے بس کی بات نہیں ھے۔ لیکن ھم یہ کرسکتے ھیں کہ زمین سے اوپر پرواز کرنا شروع کریں یہاں تک کہ فضا میں ھوا اور گرد و غبار کے ذرات گھٹتے گھٹتے تقریباً غائب ھوجائیں۔ پھر مشاھدہ کرسکتے ھیں کہ آسمان کا رنگ کیسا معلوم ھوتا ھے۔

سنہ ۱۹۳۴ع میں ماسکو سے چند ماھرین سائنس ایک غبارے میں بیٹھکر اوپر اڑے۔ انہوں نے مشاھدہ کیا کہ جب ان کا غبارہ زمین سے ۵۰۲۷ میل بلند تھا تو آسمان کا رنگ نیلا تھا۔ اس کے بعد حسب ذیل تبدیلیاں شروع ھوئیں۔

| بلندی | آسمان کا رنگ |
|---|---|
| ۷۰۸۲ میل | گہرا نیلا |
| ۸۰۰۶ میل | گہرا بنفشئی |
| ۱۳۰۰۲ میل | سیاہ بنفشئی |
| ۱۳۰۹۶۴ میل | سیاھی مائل |

ظاھر ھے کہ اگر غبارہ اور بلند ھوجاتا اور کرہ ھوا سے بالکل باھر نکل جاتا تو آسمان کا رنگ بالکل سیاہ نظر آتا۔

یہ بات تو ثابت ھوگئی کہ آسمان کا رنگ فضاء میں ننھے ننھے مادی ذرات کے موجود ھونے کے سبب ھے، لیکن آپ یہ سوال کرسکتے ھیں کہ پھر اسکا رنگ خاص طور پر نیلا کیوں ھے۔

سرخ سبز کیوں نہیں۔ ذرا غور کرنے پر اس کا سبب بھی بالکل واضح ہوجائیگا۔ یہ آپ جانتے ہونگے کہ سورج کی سفید روشنی دراصل سات رنگوں کا مجموعہ ہے۔ فضاء میں جو ذرات ہیں۔ آن میں خاص بات ہے کہ وہ ہر رنگ پر اثر کرتے ہیں۔ کسی رنگ کا انتشار زیادہ ہوتا ہے، کسی کا کم۔ سرخ رنگ کی موجیں سب سے بڑی ہوتی ہیں۔ اور نیلے رنگ کی موجیں بہت چھوٹی۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بڑی موجوں پر ذرات کا کوئی اثر نہیں ہوتا لیکن چھوٹی یعنی نیلی روشنی کی موجوں کو ذرات بالکل منتشر کردیتے ہیں۔ اور وہی منتشر شدہ روشنی ہماری آنکھوں میں داخل ہوتی ہے۔ اور آسمان کا رنگ نیلا معلوم ہوتا ہے۔ اس سے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اگر ہم سورج کو راست دیکھیں تو ہمیں وہ رنگ نظر نہ آئیگا جو منتشر ہوچکا ہے۔ بلکہ صرف وہی معلوم ہوگا جن پر ذرات کا کوئی اثر نہیں ہوتا، جو منتشر نہیں ہوتا۔ میں آپ کو ابھی بتا چکا ہوں کہ یہ سرخ رنگ ہے۔ یہی سبب ہے کہ جب آپ شام کے وقت سورج کو دیکھتے ہیں تو وہ بالکل سرخ معلوم ہوتا ہے۔ سورج اور آپ کے درمیان جتنا زیادہ گرد و غبار ہوگا سورج اتنا ہی گہرا سرخ معلوم ہوگا۔

سنہ ۱۸۸۳ میں ”کراکاتوا“ آتش فشاں پہاڑ جب پھٹا تو ۱۰۰ میل تک آسمان میں گرد و غبار چھا گیا۔ اس کے بعد یہ گرد و غبار رفتہ رفتہ تمام دنیا میں پھیل گیا۔ لوگوں کا بیان ہے کہ اس واقعہ کے تین چار مہینے بعد تک یعنی جب تک یہ گرد فضاء میں موجود رہی آفتاب کے ڈوبنے اور نکلنے کا منظر بے حد رنگین ہوا کرتا تھا۔

سوال۔ کیا یہ صحیح ہے کہ بعض پودے گوشت خور ہوتے ہیں؟

جواب۔ جی ہاں، کچھ پودے ایسے ہیں جو کیڑے مکوڑے کھا کر اپنی زندگی بسر کرتے ہیں۔ اس قسم کے پودوں کے پتوں یا پھولوں پر طرح طرح کے پھندے ہوتے ہیں۔ کیڑا جیسے ہی پودے پر بیٹھتا ہے گرفتار ہوجاتا ہے۔ یہ پودے عام طور پر گرفتار شدہ کیڑوں پر ایک عرق ڈال دیتے ہیں جو آہستہ آہستہ انہیں ہضم کر دیتا ہے۔

ڈراسیرا ایک پودا ہے جو عموماً ہمالیہ اور نیلگری کی پہاڑیوں پر پایا جاتا ہے۔ اس کے پتوں پر انگلیوں کے مانند لانبے لانبے ریشے ہوتے ہیں جو گیرے کہلاتے ہیں۔ ان کے سرے پھولے ہوئے غدود جیسے ہوتے ہیں۔ ان سے ایک قسم کا عرق نکلتا ہے۔ جب کوئی کیڑا یا پتنگا پتے پر آ کر بیٹھتا ہے تو یہ انگلیاں اوپر سے جھک کر شکار گرفتار کرلیتی ہیں۔ عرق شکار کو ہضم ہونے میں مدد دیتا ہے۔ جب کیڑا ہضم ہوچکتا ہے تو انگلیاں کھل جاتی ہیں اور پتا پھر اصلی حالت پر آ کر دوسرے کیڑوں کا انتظار کرنے لگتا ہے۔ یہ پودے گوشت اور انڈے کی سفیدی کو بھی اسی طرح ہضم کرجاتے ہیں۔ اسی قسم کا ایک پودا انگلستان میں ہوتا ہے جو سن ڈیو کہلاتا ہے۔ اس کے پتے گول سرخی مائل ہوتے ہیں۔ اس کے پتوں پر بھی پتلے پتلے ریشے ہوتے ہیں۔ ریشوں کے سرے پھولے ہوئے ہوتے ہیں اور اس پر گوند جیسا چپکدار عرق ہوتا ہے جو سورج کی روشنی میں چمکتا ہے۔ اسی لئے اس پودے کا نام سن ڈیو رکھا گیا ہے۔ یہ ریشے یا انگلیاں عام طور پر کھلی ہوئی رہتی ہیں۔ جب کوئی بد قسمت مکھی اڑتی ہوئی رس کی تلاش میں اس کے اوپر

بیٹھتی ھے تو فوراً پھنس جاتی ھے۔ اور آھستہ آھستہ سارے ریشے اس کو جکڑ لیتے ھیں۔ تھوڑی دیر میں مکھی مرجاتی ھے۔



سن ڈیو مکھی کو گرفتار کر رھا ھے

پتے کے اندر سے عرق نکلکر مکھی کو ھضم کردیتا ھے۔ اور بیکار حصہ باقی رہ جاتا ھے۔ اس کے بعد انگلیاں کھل جاتی ھیں اور مکھی کا بیکار حصہ جیسے پر وغیرہ باھر گرجاتا ھے۔ سن ڈیو میں خاص بات یہ ھوتی ھے کہ وہ اپنی غذا کو اچھی طرح پہچانتا ھے۔ اگر پتے پر گوشت کا ٹکڑا رکھدیا جائے تو انگلیاں بند ھوجاتی ھیں لیکن اگر ایک کنکری رکھدی جائے تو پتے پر کچھہ اثر نہیں ھوتا۔

جنوبی امریکہ کے جنگلوں میں ایک پودا پایا جاتا ھے جسے نے پن تھس کہتے ھیں۔ اس کے بعض پتے ایک چوڑے منہہ کی

صراحی کی شکل اختیار کرلیتے ھیں۔ اس صراحی پر ایک ڈھکن بھی ھوتا ھے جو عام طور پر کھلا رھتا ھے۔ یہ صراحی کڑ پھندا کہلاتی ھے۔ کیڑے مکوڑے عام طور پر اپنی غذا کی تلاش میں صراحی کے اندر بھی گھس جاتے ھیں یا کبھی ڈھکن پر بیٹھتے ھیں۔ ایسی صورت میں ڈھکن فوراً بند ھوجاتا ھے اور کیڑا صراحی میں پھنس کر پودے کی غذا بن جاتا ھے۔ کارولینا میں ایک عجیب پودا ھوتا ھے۔ جو وینس مکھی پھندا کہلاتا ھے۔ اس کی خصوصیت یہ ھے کہ کوئی چیز اس کے اندر ڈالی جائے تو اس کا پھندا فوراً بند ھو جاتا ھے۔ اگر یہ چیز پودے کے کام کی نہ رھے تو پھندا فوراً کھل جاتا ھے اور چیز باھر گرجاتی ھے۔ اگر اس پودے کو اسی طرح دو تین بار دھوکا دیا جائے تو وہ پھر دھوکے میں نہیں آتا اور بند نہیں ھوتا۔

یہاں پر ایک بات یاد رکھنے کی یہ ھے کہ یہ پودے جو گوشت خور بن گئے ھیں تو بے وجہ نہیں بنے۔ پودے کی خوراک میں خاص خاص عناصر شامل ھیں جس میں نائیٹروجن بہت اھم عنصر ھے۔ عموماً ایسا ھوتا ھے کہ گوشت خوار پودے ایسی جگہ اگتے ھیں جہاں وہ زمین سے نائیٹروجن بہ آسانی حاصل نہیں کرسکتے۔ نتیجہ یہ ھے کہ قدرت نے ان کے لئے ایسا انتظام کردیا ھے کہ وہ گوشت کھائیں اور اس کمی کو پورا کریں۔

سوال۔ کیا واقعی بعض ستارے ھماری زمین سے بڑے ھیں؟

جواب۔ ستارے جو ھمیں اس قدر چھوٹے چھوٹے نظر آتے ھیں اس کا سبب یہ ھے کہ وہ ھم سے بہت دور ھیں۔ یہ فاصلہ اس قدر زیادہ ھے

که اس کو میل کی گنتی میں لکھنا نا ممکن ھے۔اس مقصد کے لئے "سال نور"، استعمال کیا جاتا ھے۔یہ تو شائد آپ جانتے ھونگے که روشنی کی ایک خاص رفتار ھوتی ھے۔یہ رفتار بے حد تیز ھے۔یعنی ایک سکنڈ میں تقریباً ۱۸۶۰۰۰ میل ۔ اس رفتار سے روشنی سال بھر میں جو فاصله طے کرسکتی ھے اس کو سال نور کہا جاتا ھے۔سیدھی سادھی زبان میں اس کا مطلب یہ ھوا که ۳۶۵×۲۴×۶۰×۶۰×۱۸۶۰۰۰ میل ایک سال نور کے برابر ھے۔اس سے آپ کو اندازہ ھوگا که یہ کتنا بڑا فاصلہ ھے۔لیکن بہت سے ستارے اس زمین سے اس قدر دور ھیں که ان کی روشنی کو یہاں تک پہنچنے میں سیکڑوں سال نور لگتے ھیں ۔ ھم سے جو ستارہ قریب تر ھے اس کی روشنی کو پہنچنے میں بھی ساڑھے چار برس لگتے ھیں ۔

اس عالم کے دوسرے سیاروں اور ستاروں کے مقابلے میں ھماری زمین بہت چھوٹی ھے ۔ زمین کے حقیری کا اندازہ آپکو اس وقت ھوگا جب آپ اس کا مقابلہ دوسرے سیاروں اور ستاروں سے کرینگے ۔ جسامت کے لحاظ سے زمین سے مشتری سیارے کا قطر گیارہ گنا بڑا ھے۔اس کا مطلب یہ ھوا که اگر مشتری کو کاٹیں تو اس سے تقریباً تیرہ سو زمینیں نکل سکینگی۔جتنا زمین سے مشتری بڑا ھے تقریباً اتنا ھی مشتری سے آفتاب بڑا ھے، یعنی کئی ھزار سے اوپر مشتریوں کو ملایا جائے تو ایک آفتاب بن سکیگا۔اسی طرح اس سلسلہ کو آگے بڑھایا جائے تو پتا چلیگا که ھر نیلے ستارے میں ھزار سے اوپر سورج سما سکتے ھیں اور ھر سرخ ستارے میں ھزار سے اوپر نیلے ستارے سماسکتے ھیں۔سب سے آخر میں سحابیوں کا نمبر آتا ھے۔سحابیئے (Nebulae) کی جسامت کا اندازہ آپ کو اس سے

ہوگا کہ اکثر سحابیوں میں ہزار دو ہزار نہیں بلکہ لاکھوں کروروں ستارے موجود ہیں ۔

ان اجرام فلکی کی جسامتوں کو حسب ذیل طریقے پر لکھا جاسکتا ہے ۔ مگر یہ خیال رہے کہ ان اعداد کو بالکل صحیح نہ سمجھ لیا جائے ۔ یہ ایک عام اندازہ ہے اور تقریباً صحیح ہے ۔

| | |
|---|---|
| زمین | ۱ |
| مشتری | ۱۰۰۰ |
| آفتاب | ۱۰۰۰ ۰۰۰ |
| نیلے ستارے | ۱۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ |
| سرخ ستارے | ۱۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ |
| سحابیہ | ۱۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ ۰۰۰ |

سوال ۔ ہوائی جہاز کس نے ایجاد کیا ؟

جواب ۔ بلا شبہ اس کا فخر دو امریکی بھائیوں اولیور رائٹ اور ولبر رائٹ کو ہے ۔ اولیور رائٹ نے ۱۷ دسمبر سنہ ۱۹۰۳ کو اپنے ہوائی جہاز پر بیٹھکر، انجن کی قوت سے، سب سے پہلے پرواز کی ۔ اس وقت ان کا جہاز صرف بارہ سکنڈ آڑا اور ۱۲۰ فٹ کا فاصلہ طے کرسکا ۔ لیکن اسی لمحہ سے پرواز کی ابتدا ہوگئی اور انسان کی دیرینہ خواہش کہ وہ بھی پرندوں کی طرح پرواز کرسکے پوری ہونے لگی ۔ لیکن بہت کم اہم ایجادیں ایسی ہیں جو کسی ایک ہی آدمی کی کوشش سے وجود میں آگئی ہوں ۔ ہر بڑی ایجاد سے پہلے بہت غور فکر اور سیکڑوں تجربے ہوچکتے ہیں جب کہیں جاکر کوئی نئی چیز بن پاتی ہے ۔ چنانچہ ہوائی جہاز کی ایجاد میں بھی یہی ہوا ۔

یوں تو جب سے انسان دنیا میں آیا ہے پرندوں کی آزادی اور اپنی پابندی دیکھکر اس کے دل میں یہی حسرت رہی کہ اسے اڑنا نہ آیا ۔ اور وہ برابر اسی غور فکر میں رہا کہ اس کی کو کس طرح پورا کیا جائے ۔ لیکن صحیح معنی میں سائنسی نقطہ نگاہ سے پرواز کے مسئلہ پر غور ایک صدی سے کچھہ زیادہ ہوتا ہے کہ شروع ہوگیا تھا ۔ سنہ ۱۷۹۶ع میں انگریز ریاضی دان سر جارج کائیلے نے پرواز کے مسئلہ پر غور کرنا شروع کیا اور پتنگ اور چڑیوں کی اڑان کو دیکھہ کر اور پرندوں کے بازووں کا مشاہدہ کر کے، اس نے پرواز کے چند اصول دریافت کئے ۔ اور یہ معلوم کیا کہ کس طرح ہوائی جہازوں کا ہوا میں توازن قائم رکھا جاسکتا ہے ۔ اس کا کام عمدہ تھا ، لیکن لوگ اس کو بھول گئے تقریباً ۔ ۱۰۰ سال کے بعد جرمنی میں اٹو لیلین تھال نے اس کام کو پھر شروع کیا ۔ اور ۲۰ سال تک پرواز پر مختلف تجربے کئے اس کام کیلئے اس نے سبک پرواز ( GLIDER ) ( ہوائی جہاز جس میں انجن نہیں ہوتا )

لیلین تھال کا سبک پرواز

بنائے ۔ اس کا سبک پرواز دیکھنے میں ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کسی بہت بڑے پرندے کا کھلا ہوا بازو ھے ۔ اس کو وہ کسی اونچی جگہ پر ہوا کے مخالف پکڑ کر کھڑا ہوجاتا تھا ۔ اس طرح اس آلے کی مدد سے کافی دور تک اڑ کر چلا جاتا تھا ۔

اسی قسم کے ایك تجربے میں وہ گر کر مرگیا ۔ اس کے اس کام کو انگلستان میں پلچر نے شروع کیا لیکن اس کی بھی اسی طرح جان گئی ۔ اس کے بعد امریکہ میں کینوٹ نے سبك پروازی کی مشق شروع کی اور اس کام کیلئے ایك اچھا آلہ بنایا اور اس کو ہوا میں اچھی طرح سنبھالنے لگا ۔ اس عرصے میں انجن کی قوت سے چلنے والے ہوائی جہازوں کے طرح طرح کے نمونے لوگ بناتے رھے ۔ اکثر لوگوں نے چھوٹے چھوٹے نمونے بھی بنائے اور ان میں چھوٹے انجن لگائے اور یہ نمونے تھوڑی دور تک اڑے بھی ۔ لیکن یہ سب کام تجربے ھی کی حد تک رھا ۔

سنہ ۱۸۹۱ع انگلستان میں میکسم نے ایك بڑا ہوائی جہاز بنایا اور اس میں ایك طاقتور انجن لگایا ۔ یہ ہوائی جہاز لوھے کی پٹری پر چلتا تھا ۔ اور احتیاطاً اس کے پہئے سے دو فٹ اوپر ایك اور پٹری لگادی گئی تھی کہ اگر یہ زمین سے اوپر اٹھے تو دوفٹ سے زیادہ اونچا نہ جانے پائے ایك دفعہ زور میں آکر یہ مشین اٹھی اور اوپر کی پٹریوں کو توڑ کر درختوں پر سے قلا بازی کھاتی ہوئی گری اور برباد ہوگئی ۔

اس سے ظاہر ہوگا کہ مختلف ملکوں میں مختلف لوگ ہوائی جہازوں پر طرح طرح کے تجربے کررھے تھے لیکن صحیح کامیابی

اگر نصیب ہوئی تو رائٹ برادرون کو ۔ انہون نے اس وقت تک جو کام فن پرواز کے متعلق ہوچکا تھا، اسکا بغور مطالعہ کیا ۔ اس کے بعد پہلے سبک پرواز بنا کر اس کو سنبھالنے کی مشق کی ۔ جب یہ ہوچکا تو انہون نے سونچا کہ اس کو چلانے کے لئے ایک ہلکا سا انجن ہونا چاہئے ۔ لیکن اس قسم کا انجن موجود نہیں تھا ۔ اس لئے انہون نے خود ایک انجن بنایا ۔ اور اس کو اپنے جہاز میں لگایا اور ۱۷ ۔ ڈسمبر سنہ ۱۹۰۳ ع کو اس ہوائی جہاز کو اڑایا اور کامیاب ہوئے ۔

ہوابازی کے متعلق ایک تفصیلی مضمون آپ عنقریب اس رسالہ میں ملاحظہ کرینگے ۔



رائٹ کا ہوائی جہاز

# معلومات

## دنیا کی سب سے بڑی دوربین

فلکیات کے تمام عالم اس زبردست دوربین کے لئے چشم براہ ھیں جو عنقریب کیلیفورنیا کے ایك پہاڑ پر نصب کی جائیگی - علماے ھندسہ وطبیعیات نے اپنی زندگی کے پورے بارہ سال اس کے اجزا تیار کرنے میں صرف کئے ھیں - اس دوربین کے دھانے (Objective) کے شیشہ کا قطر طول میں پورے دوسو انچ ھے، دبازت ۲۶ انچ اور وزن بیس ٹن ھے- اسکی نظری قوت انسانی قوت بصارت سے چھہ یا سات ھزار درجہ بڑھی ھوئی ھے - علم المناظر و ھندسہ کے بیس ماھرین تین سال تك کام کرنے کے بعد اس سے فرصت پاسکے - اسی کا ثمرہ ھے کہ اب اس کے ذریعہ سے دنیا کی موجودہ بڑی سے بڑی دوربین سے تین چار گنا زیادہ کام لیا جاسکتا ھے - ابتك "باسادینا" کی دوربین سب سے بڑی تسلیم کیجاتی تھی جو امریکہ میں کوہ ولسن پر نصب ھے -

علما کا اندازہ ھے کہ جو اجرام سماوی اس دوربین کے ذریعہ سے دیکھے جاسکینگے وہ ۱۰۵۰,۰۰۰,۰۰۰ جرم ھونگے - محض آنکھہ سے جو خاص تیز نظر رکھتی ھو چھہ ھزار ستارون سے زیادہ نہیں دیکھے جاسکتے - اگرچہ زمین سے ان اجرام کی دوری آنکھہ کے لئے واضح نہیں ھوتی تاھم اسکی مدد

سے جو فوٹو لئے جاسکتے ہیں ان سے عنقریب واضح ہوجائے گا کہ چاند اس دوربین میں اتنا قریب ہے گویا اس کا فاصلہ زمین سے ۲۴ میل سے زیادہ نہیں۔

## چین کے علمی خزانے

آجکل امریکہ میں قدیم چینی مخطوطات و تالیفات بکثرت جمع ہوتی جارہی ہیں۔ یہ وہ نادر علمی آثار ہیں جو سیکڑوں برس سے چین میں محفوظ تھے۔ جب جاپان کا حملہ شروع ہوا اور یہ نفیس و نادر چیزیں معرض خطر میں معلوم ہوئیں۔ ان کے تلف ہونے یا نذر آتش ہوجانے کا خوف بہت بڑھ گیا تو ان کے مالکوں نے انہیں امریکی کتب خانوں اور یونیورسٹیوں میں بیچنا شروع کردیا۔ آج کل انہی کتابوں کی بدولت امریکہ میں چینی فلسفے اور کنفوشیوسی مذہب کی تعلیم و مطالعہ کے مواقع بہت نکل آئے ہیں۔ چینیوں نے اپنی حکمت اور فلسفہ کی کتابوں کو جان سے زیادہ عزیز رکھا کیونکہ وہ ایک یکتا اور بے مثل قوم ہیں۔ برٹرانڈ رسل جو روٹی پر حکمت کو ترجیح دیتا ہے ان کے متعلق یہی رائے رکھتا ہے۔

## دل کا ایندھن

پروفیسر اے۔ وی۔ ہل A. V.Hill کا بیان ہے کہ "اعصاب جو جسم کے مختلف حصوں کے مابین رسل و رسائل کا کام انجام دیتے ہیں وہ ایک ٹیلیفونی نظام کے تاروں کی طرح ہیں۔ وہ ایک بجلی جیسی شے کی لہریں ہیں جو ایک برقی تصادم سے کام کرنے لگتی ہیں اور برقی آلات سے ان کا اندراج کیا جاسکتا ہے"

"یہ رسل و رسائل ایک ہوائی جہاز سے زیادہ تیز رو ہیں، وہ ہمیں اس کی خبر دے سکتے ہیں کہ اندر باہر کیا ہو رہا ہے۔ وہ عضلات تک احکام پہنچاتے ہیں۔ جتنی باتیں درد، لمس، گرمی، سردی، ذائقہ، شامہ، آواز ہم محسوس کرتے ہیں یہ سب انہی اعصابی لہروں کا نتیجہ ہیں جو ان چھوٹے چھوٹے، مائکرفونوں سے چلتی ہیں جو بدن کے اندر باہر نصب ہیں۔

"عضلات آدمی کے مرنے کے کئی دن اور کئی ہفتے تک زندہ رہتے ہیں۔ اگر ایک مینڈک کا سر کاٹ دیا جائے تو اس حالت میں بھی اپنی پیٹھ پر سے بار بار چیزیں نوچتا رہے گا۔ عضلات بہت زیادہ مضبوط ہوتے ہیں گو اپنی ماہیت میں جیلی کی طرح ہوتے ہیں۔ یہ ایندھن کے بغیر کام نہیں کر سکتے اور ان کا دار مدار شکر پر رہتا ہے جو ضرورت کے مطابق خون سے ملتی رہتی ہے۔

"عضلات صرف ہاتھ پاؤں ہی کے نہیں ہیں عضلات میں سب سے زیادہ خوبصورت اور اہم دل ہے جو ایک زبردست کارگزار ہے اور ٹھہرنے یا ختم ہونے سے پہلے تین ہزار ضربیں لگا سکتا ہے۔ جس ٹھیک اور باقاعدہ انداز سے ہم حرکت کرتے ہیں اور جس آسانی کے ساتھ ہم وقتوں فاصلوں اور سمتوں کو جانچتے ہیں وہ نہایت حیرت خیز ہے۔ بلّی کو اپنے پنجوں کے بل گرنے میں جن پیچیدہ حرکات سے کام پڑتا ہے وہ سب ایک سیکنڈ کے پانچویں حصے میں سر انجام پا جاتی ہیں۔ پتھر پھینکنے، گیند کو ٹھکرانے، اور کودنے میں ہم وقت اور حرکات کے صحیح استعمال کی غرض سے اپنی عجیب و غریب مہارت دکھاتے ہیں اور یہ سب ان پیغاموں پر موقوف ہے جو ہمارے اعصاب سے ہمارے عضلات تک پہنچتے رہتے ہیں۔

## ھوا کا بھک سے اڑجانا

اگر لکڑی کے برادے کی طرح کوئی جاذب مادّہ مائع ھوا (Liquid air) میں تر کیا جائے تو وہ اسے اس طرح جذب کرلیتا ھے جیسے جاذب کاغذ جذب کرتا ھے - اب یہ برادہ ایک زبردست دھماکو بن جاتا ھے۔ ارزانی کی وجہ سے مائع ھوا کے ایک تجارتی دھماکو کی حیثیت سے استعمال ھونے کے امکانات بہت نظر آرھے ھیں مگر اسے بہت احتیاط سے چھونا چاھئے کیوں کہ یہ ایک تیز جھٹکے سے بڑے زور سے پھٹ پڑتی ھے - یہ ھوا بھک سے اڑنے کے لئے بڑے کام کی ھے۔ جیسا کہ بعض وقت ھوا کرتا ھے اگر مائع ھوا کی موثر مقدار بھک سے نہ اڑے تو چند گھنٹے بعد کارکنوں کو اس سے کوئی خطرہ نہیں رھتا کیوں کہ یہ ھوا بھاپ بن کر اڑجاتی ھے -

جو ڈائنامیٹ پھٹا نہ ھو بعض وقت مزدوروں کی اس کوشش سے پھٹ جاتا ھے جو وہ اس کے سابقہ موثر جزو کو نئے سے بدلنے کی صورت میں کرتے ھین - چوں کہ عمارتوں کے انہدام وغیرہ کا تمام کام مائع ھوا سے لیا جاسکتا ھے اس لئے ممکن ھے کہ صلح کے زمانے مین یہ زیادہ خطرناک اور زیادہ مصارف والی دھماکو اشیا کی قائم مقام ھوجائے۔

## نئی جنگی ایجادین

آج کل جنگ کی وجہ سے ایجادوں کا بڑا زور ھے - کم و بیش ھر ملک میں عموماً اور برسر پیکار ملکوں میں خصوصاً سائنس دان ، انجنیر اور کیمیا دان حضرات ایڑی سے چوٹی تک کا زور لگائے ھوئے ھیں کہ کوئی ایسی چیز ایجاد کرین جو حریف کو نیچا دکھانے میں لا جواب اور دشمنوں کو تباہ کرنے مین بے مثل ھو - لاکھوں کروڑوں روپے پانی میں بہائے جارھے ھیں اور تجربہ گاھوں میں وہ ھماھمی ھے کہ خدا کی پناہ - موجدوں کا خون پسینہ ایک ھوا جارھا ھے -

ایجاد و اختراع کی ان تازہ کوششوں میں ان گولوں کی ایجاد خصوصیت سے قابل ذکر ہے جن کا نشانہ کبھی خطا نہیں ہوتا ۔ دستور ہے کہ بڑے بڑے شہروں اور جنگی کارخانوں کے تحفظ کے لئے مدافعت کی نازک سے نازک تدبیریں اختیار کی جاتی ہیں اور بہترین آلات کے ذریعے سے دشمن کے ہوائی جہازوں کو بیکار کرنے یا ان کی بمباری کو روکنے کی ممکنہ کوشش کی جاتی ہے ۔ مگر حال ہی میں برطانیہ کے ایک لائق انجنیر نے ایسے گولے ایجاد کئے ہیں جو خواہ تین میل فاصلے سے کیوں نہ پھینکے جائیں اپنے نشانے پر خود بخود جا بیٹھتے ہیں ۔ ان گولوں کو احول (بھینگے) تارپیڈو کے نام سے موسوم کیا گیا ہے ۔ ان گولوں کی وضع یہ ہے کہ ان میں سے ہر ایک کے سرے پر دو پر ہیں جن پر دو مقعر آئینے لگے ہوئے ہیں ۔ ہر آئینہ وضع قطع میں احول آنکھ سے مشابہ ہے ۔ ان آئینوں میں کیمیاوی طریقے سے ایسی قوت پیدا کی گئی ہے کہ یہ توپیں ڈھالنے اور گولے بنانے والے کارخانوں سے اٹھتی ہوئی سرخ شعاعوں کو فوراً منعکس کرلیتے ہیں ۔ جیسے ہی یہ شعلہ زن شعاعیں ان میں سے کسی خاص آئینہ سے مس کرتی ہیں یہ گولا خود بخود اس سمت میں پلٹ پڑتا ہے جس سمت سے شعاع اٹھی تھی اور کارخانوں کے عین وسط میں جا کر گرتا ہے ۔ یہ گولے اتنے بے پناہ ہیں کہ کہر اور بادل بھی ان کی راہ میں حائل نہیں ہوتے ۔ ان کے آئینوں کی حساسیت انتہا کو پہنچی ہوئی ہے ۔ ان میں ایک بات یہ بھی عجیب ہے کہ یہ براہ راست نہیں گرتے بلکہ ادھر آدھر گھومتے ہوئے ہدف پر پہنچتے ہیں ۔

اس جنگ میں جو آلات انسانی تباہی کے لئے ایجاد ہوئے ہیں ان میں سے ایک نئی چیز مولوٹوف کی ٹوکری بھی ہے جس سے سب سے پہلے اہل فنلینڈ کو سابقہ پڑا ۔ جس وقت روس نے گذشتہ سرما میں ان کے ملک پر چڑھائی کی تو اس خوفناک ایجاد سے فنلینڈ والوں کی تواضع کی ۔ ایک یہ ایک

ٹوکری کی وضع کی جوف دار چیز ہے جس کا خول آٹھ فٹ اور قطر تین فٹ ہے۔ اس میں آگ لگانے والے گولے بڑی مقدار میں سما جاتے ہیں اور حملہ کے وقت ٹوکری کے چاروں طرف سے بڑی ترتیب کے ساتھ برسنے لگتے ہیں زمین پر ان کا احاطہ اثر کافی وسیع ہوتا ہے اور یہ نہایت شدید تباہی کا باعث بن جاتے ہیں۔

یہ ایجادیں فضائی جنگ تک ہی محدود نہیں ہیں۔ ان کا دائرہ خشکی و تری کی جنگ کے لئے بھی وسیع ہے۔ انگریز سائنسدانوں نے ربر کی ایک ایسی چیز تیار کرلی ہے جس پر گولی اثر نہیں کرتی۔ اس ربر کو موٹر کے پہیوں پر چڑھا دیتے ہیں جس کی وجہ سے دشمن کی گولیاں موٹر کی نقل و حرکت میں مانع نہیں ہوتیں اور موٹر کے ٹائر پنکچر کے خطرہ سے محفوظ رہتے ہیں۔ توقع ہے کہ اس ایجاد کو بہت بڑی اہمیت حاصل ہوجائیگی اور اس کی بدولت بہت سے آلات جنگ محفوظ رہ سکینگے۔

اس موقع پر یہ بات بھی ذہن میں رکھنے کی ہے کہ جنگ کی بدولت افواہوں اور بے بنیاد افسانوں کا بھی زور ہوجاتا ہے۔ بہ کثرت افواہیں محض بے بنیاد مشہور ہوجاتی ہیں مثلاً جرمنی نے چند خاص گیسیں تیار کی ہیں جن سے وہ اہل انگلستان کو بے حس و حرکت محو خواب کردے گا یا ایک جرمنی موجد جبریل امرسن نے ایک نہایت خطرناک گولہ ایجاد کیا ہے جس کا نام ایجاد نمبر ۱۷ رکھا ہے اور یہ کہ اس کا راز جرمنوں پر ظاہر کرنے سے انکار کردیا۔ اس لئے نازیوں کی ایک جماعت موجد کو اڑا لے گئی اور اسے قید کردیا۔ موجد نے افشائے راز کے اندیشے سے خودکشی کرلی !!! Edgar Wallace

## مستقبل کی خوراک

یہ کہنا بیجانہ ہوگا کہ جو حکومت دوران جنگ میں مسئلہ خوراک کے حل پر قادر ہوسکتی اسے معرکہ جنگ میں نصف کامیابی کی ضمانت حاصل ہے

چونکہ ایسے خطرناک مواقع پر خوراک کی بہم رسانی حد سے زیادہ دشوار ہوتی ہے اسی لئے ہر لڑنے والی حکومت کوشش کرتی ہے کہ سپاہیوں کو صرف اسی قدر خوراک پہنچائے جتنی جان بچانے کے لئے کافی ہو۔ اس سلسلہ میں انتہائی جدوجہد کی جاتی ہے کہ غذا کی مقدار اتنی کم کردی جائے کہ اس کے بنانے میں سہولت ہو، بہ کثرت بنائی جاسکے اور بہ آسانی منتقل کی جاسکے۔

لارڈ برکنہیڈ نے ایک کتاب لکھی ہے جس کا نام ”دنیا سنہ ۲۰۳۰ع میں“ ہے۔ اس کتاب میں انہوں نے پیش گوئی کی ہے کہ اس زمانے میں لوگ صرف غذا کے خلاصے اور جوہر پر اکتفا کرینگے اپنے معدوں پر ثقیل کھانوں کا بار ڈالنے سے نفرت کرینگے جن میں کوئی بھلائی نہیں۔ یہ خیال بہت سے کیمیا دانوں کی توجہ کا مرکز بنا ہوا ہے۔ چنانچہ ایک جرمن کیمیا دان ”کاسبار شمیت“ نے جو ھالڈ برگ یونیورسٹی کا معلم ہے معمولی بنولوں سے ایک کافی و وافی غذا تیار کرلی ہے اور اسے چھوٹی چھوٹی گولیوں کی شکل میں منتقل کردیا ہے۔ اگر ان میں سے صرف دو گولیاں کھالی جائیں تو وہ تین مرتبہ کھانے کے برابر کام دے سکتی ہیں۔ اس کیمیادان نے اعلان کیا ہے کہ اس کی یہ گولیاں عنقریب میدان جنگ میں سپاہیوں کو استعمال کرائی جائیگی۔ سیاح اور طیارچی وغیرہ بڑے بڑے سفروں میں انہیں گولیوں سے کام لیا کرینگے جو ثقیل کھانوں کے بار سے گھبراتے ہیں۔ ان میں سے بعض گولیاں دو سال قبل انگلستان کے ایک تجربہ خانہ میں پیش کی گئیں اور تجربہ و تحقیق کے بعد اعلان کیا گیا کہ ان میں سے ہر گولی کے اندر ۱/۴ پونڈ گوشت دو سیب اور ایک پیالی دودھ سمو دیا گیا ہے اور یہ بھی بیان کیا گیا کہ اس قسم کی گولیوں سے تھوڑی روٹی اور پانی کا اضافہ کرکے پوری قوم کا پیٹ بھرا جاسکتا ہے۔

# سائنس کی دنیا

## ممتاز ہندوستانی سائنس دان کو "نائٹ" کا خطاب

ڈاکٹر شانتی سروپ بھٹناگر ڈی۔ایس۔سی۔او۔بی۔ای۔ ڈائرکٹر بورڈ آف سائنٹفک اینڈ انڈسٹریل ریسرچ گورنمنٹ آف انڈیا کو "نائٹ" کا خطاب عطا ہونے پر ہندوستانی علمی حلقوں میں بہت مسرت کا اظہار کیا جارہا ہے۔ سر شانتی سروپ نہ صرف ہندوستان بلکہ دنیا بھر کے سائنس دانوں میں ایک ممتاز حیثیت رکھتے ہیں اور علمی اور صنعتی کیمیا میں ان کی تحقیقات اہل علم سے خراج تحسین حاصل کرچکی ہیں۔ یہ خطاب ان کی علمی خدمات کا اعتراف ہے جس کے لئے ہم صاحب موصوف کو مجلس ادارت رسالہ سائنس کی جانب سے جس کے وہ ممتاز رکن ہیں مبارکباد پیش کرتے ہیں۔ محمد غوث مدا

## مختلف ملکوں میں تیار شدہ موٹر گاڑیوں کی تعداد

سنہ ۱۹۳۸ع یا سنہ ۱۹۳۹ع کے دوران میں دنیا کے مشہور ترین ملکوں میں جتنی موٹر گاڑیاں تیار ہوئیں ان کی تعداد حسب ذیل ہے۔

| ملک | سال | موٹر گاڑیوں کی تعداد |
|---|---|---|
| ممالک متحدہ امریکہ | سنہ ۱۹۳۹ع | ۳۵۷۷۰۵۸ |
| کینیڈا | " | ۱۵۵۳۱۶ |
| برطانیہ عظمیٰ | سنہ ۱۹۳۸ع | ۴۷۷۵۶۱ |

| | | |
|---|---|---|
| فرانس | سنہ ۱۹۳۸ ع | ۲۲۰۳۴۳ |
| جرمنی | " | ۳۲۸۰۰۰ |
| اطالیہ | " | ۷۰۳۳۸ |
| روس | " | ۲۱۵۰۰۰ |
| جاپان | " | ۳۰۰۰۰ |
| ھندوستان | " | صفر |

بعض ملکوں میں اس سے پہلے سالانہ تیار شدہ موٹر گاڑیوں کی تعداد اس سے کہیں زیادہ تہی ۔ مثلاً سنہ ۱۹۲۹ع میں ممالک متحدہ امریکہ میں ۵۳۵۹۰۹۰ موٹر گاڑیاں تیار کی گئی تھیں ۔

ھندوستان میں موٹر کاروں کی تیاری کے لئے کارخانہ قائم کرنے کا سوال سب سے پہلے سنہ ۱۹۳۴ع میں اٹھایا گیا ۔ چنانچہ اس کے بعد سرایم ۔ وسویسوریا نے بعض دوسرے ملکوں میں جا کر موٹر کاروں کے کارخانوں کا معائنہ بھی کیا اور سنہ ۱۹۳۶ ع میں ان کی رپورٹ شائع ھوئی جس کی نقول حکومت ھند اور حکومت بمبئی کے پاس بھی بھیجی گئیں ۔ لیکن ساتھہ ھی ساتھہ معاندانہ پروپا گنڈا کی وجہ سے ملک میں اس صنعت کی کامیابی کے متعلق مایوسی کی ایک لہر دوڑ گئی اور بمبئی کے بعض ذی اثر حضرات جنہوں نے پہلے اس کام کا بیڑا اٹھایا تھا اس سے کنارہ کش ھوگئے ۔ بعد میں جنگ کی وجہہ سے مزید مشکلات پیدا ھوگئیں اور کارخانے کے قیام کا خیال بالفعل ملتوی کردیا گیا ۔ لیکن یہہ امر قرین قیاس ھے اگر یہہ کام چار پانچ برس پہلے شروع کردیا جاتا تو اب تک یہہ کامیاب ثابت ھوچکا ھوتا اور اس سے جنگی ضروریات کے پورا کرنے میں بہت کچھہ مدد ملتی ۔

## هڑپا میں کهدائی کا کام

هڑپا پنجاب کے ضلع منٹگمری میں اس شہر کے ریلوے اسٹیشن سے ۱۵ میل کے فاصلے پر واقع هے۔ گذشتہ بیس برس سے یہاں هندوستان کے محکمہ آثار قدیمہ کے زیر نگرانی کھدائی کا کام وسیع پیمانے پر کیا گیا هے۔ اس قدیم شہر کے کھنڈر جو تقریباً تین میل پر محیط هیں اونچے اونچے ٹیلوں سے گھرے هوئے هیں - لیکن شہر کا بیشتر حصہ اطراف و اکناف کی زمین میں مدفون هے۔ سندھ کے شہر موهنجودارو کی طرح هڑپا کے آثار باقیہ بھی متعدد شہروں پر مشتمل هیں جن میں سے هر شہر سابقہ شہروں کے کھنڈروں پر تعمیر هوا هے - چنانچہ اب تک سات شہروں کا جو ایک دوسرے پر تعمیر هوئے تھے پتہ چلا هے - تاریخ میں هڑپا کا زمانہ تقریباً چار هزار سال قبل مسیح تک پہنچتا هے اور قدامت میں اس کے بعض حصے موهنجودارو پر بھی سبقت رکھتے هیں۔ حال هی میں محکمہ آثار قدیمہ نے ان تمام اکتشافات کا جو اس مقام پر کھدائی کے دوران میں هوئے مفصل حال ایک کتاب میں شائع کیا هے جس کے ساتھ بہت سی تصویریں بھی دی گئی هیں - هڑپا میں کھدائی کا کام پہلے رائے بہادر دیارام ساهنی کی نگرانی میں هوا تھا اور بعد میں مسٹر ایم۔ایس وائس ڈپٹی ڈائرکٹر جنرل محکمہ آثار قدیمہ کی نگرانی میں هوتا رها - مذکورہ بالا کتاب مسٹر وائس هی نے مرتب کی هے اور مینیجر شعبہ اشاعت محکمہ آثار قدیمہ دهلی سے دستیاب هوسکتی هے ۔

هڑپا کے ٹیلے سنہ ۱۸۲۶ع میں دریافت هوئے تھے لیکن ان کے متعلق باضابطہ رپورٹ کننگھم نے سنہ ۱۸۷۳ع میں پیش کی تھی - ان ٹیلوں سے اینٹیں کھود کر نکالنے کا کام بہت عرصہ پہلے شروع هوگیا تھا - یہہ اینٹیں کچھہ تو لاهور سے ملتان تک ریل کی پٹری کے ایک حصہ کی تیاری میں صرف هوئیں

اور کچھ قصبہ ہڑپا میں مکانات کی تعمیر میں لگائی گئیں ۔ سنہ ۱۹۲۰ع میں قانون تحفظ آثار قدیمہ کے تحت یہہ جگہ ''محفوظ'' قرار دی گئی لیکن اس وقت تک آثار باقیہ کا بہت کچھ حصہ محکمہ ریلوے کے ٹھیکہ داروں کی بے پناہ دستبرد سے برباد ہوچکا تھا ۔

ہڑپا دریائے راوی اور دریائے بیاس کے درمیان ایک زرخیز دوآبہ میں واقع ہے ۔ یہاں بارش بہ افراط ہوتی ہے اور اس علاقہ کی آب و ہوا بھی بہت کچھ صحت بخش ہے ۔ اب اس میں کچھ شک نہیں رہا کہ قدیم زمانے میں یہہ شمالی ہندوستان کا بہت بڑا آباد اور بارونق شہر ہوگا ۔ موہن جو دارو کی طرح ہڑپا کے فن تعمیر میں بھی سادگی پائداری اور فائدہ مندی کے بنیادی اوصاف کا امتزاج نظر آتا ہے ۔ کھدائی کے بعد جو کھنڈر یہاں برآمد ہوئے ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ اس شہر کے بازاروں کوچوں سکونتی مکانات اور رفاہ عام کی عمارتوں کی ترتیب میں نہایت سلیقہ مندی سے کام لیا گیا تھا ۔

ہڑپا کے عجائبات میں سے سب سے دلچسپ دریائی بچھڑوں کے چھوٹے چھوٹے مجسمے ہیں ۔ ان دریائی بچھڑوں کی نسل اب معدوم ہوچکی ہے ۔ ان کے علاوہ غلہ کا سرکاری گودام ہے جہاں غالباً وہ غلہ جو بطور محصول وصول کیا جاتا تھا جمع ہوتا تھا ۔ بعض ایسی عالیشان عمارتوں کے آثار باقیہ بھی دریافت کئے گئے ہیں جن کا موہرا (۱۰۰) فٹ سے بھی زیادہ ہے ، اور جن میں مردانہ اور زنانہ حصے ایک دوسرے سے علیحدہ رکھے گئے ہیں ۔ ہڑپا میں کنوؤں کا نشان بہت کم ملتا ہے ۔ غالباً اہل شہر زیادہ ترندی کا پانی استعمال کرتے ہوں گے ۔ موریوں اور صفائی کا انتظام بالکل ویسا ہی ہے جیسا موہن جودارو میں پایا گیا تھا ۔

پتھر کے اس قسم کے ہتیاروں کے علاوہ جو موہن جودارو میں بھی دستیاب ہوئے تھے ہڑپا میں سنگ خارا کی بنی ہوئی برچھے کی ایک انی بھی دستیاب ہوئی، جس سے یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ استعمال میں بھی آچکی ہے۔ تانبے کے جو ہتیار دستیاب ہوئے ہیں وہ موہن جودارو میں دریافت شدہ ہتیاروں کے بالکل مماثل ہیں۔ ایک تانبے کا چھت دار رتھہ بھی ملا ہے جس کے متعلق مسٹر واٹس کا خیال ہے کہ وہ وادی سندھ کے کسی مقام سے دستیاب شدہ چھت دار گاڑی کی پہلی مثال ہے اور مصر میں پہیہ دار گاڑی کا استعمال شروع ہونے سے بھی کئی صدی پہلے کا ہے۔

ہڑپا میں سولہ بھٹیاں بھی دریافت ہوئی ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی صحیح و سالم نہیں ہے لیکن ہر ایک کا اتنا حصہ ضرور باقی ہے جس سے اس کی شکل کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ ان بھٹیوں کے معائنے سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ ہڑپا کے کاریگر کانسی اور تانبے کے ہتیار ڈھالنے اور مٹی کے برتنوں پر روغن کے لئے ان بھٹیوں میں کافی بلند تپش پیدا کرسکتے تھے۔ اس کے علاوہ ہڑپا میں ایک وسیع قبرستان کا پتہ چلا ہے جس میں دو مختلف قسم کی قبریں پائی جاتی ہیں۔ ان میں سے قدیم تر قبریں مٹی کی ہیں اور بعد کی قبروں میں برتن استعمال کئے گئے ہیں۔ ان برتنوں میں مردوں کی ہڈیاں کھوپریاں وغیرہ رکھی گئی ہیں۔ برتنوں پر انواع و اقسام کی تصویریں بنائی گئی ہیں جن سے ہڑپا کے قدیم باشندوں کے متعلق مزید معلومات حاصل ہوسکتی ہیں۔

## طویل المیعاد قیدی

ڈاکٹر ماروب سوکوف نے حال ہی میں امریکہ کی سائیکیاٹرک ایسوسی ایشن میں ایک مبسوط مقالہ پڑھ کر سنایا جس میں انہوں نے امریکہ کے ایک قید خانے کے تیس قیدیوں کے متعلق جنہیں حبس دوام کی سزا ملی

تھی اپنے مشاہدات کو قلمبند کیا ھے ۔ قید کے آغاز پر ان قیدیون کی عمر ۱۶ سے ۴۹ سال تك تھی اور بوقت معائنه ۳۹ سے ۷۳ سال تك ۔ ڈاکٹر سوکوف نے ان تیس قیدیون میں سے ھر ایك سے تقریباً سوا گھنٹے تك الگ الگ سوالات پوچھے ۔ ان سوالون کے جو جواب ملے ان سے موصوف نے حسب ذیل نتائج اخذ کئے ھیں :-

(۱) ھر قیدی کی صورت میں قید کے بعد بیرونی دنیا سے اس کے معاشرتی تعلقات کم ھوتے گئے یعنی قید کے بعد ملاقاتیون کی تعداد اور خط و کتابت بتدریج کم ھوگئی ۔

(۲) مذھب جرائم اور ذھنی امور کے متعلق قیدی کے زاویه نگاہ میں مرور زمانه سے بہت کم تغیر ھوا ۔ سوائے ان قیدیون کے جن کی عمر زیادہ ھوگئی تھی اور کسی قیدی کی مستعدی میں بھی فرق پیدا نہیں ھوا ۔ معمر قیدیون نے عمر کی زیادتی کو مستعدی کی کمی کا باعث قرار دیا ۔

(۳) تیس میں سے پچیس قیدیون کا جو اپنے جرم کا اعتراف کرتے تھے یہه خیال تھا که ان کو ضرورت سے زیادہ سخت سزا دی گئی ھے ۔

(۴) گو تمام قیدی رھائی کے خواھان تھے تاھم ان میں سے بہت سے اپنی حالت پر قانع ھوگئے تھے اور قید خانے کی چار دیواری کے باھر وہ غالباً بغیر امداد کے زندگی بسر کرنے کے قابل بھی نه ھوتے ۔

(۵) سالھا سال کی قید کے بعد کوئی بھی قیدی سوسائٹی سے متنفر نظر نه آتا تھا لیکن اس کے ساتھه ھی وہ کسی ایك شخص کا نام بھی نه بتا سکتا تھا جسے وہ اپنا دوست که سکے ۔

## هندوستان کی عمارتی لکڑیوں کی مضبوطی

ڈیرہ دون میں جب سے جنگلاتی تحقیقات کا ادارہ قائم ہوا ھے اس کا ایک شعبہ هندوستان میں پیدا ہونے والی مختلف قسم کی عمارتی لکڑیوں کی مضبوطی اور خواص کے پرکھنے کے کام میں مصروف ھے - لکڑی کی کئی قسموں کو جواب تک عملی تجارتی اغراض کے لئے بیکار سمجھی جاتی تھیں کئی سال سے ادارۂ مذکور کے کارکن جانچ رہے ھیں اور ۲۱۰ سے زائد اقسام کی لکڑی کو وہ اب تک جانچ چکے ھیں - انڈین فارسٹ ریکارڈز (مطبوعہ مطبع حکومت ہند - نئی دھلی) میں مسٹر وی - ڈی لمائے نے هندوستانی عمارتی لکڑی کی ۳۶ مشہور اقسام اور برما اور دوسرے ملکوں سے درآمد کردہ لکڑی کی ۶ اقسام کے ممکنہ استعمال اور مضبوطی کے متعلق مستند معلومات شائع کی ھیں - اس سے یہہ معلوم ہوتا ھے کہ هندوستان میں عمدہ قسم کی عمارتی لکڑی کے کس قدر وافر ذخائر موجود ھیں - حالانکہ اب سے ۷۰ برس پہلے هندوستان میں صرف تین ھی قسم کی عمارتی لکڑی (ساگوان سال اور دیودار) قابل استعمال سمجھی جاتی تھی -

## ایک نئی قسم کی گندک

امریکا کی کیمیکل سوسائٹی کے ایک جلسے میں جو ۹ ستمبر کو منعقد ہوا تھا ڈاکٹر ڈیوڈ اسٹیورٹ اور ڈاکٹر کارل کوھن نے جن کا کولمبیا یونیورسٹی سے تعلق ھے "بھاری گندک" کی تیاری کے ضمن میں اپنی تحقیقات کا ذکر کیا - انہوں نے پروفیسر ھیرولڈ یورے کی نگرانی میں جو کولمبیا یونیورسٹی کے شعبۂ کیمیا کے صدر ھیں تحقیقاتی کام انجام دیا ھے - پروفیسر

یورے کو سنہ ۱۹۳۴ع میں بھاری ھائیڈروجن* کے اکتشاف کے متعلق تحقیقاتی کام کے صلہ میں نوبل انعام ملا تھا ۔ معمولی گندك میں چار ھمجا || ( isotopes ) شامل ھیں ۔ ان ھمجاؤن کا وزن جوھر ۳۲، ۳۳، ۳۴، اور ۳۶ ھے اور معمولی گندك میں ان کا تناسب علی الترتیب ۹۵، ۱، ۴، اور ۰۱. فیصد ھے ۔ ڈاکٹر اسٹیوارٹ اور ڈاکٹر کوھن نے ان چارون میں سے اس ھمجا کو جدا کیا ھے جس کا وزن جوھر ۳۴ ھے ۔ چونکہ معمولی گندك کا وزن جوھر ۳۲.۰۶ ھے اس لئے یہ ھمجا جس کا وزن جوھر ۳۴ ھے بھاری گندك کے نام سے موسوم کیا گیا ھے ۔ اس مقصد کے لئے انہون نے پروفیسر یورے کے طریقے سے کام لیا جو اس سے قبل کاربن اور نائیٹروجن کے ھمجاؤن کو جدا کرنے میں بھی استعمال کیا جا چکا ھے ۔ اس طریقے میں سوڈیم ھائیڈروجن

---

* بھاری ھائیڈروجن ڈائٹیریم (Deuterium) کے نام سے موسوم کی گئی ھے ۔ معمولی ھائیڈروجن کا وزن جوھر ایك اور بھاری ھائیڈروجن کا وزن جوھر ۲ ھے ۔ معمولی پانی میں ایك اور قسم کے پانی کی قلیل مقدار موجود ھوتی ھے جسے بھاری پانی کہتے ھیں ۔ یہ بھاری پانی ڈائٹیریم کا مرکب ھے ۔ اگر پانی میں سے برقی رو گزار کر اس کی تحلیل کافی عرصے تک جاری رکھی جائے تو باقیماندہ پانی میں بھاری پانی کا تناسب بڑھ جاتا ھے ۔ بھاری پانی کی کثافت اضافی تقریباً ۱.۱ نقطہ انجماد ۳.۸۲° اور نقطہ جوش ۱۰۱.۴۲° ھے ۔ ڈائٹیریم بھی معمولی ھائیڈوجن کی طرح مختلف عناصر کے ساتھہ کیمیائی طور پر مل کر مرکبات پیدا کرسکتی ھے ۔

|| کسی عنصر کی مختلف قسمیں جن کے کیمیائی خواص بالکل یکسان اور اوزان جوھر مختلف ھوتے ھیں ھمجا کہلاتی ھیں ۔ ان کو ھمجا کہنے کی وجہ یہ ھے کہ عناصر کی دوری جدول میں کسی عنصر کی ان مختلف قسمون کی جگہ ایك ھی ھوتی ھے ۔ اکثر معمولی عناصر متعدد ھمجاؤن پر مشتمل ھوتے ھیں ۔ معمولی کیمیائی ذرائع سے یہ ھمجا ایك دوسرے سے جدا نہیں کئے جاسکتے ۔ ڈائیٹیریم جس کا اوپر ذکر کیا گیا ھے ھائیڈروجن کی ھمجا ھے ۔

سلفائیٹ کی ۱۵۰ فٹ طویل رو نیچے کی طرف بہانے کا انتظام کیا گیا اور اس رو کے پورے طول میں سے سلفر ڈائی آکسائیڈ کی رو اوپر کی طرف گزاری گئی - گندك کا مذکورہ بالا ہمجا پگلے ہوئے سوڈیم ہائیڈروجن سلفائیٹ میں گندك کی دوسری قسموں سے زیادہ حل پذیر ہے - چنانچہ اس عمل کے اختتام پر جو مائع حاصل ہوتا ہے اس میں بھاری گندك کا تناسب بہت کچھ بڑہ جاتا ہے - اور اس عمل کو جاری رکھہ کر بھاری گندك دوسرے ہمجاؤں سے جدا کی جاسکتی ہے -

## جسم میں داخل کرنے کے لئے خشك خون

خون کی کمی سے زندگی یا صحت کے لئے جو خطرات پیدا ہوسکتے ہیں ان کے انسداد کے لئے مریض کے جسم میں باہر سے خون داخل کرنے کا رواج بہت عام ہے - میدان جنگ میں زخمیوں کے لئے اس قسم کے خون کی معتدبہ مقدار کا فراہم کرنا بہت مشکل ہوتا ہے - چنانچہ ایك عرصے سے اس بات کی کوشش کی جارہی ہے کہ ایسے موقعوں پر جسم میں خون پہنچانے کے لئے کوئی ایسی تدبیر اختیار کی جائے جس سے قابل استعمال خون کی مقدار حسب ضرورت ہروقت دستیاب ہوسکے - اس غرض سے جو طریقے اختیار کئے گئے ہیں ان میں سب سے زیادہ کامیابی خشك خون کے استعمال میں ہوئی ہے - خشك خون تیار کرنے کے لئے معمولی خون میں سوڈیم سٹریٹ ملایا جاتا ہے تاکہ اس میں بستگی کا عمل واقع نہ ہوسکے - پھر اس کو کچھہ دیر تك تہ نشین ہونے کا موقع دیا جاتا ہے - صاف مائع جو نتھر کر اوپر آتا ہے جدا کرلیا جاتا ہے - اس مائع کو خلا میں خشك کر کے سفوف سا بنالیا جاتا ہے - یہ سفوف احتیاط سے ڈبوں میں بھرا جاتا ہے اور اس بات کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے کہ اس اثنا میں ازالۂ عفونت کا پورا

انتظام رھے ۔ استعمال کرنے سے پہلے یہ سفوف جوش دئے ہوئے پانی میں حل کرلیا جاتا ھے ۔ یہ محلول معمولی خون کے مانند مریض کے جسم میں داخل کیا جاتا ھے ۔ اس طرح سے تیار کئے ہوئے خشک خون کا ایک نمونہ طبی ذخائر کی بہمرسانی کی مجلس میں پیش کیا گیا تھا اور اس مجلس نے ہندوستان میں اس کی تیاری کے امکان پر غور کیا تھا ۔

## ہندوستان میں مچھلی کے تیل کی تیاری

ہندوستان میں مچھلی کے تیل کی تیاری کے لئے جو کاڈ لور آئیل کا بدل ہوسکے حال میں جو کوششیں ٹراونکور مدراس اور بمبئی میں کی گئی ہیں وہ ایک حد تک کامیاب ثابت ہوئی ہیں اور ان سے یہ امید ہوتی ھے کہ آگے چل کر اس سے ہندوستان کی ضروریات پوری ہوسکیں گی ۔

اس قسم کے تیلوں کا لازمی جزو حیاتین الف اور حیاتین د کی وہ مقدار ھے جو ان میں پائی جاتی ھے ۔ چونکہ شارک مچھلی کے تیل میں حیاتین الف کی مقدار کاڈ لور آئیل کے مقابلے میں دس گنی ھے اس لئے اول الذکر تیل حیاتین الف کا ایک قابل قدر ماخذ تصور کیا جاسکتا ھے ۔ لیکن اس تیل میں حیاتین د موجود نہیں ہوتی اس لئے شارک مچھلی کے تیل سے کاڈ لور آئیل کا کام لینے کے لئے اس میں حیاتین د باہر سے ملانے کی ضرورت ھے ۔ حیاتین د جو کیمیائی نقطۂ نظر سے ایک پیچیدہ ترکیب کی شے ھے حال ہی میں پہلی مرتبہ انڈین انسٹیٹیوٹ آف سائنس میں تیار کی گئی ھے ۔

## سیب کا رس

زراعتی تحقیقات کی امپیریل کونسل نے اپنے جریدہ نمبر ۴۹ میں (جس کی قیمت چودہ آنہ ھے) سیب کا رس تیار کرنے کا ایک آسان اور ارزان طریقہ

شائع کیا ہے ۔ اگر سیب کے رس میں عمل تخمیر واقع نہ ہوا ہو تو اس میں الکوہل بالکل نہیں پایا جاتا اور اس کا ذائقہ کافی خوشگوار ہوتا ہے ۔ اس طریقے کے مطابق سیب کے رس کی ۲۴ اونس والی بوتل کی لاگت سات آنے ہوتی ہے ۔ ممالک غیر سے جو سیب کا رس یہاں آتا ہے اس کی قیمت کے مقابلہ مین یہ لاگت زیادہ نہین ہے ۔

## نوبل انعامات کی تقسیم کا التوا

ڈاکٹر الفرڈ نوبل جس کے نام سے نوبل انعامات منسوب ہیں سویڈن کا ایک انجینیئر اور کیمیادان تھا ۔ اس کو ڈائنا مائیٹ کی ایجاد سے بہت کچھ نفع ہوا اور اس نے بہت سا روپیہ جمع کرلیا تھا ۔ جب سنہ ۱۸۹۶ع میں اس کا انتقال ہوا تو اس نے اپنی دولت کا بیشتر حصہ ایک ایسے سرمایہ کے لئے وقف کردیا جس سے ہر سال ان اشخاص کو جنھون نے نوع انسان کے لئے سب سے زیادہ مفید کام کیا ہو پانچ انعامات دئے جاتے ہیں ۔ ہر انعام کی مالیت تقریباً آٹھ ہزار پونڈ ہے اور یہ انعامات طبیعیات ، کیمیا ، فعلیات یا طب ، ادبیات اور قیام امن کے لئے عطا کئے جاتے ہیں ۔ ۱۱ اکتوبر کو نوبل فاونڈیشن کے بورڈ نے سویڈن کی حکومت سے اس بات کی منظوری طلب کی کہ ادبیات ، طبعیات اور کیمیا کے لئے سنہ ۱۹۴۰ع کے نوبل انعامات بالفعل کسی کو عطا نہ کئے جائیں اور ان کی تقسیم سنہ ۱۹۴۱ع کے انعامات تک ملتوی رکھی جائے ۔ اسی طرح سے طب کا انعام بھی سنہ ۱۹۴۱ع تک کے لئے محفوظ کردیا گیا ہے ۔

## مٹی کے تیل سے گلسرین

گلسرین ایک اہم کیمیائی مرکب ہے ۔ اس سے نہ صرف بھک سے

اڑنے والی ان خطرناك اشیا کی تیاری میں کام لیا جاتا ھے جو جنگ میں بکثرت استعمال ھوتی ھیں بلکه یه رالون وارنشون اور لیکر جیسی بے ضرر اور کارآمد اشیا بنانے میں بھی کام آتی ھے ۔

گلسرین تیلون اور چربیون کا ایك جزو ھے اور زیادہ تر انھیں اشیا کی تحلیل سے تیار کی جاتی ھے ۔ تیلون اور چربیون سے صابن بنانے میں بھی یه شے ضمنی طور پر حاصل ھوتی ھے ۔ گلسرین کی قیمت اور رسد میں ھمیشه بہت کچھه کمی بیشی ھوتی چلی آئی ھے ۔ سنه ۱۹۱۷ع میں اس کی قیمت امریکه میں ۷۰ سینٹ فی پونڈ تك پہنچ گئی تھی اور اس قیمت پر بھی اس کا دستیاب ھونا مشکل تھا ۔ ان دنون گلسرین جرمنی میں ایك خاص قسم کے عمل تخمیر سے تیار کی جاتی تھی ۔ اس طرح تقریباً تیرہ هزار ٹن گلسرین سالانه بنائی جاتی تھی ۔ لیکن اس طریقے میں تجارتی نقطۂ نظر سے کئی مشکلات حائل ھیں ۔

اب گلسرین مٹی کے تیل سے تیار کی جاسکتی ھے ۔ ڈاکٹر ای ۔ سی ولیمس نائب صدر و ناظم تحقیقات شیل ڈیویلپمنٹ کمپنی کیلیفورینا نے کیمیائی انجینیئرون کے ادارہ میں تقریر کرتے ھوئے اس قاعدے کی تفصیل بیان کی ھے ۔ یه قاعدہ کوئی نیا نہیں ھے بلکه یه وھی قاعدہ ھے جس سے گلسرین بالعموم تالیفی طور پر حاصل ھوتی ھے ۔

اس قاعدہ میں پہلا مرحله مٹی کے تیل سے پراپلین (propylene) گیس کا علیحدہ کرنا ھے ۔ اس کے بعد پراپلین کلورین کے عمل سے ایلل کلورائیڈ میں تبدیل کی جاتی ھے ۔ کادی سوڈا آخرالذکر مرکب کو ایلل الکوھل میں تبدیل کردیتا ھے ۔ اس کے بجائے گلسرین کلورھائیڈرن بھی بنایا جاسکتا ھے ۔ آخرکار ایلل الکوھل یا گلسرین کلورھائیڈرن سے گلسرین بنالی جاتی ھے ۔

بھک سے اڑنے والی اشیا کی تیاری میں گلسرین پر نائیٹرک ترشے کے عمل سے نائیٹروگلسرین تیار کی جاتی ھے اور پھر یا تو ڈائنا مائیٹ یا فوجی ضروریات کی بعض اور آتشگیر اشیا بنانے میں کام آتی ھے ۔ کارڈائیٹ کی تیاری میں بھی نائیٹروگلسرین ھی استعمال کی جاتی ھے ۔

ڈاکٹر ولیمس کا بیان ھے کہ اس طریقے سے نہایت اچھی گلسرین بنتی ھے جو ھر لحاظ سے دوسرے طریقوں سے حاصل شدہ مرکب کے مماثل ھوتی ھے ۔

# نئی کتابیں

**سائنس کی پہلی کتاب برائے جماعت پنجم، مرتبہ مجلس تالیف کتب سائنس نظامت تعلیمات سرکارعالی، ناشر کتب خانہ انجمن ترقی اردو حیدرآباد دکن، قیمت ۱۴- آنے۔**

کتاب زیر نظر سائنس کی درسی کتابوں کے سلسلے کی پہلی کتاب ہے جو مجلس تالیف کتب سائنس نظامت تعلیمات سرکارعالی نے مرتب کر کے شائع کی ہے۔ یہ چھوٹی تقطیع کی ۱۷٦ صفحے کی کتاب ہے۔ اس کی لکھائی چھپائی دیدہ‌زیب ہے۔ جا بجا شکلیں اور مشہور سائنس دانوں کی تصویرین بھی دی ہیں۔ سرورق پر بھی ایک مرقع دیا گیا ہے، جس کی وجہ سے کتاب کی زیب و زینت بڑھ گئی ہے۔

یہ کتاب چونکہ پہلی کتاب ہے اس لئے اس میں وہ ہماری ضرورتیں، ہی بیان کی گئی ہیں۔ اس کے تحت ہوا پانی اور غذا کے متعلق کافی معلومات بہم پہنچائی ہیں۔ ہوا کے متعلق مفصل بیان ہے۔ اس کی ترکیب اور جو گیسیں اس میں پائی جاتی ہیں ان کی تیاری وغیرہ کے طریقے بھی بیان کئے ہیں۔ اسی طرح پانی کی بناوٹ اور اس کے متعلق تجربے بھی دئے ہیں۔ کتاب کا پیرایہ بیان دلکش ہے۔ زبان آسان اور صاف ستھری استعمال کی ہے جو کتاب کی بڑی خوبی ہے۔ آمید ہے کہ طالب علموں کے علاوہ بھی جو لوگ پڑھیں گے ان کو اس کتاب میں کافی معلومات ملیں گی۔

کتاب لیتھو میں چھپی ھے اس لئے کتابت کی کچھه غلطیاں موجود ھیں جو لیتھو کے ساتھه کچھه لازمی سی ھوگئی ھیں۔ مثلاً ''ننھے'' کو ھر جگه نھنے لکھا ھے۔اور ''کرہ'' (ربغیر تشدید کے) کو اکثر جگه کرّہ لکھا ھے اور صفحه ۳۱ پر ''مرتے دم تك'' میں ''دم'' کی د پر پیش دیدیا ھے جس کو کاتب کی ستم ظریفی سمجھنا چاھئے۔ مگر ایسی مثالیں بہت کم ھیں۔کتاب میں به حیثیت مجموعی بہت سی خوبیاں ھیں۔

(ن۔ا)

## Introduction to Chemistry by

## A. H. B. Bishop and G. H. Locket.

آکسفورڈ یونیورسٹی پریس - چھوٹی تقطیع - ۲۷۱ صفحات۔قیمت تین شلنگ ۹ پنس۔ یه کتاب ان طلبه کے لئے لکھی گئی ھے جو انگلستان کے ثانوی مدارس میں عام سائنس پڑھتے ھیں۔ مضمون کی ترتیب کا انداز قریب قریب وھی ھے جو مولفین نے اپنی پہلی کتاب ''ابتدائی کیمیا'' (Elementary Chemistry) میں اختیار کیا ھے اور جو عملی طور پر کامیاب ثابت ھوچکا ھے۔ مضمون کے متعلق ضروری معلومات بیان کردینے کے بعد عملی کام کے متعلق مفصل ھدایات دی گئی ھیں جن کی مدد سے طلبه خود تجربه کرسکتے۔ ھر فصل کے آخر میں سوالات درج ھیں۔ کیمیا کے نظری پہلو کے ساتھه ساتھه صنعتی پہلو کی طرف بھی توجه دی گئی ھے جس کی وجه سے کتاب کو ایك امتیازی حثیت حاصل ھوگئی

ھے ۔ کوئلہ اور کول تار کی کشید گندک کے تیزاب کی تیاری کوئلے سے پٹرول کی تیاری فولاد کی تیاری وغیرہ کے متعلق ابتدائی معلومات موجود ھیں ۔ آلات کی عمدہ شکلوں اور صنعتی قاعدوں کے خاکوں اور تصویروں سے کتاب کی قدر و قیمت بڑھ گئی ھے ۔ چھپائی اور جلد بندی اچھی ھے فوقانیہ مدارس کے طلبہ اور کیمیا کے مبتدیوں کے لئے یہ کتاب بلا شبہ بہت مفید ثابت ھوگی ۔

(م ۔ ق)

# سائنس

جلد ۱۴　　مارچ سنہ ۱۹۴۱ء　　نمبر ۳

## فہرست مضامین

# مجلس ادارت رسالہ سائنس

# سیاہ ھیرا یعنی پتھر کا کوئلہ

آفتاب حسن صاحب

جو چیز آسانی سے دستیاب ہو سکتی ھے اس کی قدر گھٹ جاتی ھے اور کثرت سے موجود رھنے کے سبب، کارآمد ہونے کے باوجود، لائق توجہ نہیں رھتی۔ کوئلہ کثرت سے دستیاب ھوتا ھے، سستے داموں بکتا ھے۔ بظاہر گندا معلوم ھوتا ھے، آپ اس کی پروا نہیں کرتے۔ لیکن میں نے جو اس مضمون میں کوئلے کو سیاہ ھیرا کہا ھے وہ بے وجہ نہیں ھے۔ ھیرے اور پتھر کے کوئلے میں اتنا ھی تو فرق ھے کہ ھیرا خالص کاربن ھے * اور پتھر کا کوئلہ غیر خالص۔ پتھر کے کوئلے سے دوسرے اجزا نکال دئے جائیں تو وہ بھی خالص کاربن ھوجائیگا یہ تو ایک وجہ ھوئی، لیکن واقعہ یہ ھے کہ کوئلہ خود اس قدر کارآمد چیز ھے کہ وہ دن دور نہیں جب اس کی جواھرات سے زیادہ قدر کی جائے گی۔

اگر آپ سے یہ کہا جائے کہ دنیا میں کچھ لوگ ایسے بھی ھیں جو نوٹ جلا کر چائے بنایا کرتے ھیں، تو شائد آپ یقین نہیں کرینگے اور اگر یقین کرینگے تو ان چائے کے شوقین حضرات کو دیوانہ سمجھینگے، کیونکہ تھوڑی سی حرارت حاصل کرنے کے لئے ایسی چیزوں کو جلانا جن کی قیمت بہت زیادہ ھو دیوانہ پن نہیں تو اور کیا ھے آپ کا یہ خیال بالکل صحیح ھوگا۔ لیکن یقین مانیے کہ آج کل دنیا کے اکثر و بیشتر حصوں میں یہی دیوانگی کا کھیل کھیلا جارھا ھے۔ گھر کے باورچی خانے سے، ریل کے انجن سے، کارخانوں کی چمنیوں سے، جب کبھی بھی پتھر کے کوئلے کا سیاہ دھواں آپ اٹھتے ھوئے دیکھیں تو سمجھ جائیے کہ تھوڑی سی حرارت حاصل کرنے کے لئے بے حد کارآمد اور قیمتی اجزا کو جلا کر ضائع کیا جارھا ھے۔ اگر انیسویں اور بیسویں صدی کا جادوگر، یعنی کیمیا داں، اس حقیر چیز پر توجہ نہ کرتا تو شائد کوئلے کی اصل حقیقت سے لوگ آج تک واقف نہ ھوتے اور یہ نہ معلوم ھوسکتا کہ کوئلہ دراصل نہایت قیمتی ادویات، نفیس عطریات، سیکڑوں قسم کے رنگ، زبردست دھما کو اشیاء اور اسی قسم کی دوسری بیش بہا چیزوں کا خزانہ ھے۔ اور اب یہ بالکل ممکن ھے کہ کوئلے سے کپڑے سے لیکر غذا

---

* کاربن ایک عنصر ھے۔ لکڑی کا کوئلہ تقریباً خالص کاربن ھے۔ لکڑی کا کوئلہ ھیرا اور گرافائٹ جس کی پنسلیں بنا کرتی ھیں کاربن کی مختلف شکلیں ھیں۔

تک تیار کی جائے۔

اب سے اربوں سال پہلے، جب دنیا میں انسان نے قدم بھی نہ رکھا تھا، کرہ زمین پر جگہ جگہ عظیم الشان جنگل تھے۔ ان میں سخت گرمی پڑتی تھی، کثرت سے بارش ہوتی تھی، ہوا مستقل طور پر مرطوب رہتی تھی اور زمین کی حالت ایک دلدل جیسی رہا کرتی تھی۔ اس جنگل کے درخت بھی آجکل کے جیسے نہ ہوتے تھے۔ ان کے تنے بہت موٹے، شاخیں گویا نہیں اور پتے مہین سرو اور صنوبر جیسے ہوتے تھے۔ رطوبت اور حرارت کی کثرت کے سبب جنگل بہت گنجان اور بہت تیز اگتا تھا۔ یہ درخت گرتے اور ٹوٹتے رہتے تھے اور سالہا سال گذرنے کے بعد ان کی ایک موٹی تہ زمین پر بچھ جاتی تھی۔ پھر ایک ایسا زمانہ آتا کہ بارش اور طوفان کے اثرات کے سبب اس تہ پر ایک مٹی کی تہ جم جاتی اور موٹی ہوتے ہوتے اس قابل ہوجاتی کہ اس پر دوسرا جنگل کھڑا ہوجائے۔ یہ جنگل بھی اپنا وقت ختم کر کے زمین کے نیچے دب جاتا تھا۔ اس طرح لکڑی کی مختلف تہیں تیار ہوتی تھیں اور آہستہ آہستہ زمین میں سیکڑوں فیٹ اندر دھس جاتی تھیں۔ اس دبی ہوئی لکڑی پر حرارت کا اثر ہوتا تھا اور زمین کا بہت زبردست دباؤ پڑنے لگتا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ لکڑی کی حالت تبدیل ہونے لگتی تھی۔ اس لاکھوں کروڑوں سال کے دباؤ اور حرارت کا نتیجہ آج ہم دیکھتے ہیں کہ جو چیز گذرے ہوئے زمانے میں لکڑی تھی آج زمین کی گہرائیوں میں سیاہ پتھر کی شکل میں دستیاب ہوتی ہے اور اسے ہم پتھر کا کوئلہ یا مختصر طور پر پتھر کوئلہ کہتے ہیں۔ لکڑی میں جو کیمیاوی تبدیلیاں ہوتی ہیں اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس میں معمولی کاربن کے علاوہ بہت سے بیش قیمت مرکبات بھی پیدا ہوجاتے ہیں۔

قدیم زمانے میں چین والے کوئلہ سے واقف تھے اور اس کو جلانے کے کام میں لایا کرتے تھے۔ دوسرے ملکوں میں جب اس کا پتہ چلا تو، جہاں جہاں کوئلہ دستیاب ہوتا تھا، اس کو جلانے ہی کے کام میں لایا جانے لگا اور عرصے تک کوئلے کا مقصد سوائے ایندھن کے اور کچھ معلوم نہ ہوا۔ سیکڑوں برس گذر جانے پر بھی لوگوں کو یہ پتہ نہ چلا کہ کوئلے سے ایسی چیزیں بھی حاصل کی جاسکتی ہیں جو خود اس سے زیادہ قیمتی ہیں۔ اور یہ حالت غالباً قائم رہتی اگر آج سے تقریباً سو برس پہلے ولیم مردوک نامی ایک اسکاچ انجینیر ایک تجربے کے دوران میں یہ دریافت نہ کرتا کہ کوئلے سے ایسی گیس حاصل کی جاسکتی ہے جو جلانے اور روشنی کے کام آسکتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ وہ چمڑے کی تھیلیوں میں کوئلے کی گیس کو بھر لیتا تھا اور تھیلے میں ایک دھات کی ٹونٹی لگادیتا تھا۔ جب رات کو وہ اپنے کارخانہ سے گھر آتا تو ٹونٹی کھول کر اس گیس کو جلادیتا۔ پہلے تو لوگ اس کو ایک کھیل سے زیادہ کچھ نہ سمجھتے تھے لیکن کچھ دنوں بعد جب اس نے اس گیس سے اپنے گھر کو روشن کیا اور اس کی دیکھا دیکھی چند لوگوں نے اپنے کارخانوں کو، تو پھر اس کا استعمال مقبول ہوا، پھیلنے لگا، اور گھر باہر اس کی روشنی پھیل گئی۔

کوئلے کو جلانے میں چونکہ بہت دھواں

نکلتا تھا اور لوگ یہ سمجھتے تھے کہ یہ دھواں بہت مضر ہوگا اس لئے کوئلے کو ایک خاص طریقے سے جلا کر کوک بنا لیا کرتے تھے جو عام طور پر ہلکا کوئلہ کہلاتا ہے۔ ہلکا کوئلہ آسانی سے جلتا ہے اور دھواں نہیں دیتا۔ لوہے کے کارخانے والے بھی جب کچ دھات کو جلا کر لوہا نکالتے تھے تو اس میں کوئلہ استعمال کرنا نقصان دہ ثابت ہوتا تھا اس لئے وہ بھی کوک استعمال کرتے تھے۔ کوئلے سے کوک اور گیس حاصل کرنے کے لئے جو طریقہ استعمال کیا جاتا ہے اس کو عمل کشید کہتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ کوئلے کو بند برتن میں گرم کرتے ہیں تاکہ یہ ہوا کے اثر سے محفوظ رہے۔ اور جل کر راکھ نہ ہوجائے۔ اس طرح گرم کرنے سے جو گیس خارج ہوتی ہے اس کو ایک نلی کے ذریعہ کسی برتن میں جمع کرلیتے ہیں۔ جب گیس خارج ہوچکتی ہے تو بند برتن سے کوئلے کو نکال لیتے ہیں۔ یہ کوئلہ مسامدار بن کر پھول جاتا ہے اور ہلکا ہوجاتا ہے۔ یہی کوک ہے۔

ابتدا میں جب گیس دریافت نہ ہوئی تھی تو کوئلے سے صرف کوک حاصل کیا جاتا تھا اور گیس ضائع ہوجاتی تھی۔ معلوم ہوجانے پر ایک ہی کارخانے سے دونوں کام لئے جانے لگے۔ اس زمانے میں گیس اور کوک کی تیاری کے لئے بڑے بڑے کارخانے بنے لیکن ایک بڑی دقت یہ تھی کہ تیاری کے دوران میں دو غیر ضروری چیزیں بھی کوئلے سے نکلتی تھیں جو کارخانے والوں کے لئے سخت زحمت اور پریشانی کا باعث تھیں۔ ان میں سے ایک سیاہ رنگ کی، بہت گاڑھے تیل جیسی، بدبودار چیز تارکول تھی۔ یہ بدبخت چیز ایسی خراب تھی کہ جس ندی نالے میں پھینکی جائے اس کے پانی کو خراب کردے، جہاں رکھی جائے اسے گندا کردے اور اطراف کے رہنے والے پریشان ہوجائیں۔ اور مصیبت یہ کہ کوئی اس کو خریدتا بھی نہ تھا کیونکہ یہ کسی کام کی چیز نہ تھی۔ مجبوراً کارخانے والے اس کو آبادی سے دور کہیں پر رکھوا یا پھنکوادیا کرتے تھے۔ تارکول کے علاوہ ایک اور بیکار چیز حاصل ہوتی تھی اس کا نام "امونیاوی پانی" تھا۔ یہ ایک پانی جیسا مائع تھا جس میں امونیا گیس ملی ہوئی رہتی تھی۔ یہ امونیاوی پانی بھی بیکار اور بے قیمت سمجھا جاتا تھا اور جو کوئی جس دام پر بھی مانگتا دے دیا جاتا تھا۔

غرض یہ کہ کوئلے سے کوک اور گیس تو حاصل کی جاتی تھی لیکن تارکول اور امونیاوی پانی پھینک دیا جاتا تھا، یہ حالت تھی جب کیمیادانوں نے اس طرف توجہ کی۔ ان کے نزدیک کوئی چیز بیکار نہیں ہوتی جو چیز آج کسی کام کی نظر نہیں آتی وہ ممکن ہے کہ کل تھوڑی توجہ سے کارآمد ہوجائے۔ انہوں نے خیال کیا کہ ان فالتو چیزوں کا تجزیہ کرنا چاہئے اور دیکھنا چاہئے کہ ان میں کیا کیا اجزا ہیں تجربہ کا شروع کرنا تھا کہ آہستہ آہستہ ان چیزوں کے راز کا انکشاف ہونے لگا اور کوئلہ اپنی دولت اگلنے لگا۔ سب سے پہلے امونیاوی پانی پر تجربے شروع ہوئے۔ معلوم ہوا کہ اس میں امونیا کے علاوہ اس کے مختلف نمک مثلاً امونیم کاربونیٹ، سلفائیڈ، سلفیٹ، تھائیوسلفیٹ، سلفائیڈ، سلفوسائنائیڈ، فیروسایانائیڈ وغیرہ پائے جاتے ہیں۔ ان اجزا کو علیحدہ کیا گیا اور دیکھا گیا کہ ان کو کس طرح کام میں لایا جاسکتا ہے۔ امونیم

سلفیٹ ایك بہترین کھاد ھے۔ پودوں کے نشوونما میں نائیٹروجن کی بہت ضرورت ھوتی ھے۔ امونیم سلفیٹ سے پودوں کو بہت کافی مقدار میں نائیٹروجن حاصل ھوتی ھے۔ اسی امونیم سلفیٹ سے امونیم کلورائیڈ یعنی نوشادر بھی تیار کیا جاتا ھے۔ نوشادر بڑے کام کی چیز ھے۔ قلعی، رنگ سازی چھپائی؛ اور ادویات میں کثرت سے استعمال ھوتا ھے۔ امونیم سلفیٹ کی مدد سے امونیم کاربونیٹ تیار کیا جاسکتا ھے۔ یہ سرکا درد رفع کرنے کے لئے سونگھا جاتا ھے۔ اس کی مدد سے رنگ تیار کیا جاتا ھے اور یہ کپڑے کی صفائی اور ادویات وغیرہ میں بھی کام آتا ھے۔ دوسرا مرکب امونیم ھائیڈریٹ ھے اس کے بھی سیکڑوں کام ھیں کپڑا دھونے کا سوڈا اس کی مدد سے تیار ھوتا ھے۔ مصنوعی موتیوں پر آب چڑھانے میں اس سے کام لیا جاتا ھے کپڑے کی چھپائی اور رنگ کٹائی میں یہ کام دیتا ھے۔ عموماً گھروں میں کپڑا صاف کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ھے۔ اور دواؤں میں بھی استعمال ھوتا ھے زیادہ تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں؛ مختصر یہ کہ ایك ایك کرکے سارے مرکبات امونیاوی پانی سے نکالے گئے اور ان کو استعمال کیا گیا۔ جب یہ کام ختم ھوا تو تارکول کی نوبت آئی۔ قدرت کا کرشمہ دیکھئے جو چیز سب سے زیادہ گندی تھی وھی بیش قیمت نکلی اور تجربہ نے ثابت کیا کہ تارکول سے کم از کم ۲۰۰ چیزیں حاصل کی جاسکتی ھیں۔ اور ان میں سے ھر چیز انسان کے لئے بیحد فائدہ مند ھے۔

کوئلے کی کشید سے تارکول حاصل ھوا تھا؛ تجربہ کرنے والوں نے خیال کیا کہ تارکول کی بھی کشید کی جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ اس سے دوسری چیزیں حاصل نہ ھوں۔ خیال ٹھیك تھا۔ اس طریقے پر عمل کرنے سے کامیابی ھوئی اور کئی برس کے تجربہ اور محنت کے بعد تارکول کو اس کے مختلف اجزا میں تقسیم کرنے میں کامیابی ھوئی ان میں دس چیزیں ایسی ھیں جو بہت زیادہ اھم ھیں۔ ان کا نام دوسری کیمیاوی چیزوں کی طرح ذرا ٹیڑھا ھے لیکن ان کو ایك دفعہ پڑھ لینے میں کوئی حرج نہیں۔ یہ چیزیں بنزین، ٹولوئین، زائیلین، فینول، کریسول، نفتھلین، انتھرسین، میتھائیل انتھرسین، فنانتھرین اور کاربزول کہلاتی ھیں۔ تارکول سے جب ساری چیزیں حاصل کی جاچکتی ھیں اس کے بعد بھی کشید کے برتن میں ایك سیاہ سی شے بچ جاتی ھے جو پچ (Pitch) کہلاتی ھے پچ سے آپ اچھی طرح واقف ھونگے یہ سڑك پر ڈالی جاتی ھے تا کہ سطح مضبوط ھو اور گرد نہ پیدا ھو۔ چھتوں پر ڈالی جاتی ھے تاکہ برسات میں ٹپکنے نہ پائے۔ اس کے علاوہ اس کے اور بہت سے مصرف ھیں۔

تارکول سے جو دس اھم مرکبات حاصل ھوتے ھیں اگر صرف انہیں کے بارے میں لکھا جائے اور یہ بتایا جائے وہ کس کام آتے ھیں اور ان سے کون کونسے مرکبات تیار ھوسکتے ھیں، تو چند ضخیم جلدوں کی ضرورت ھوگی، کیوں کہ ان کی تعداد ۲۰۰۰ سے زیادہ ھے۔ اس مضمون میں تو چند اھم چیزوں ھی کا ذکر کیا جاسکتا ھے لیکن اس اختصار میں بھی یہ بات اچھی طرح واضح ھوجائیگی کہ قدرت نے کوئلے میں کیا خزانہ پوشیدہ رکھا ھے۔

خود آپ کے گھر میں اس وقت بھی کتنی چیزیں ایسی ہونگی جو اس کوئلے سے حاصل کی گئی ہیں، لیکن شائد آپ کو اس کی خبر نہیں۔ مثال کے طور پر فینول کو لیجئے۔ اس کا دوسرا نام کاربولک ترشہ ہے (ترشہ کو عام طور پر تیزاب یا ایسڈ بھی کہا جاتا ہے) کاربولک صابن کس نے استعمال نہیں کیا؟ آپ میں سے اکثر صاحبان اس کی بو سے اچھی طرح واقف ہونگے۔ شفاخانوں میں اس کو جراثیم کشی کے لئے کثرت سے استعمال کیا جاتا ہے فینول میں کاربن ڈائی اکسائیڈ ملانے سے سیلی سلک ترشہ تیار ہوتا ہے۔ اس نام سے آپ واقف نہ بھی ہوں تو اسپرین کی گولیوں سے تو ضرور واقف ہونگے، اسے سرکا درد دور کرنے کے لئے لوگ کثرت سے استعمال کرتے ہیں۔ یہ اسی ترشے کا ایک مرکب ہے۔ اس کے علاوہ اس کے دوسرے مرکبات بھی ہیں جو جوڑ کی بیماریوں خاص کر گٹھیا وغیرہ میں کثرت سے استعمال کئے جاتے ہیں۔

گراموفون کس نے سنا یا بجایا نہ ہوگا۔ کبھی آپ نے یہ بھی غور کیا کہ گراموفون کے ریکارڈ کس چیز سے بنتے ہیں؟ گراموفون کے ریکارڈ پر ایک موٹی تہہ بیکلائٹ کی چڑھی ہوئی ہوتی ہے۔ بیکلائٹ فینول ین ایک دوسرا کیمیاوی مرکب فارملڈی ہائیڈ ملانے سے تیار ہوتا ہے۔ اور موجودہ زمانے میں اپنے گرد پیش پر نظر ڈالئے تو بیکلائٹ کی اہمیت کا اندازہ آپ کو ہوسکے گا۔ فونٹن پن، ڈبے، کھلونے، برتن، موٹر کے حصے، بجلی کے بٹن، سگریٹ کیس، ریڈیو کے بکس، طرح طرح کے دستے، میز کرسیاں۔ کونسی ایسی چیز ہے جو بیکلائٹ سے نہیں بن سکتی۔ اس کی اور اسی قسم کی دوسری آسانی سے ڈھالی جانے والی چیزوں کی قدر اب بہت بڑھ رہی ہے کیونکہ ان سے بے شمار چیزیں تیار کی جاسکتی ہیں۔ یہ ہر قسم کے سانچے میں ڈھالی جاسکتی ہیں۔ ہر طرح کا رنگ لے لیتی ہیں اور ایک بار بن جانے کے بعد نہ تو ان کو کسی پالش کی ضرورت ہوتی ہے اور نہ خراش پڑسکتی ہے۔

بیکلائٹ کا ذکر جب آہی گیا تو یہاں پر یہ بیان بھی نا مناسب نہ ہوگا کہ اس کا دوسرا جزو یعنی فارملڈی ہائیڈ بھی اب کوئلہ سے تیار ہوسکتا ہے۔ وہ اس طرح کہ پہلے تو کوک کو لوگ صرف جلانے کے کام میں لایا کرتے تھے لیکن محققین نے جب اس پر تجربے کئے تو پتہ چلا کہ کوک سے بھی سیکڑوں کارآمد چیزیں تیار کی جاسکتی ہیں۔ دھکتے ہوئے کوک میں اگر بھاپ گزاری جائے تو ایک گیس تیار ہوتی ہے جسے عام طور پر آبی گیس یا پن گیس (Water gas) کہتے ہیں۔ اس کو جلانے کے کام بھی لایا جاتا ہے اور اس سے میتھنول بھی تیار کیا جاسکتا ہے اور میتھنول سے فارملڈی ہائیڈ تیار کیا جاسکتا ہے۔ صرف اتنا ہی نہیں، اس آبی گیس میں ہائیڈروجن ملاکر چربی اور مشینوں کو چکنا کرنے کا گاڑھا تیل اور اسی قسم کی بہت سی چیزیں بنائی جاسکتی ہیں۔ کوک میں چونے کا پتھر ملاکر اس میں بجلی کے ذریعہ حرارت داخل کی جائے تو کیلسیم کاربائیڈ تیار ہوتا ہے۔ کاربائیڈ کے نام سے آپ بھی واقف ہونگے۔ کاربائیڈ پر پانی ڈالا جاتا ہے تو اسی ٹیلن گیس پیدا ہوتی ہے جو نہایت تیز روشنی کے ساتھ جلتی ہے۔

اور اسی کو ہائیڈروجن گیس کے ساتھ جلایا جائے تو اس قدر تیز حرارت ہوتی ہے کہ لوہے اور فولاد کو کاٹنے کے کام میں لائی جاتی ہے۔ کیلسیم کاربائیڈ اس سے بھی زیادہ اہم کام کرتا ہے۔ اس کو کام میں لاکر الکوہل، اسی ٹك ترشہ، ایتھر اور متھا ئیلین تیار کیا جا سکتا ہے اور ان کی مدد سے بیکلائٹ جیسی چیزیں، مصنوعی ربر اور مصنوعی ریشم تك تیار کیا جا ہے۔

ذکر فینول کا ہو رہا تھا، کوك کا بیان بیکلائٹ کے سلسلہ میں آگیا۔ فینول سے کیا کیا چیزیں تیار ہوسکتی ہیں، ان سب کا ذکر یہاں مشکل ہے۔ صرف اتنا اور سن لیجئیے کہ اس سے ایك خوشبودار چیز تیار کی جاتی ہے جس کا نام کومرن ہے اس کی خوشبو تقریباً ونیلا جیسی ہوتی ہے۔ اب جب کبھی آپ کہیں ونیلا کی ملائی برف نوش فرمائیں تو اس کا ضرور خیال رکھیں کہ وہ خوشبو جو آپ کی روح کو تازہ کرتی ہے در اصل پتھر کے کوئلے میں چھپی تھی۔ لیکن کیمیا دان کو اتنے پر صبر کہاں وہ تو چاہتا ہے کہ ایسی چیز تیار کی جائے جو بالکل اصل کے مطابق ہو۔ تجربے کئے گئے اور کامیابی ہوئی۔ نتیجہ ونیلن کی صورت میں نکلا۔ ونیلن میں بالکل وہی اجزا ہیں جو ونیلا کے تیل میں ہیں۔ مصنوعی اور قدرتی چیزوں میں قطعاً کوئی فرق نہیں۔ اور ایك ونیلن ہی پر کیا منحصر ہے۔ کیمیا دانوں نے بدبودار تارکول سے کتنے ہی عطر تیار کئے ہیں۔ جن کو سونگھ کر صعتر، گلاب، مشك، نرگس، بنفشہ اور چنبیلی وغیرہ کا دھوکا ہوتا ہے اور ایسے ست بنائے ہیں جو معلوم ہوتے ہیں کہ بادام، شفتالو، چیری اور دارچینی سے تیار کئے گئے ہیں۔ ان کا استعمال آج کل مٹھائیوں اور شربتوں میں کثرت سے ہوتا ہے۔

ونیلن اور بادام اور دارچینی کے مصنوعی تیل ٹولوئین سے تیار کئے جاتے ہیں۔ سیکرین سے تو آپ واقف ہونگے۔ یہ چیز شکر سے بہت زیادہ میٹھی ہوتی ہے اور جو لوگ کسی بیماری کے سبب معمولی شکر استعمال نہیں کرسکتے ان کے کام آتی ہے۔ یہ بھی ٹولوئین سے تیار کی جاتی ہے۔ ٹولوئین کا سب سے اہم استعمال دھما کو اشیا کی تیاری میں ہوتا ہے۔ اس سے جو زبردست دھما کو مرکب تیار کیا جاتا ہے۔ وہ انگریزی میں (T N T) ٹی این ٹی کہلاتا ہے۔ ٹی این ٹی ٹرائی نائیٹروٹولوئین کا مخفف ہے۔ یہ بہت زبردست دھما کو ہے اور بڑی قوت سے پھٹتا ہے۔ یہ گولوں، بموں، تارپیڈو اور سرنگوں میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔

پرانے زمانے میں کون یقین کرتا کہ کوئلے سے میٹھی سیکرین بھی تیار کی جا سکتی ہے اور تباہ برباد کرنے والے بارود بھی، لیکن میں نے جیسا کہ ابتدا میں کہا تھا اس صدی کے جادوگر کے لئے کوئی چیز مشکل نہیں۔

چند اہم چیزوں کا ذکر ہوچکا، لیکن ابھی ایك اور اہم چیز باقی ہے، جس نے دنیائے صنعت میں ایك اچھا خاصا انقلاب پیدا کردیا ہے اور اس انقلاب کا برا نتیجہ یہ ہوا کہ هندوستان میں نیل کی کاشت خاك میں مل گئی۔ میرا مطلب رنگ سازی سے ہے۔ پہلے زمانے میں لوگ چند قدرتی رنگوں کو استعمال کرتے تھے، جس میں بعض نباتات سے حاصل ہوتے تھے اور بعض رنگین مٹی اور پتھروں کی صورت میں ملتے تھے، جن کو پیس

کر رنگ کا کام لیا جاتا تھا ۔ ان رنگوں کی تعداد بہت کم تھی لیکن اب سیاہ کوئلے کا شکریہ ادا کیجئے کہ مصنوعی رنگوں کی وہ افراط ہے کہ خود قوس وقزح اس کے سامنے پھیکا پڑ جاتا ہے ۔ پھول پتوں میں شائد ہی کوئی رنگ ہو جسے کیمیا داں نے تیار نہ کیا ہو ۔ اس وقت ایک ہزار سے زیادہ رنگ تیار کئے جاچکے ہیں اور دراصل ایک رنگ دوسرے رنگ سے ملا کر کتنے مزید رنگ تیار کئے جاسکتے ہیں اس کی کوئی حد اور انتہا نہیں ہے ۔ رنگ کی دریافت کی کہانی بھی کافی دلچسپ ہے، اس میں کامیابی ایک ناکامی سے ہوئی ۔ انیلین ایک شے ہے جو بنزین سے تیار کی جاتی ہے ۔ ولیم پرکن نامی ایک انگریز کیمیا دان انیلین سے مصنوعی کونین بنانے کی کوشش کر رہا تھا ۔ اس مقصد کے لئے وہ انیلین پر مختلف تجربے کر رہا تھا اور طرح طرح کی کیمیاوی ادویات سے اس کو ملا کر دیکھتا تھا انہیں تجربوں میں ایک بار اس نے انیلین میں تھوڑا سلفیورک ترشہ ملایا، اس کے بعد اس میں پوٹا شیم ڈائی کرومیٹ بھی ڈال دیا ۔ خیال تھا کہ بہت عمدہ کونین تیار ہوگی ۔ کونین تو تیار نہ ہوسکی لیکن اس کی جگہ ایک گاڑھی چکنی چیز حاصل ہوئی ۔ پرکن مایوس ہوکر اس کو پھینکنے لگا ۔ پھینکتے وقت اس نے دیکھا کہ اس چیز کا رنگ سرخی مائل ہے ۔ اسکو خیال ہوا کہ رنگ کی حثیت سے ذرا اس کو آزما کر دیکھنا چاهئیے ۔ اس نے اس کا تھوڑا سا نمونہ ایک رنگریز کے پاس بھیجا ۔ اس نے اطلاع دی کہ رنگ کے کام کی یہ بہت عمدہ چیز ہے ۔ پرکن نے اس رنگ کا نام موو (Mauve) رکھا ۔ اس کے معنی شوخ ارغوانی رنگ کے ہیں ۔ اس طرح تارکول سے سب سے پہلا رنگ تیار ہوا اور ایک نئے اور عظیم الشان صنعت کی ابتدا ہوئی ۔ اب یہ عالم ہے کہ تارکول سے نکلے ہوئے مختلف ادویات پر مختلف عمل کر کے جس قسم کا رنگ چاہیں تیار کرسکتے ہیں فوٹو گرافی پر بھی تارکول کا کم احسان نہیں ہے ۔ بنزین سے پائروگیلک ترشہ حاصل ہوتا ہے جو بازار میں ''پائرو'' کے نام سے بکتا ہے ۔ اس کے علاوہ امیڈول، میٹول، روڈینول، یہ ساری دوائیاں جو تصویروں کے دھونے اور اجاگر کرنے کے کام آتی ہیں تارکول ہی سے حاصل ہوتی ہیں ۔

تارکول کے کمالات ہم نے کافی دیکھ لیے اب زیادہ تفصیل میں جانے کی سردست ضرورت نہیں ۔ آئیے یہ دیکھیں کہ کوئلے کا خزانہ اب خالی ہوگیا یا اس میں اور بھی کچھ باقی ہے ۔ یہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ کوئلے کی کشید کی جاتی ہے تو گیس حاصل ہوتی ہے ۔ اس مقصد کے لئے کافی حرارت استعمال کی جاتی ہے اور ۲۸ من کوئلے سے تقریباً ۱۰۰۰۰ مکعب فٹ گیس حاصل کی جاسکتی ہے ۔ کم حرارت استعمال کی جائے تو کم گیس پیدا ہوگی لیکن بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ بہت کافی مقدار میں مختلف قسم کے تیل حاصل ہونگے ان تیلوں کے عناصر تو وهی کوئلے کی گیس ہی کے ہوتے ہیں لیکن ذرا مختلف طریقوں سے ترکیب کھائے ہوئے ہوتے ہیں ۔ انگلستان میں ہر سال تقریباً پندرہ کروڑ ٹن کوئلہ استعمال ہوتا ہے ۔ حساب لگایا گیا ہے کہ اس سے چھپن کروڑ گیلن ایسا تیل حاصل ہوتا ہے جو موٹر میں آسانی سے جلایا جاسکتا ہے ۔ اور تین ارب گیلن معمولی تیل حاصل ہوسکتا ہے ۔ اس کے بعد دس کروڑ ٹن

ایسا ایندھن بچ رہتا ہے جو آسانی سے جلایا جا سکتا ہے ابتدا میں جو گیس تیار کی جاتی تھی اس سے روشنی کا بھی کام لیا جاتا تھا۔ گیس کا شعلہ منور اس واسطے ہوتا ہے کہ اس میں کاربن کے کم جلے ہوے ذرات موجود رہتے ہیں اور وہی روشنی دیتے ہیں۔ جب بجلی کی روشنی ایجاد ہوئی، تو لوگوں نے گیس کو استعمال کرنا تقریباً چھوڑدیا اور جہاں استعمال بھی کیا گیا تو مینٹل کے اندر۔ مینٹل کو روشن کرنے کے لئے ضروری کہ اس کے اندر گیس تیز حرارات سے جلے۔ گیس میں خود روشنی ہونے کی ضرورت نہیں۔ جب گیس کا کام صرف حرارت ہی باقی رہ گیا تو اس چیز کی ضرورت نہیں رہی جو اس کو جلتے وقت منور کرتی تھی۔ اب ایک ایسا طریقہ دریافت کیا گیا ہے۔ کہ اس گیس سے راست کافی مقدار میں پٹرول حاصل کرلیا جاسکتا ہے۔ جس کو موٹر میں جلایا جاسکتا ہے۔ باقی گیس بے نور شعلہ کے ساتھہ جلتی ہے۔

یہ تو ہوا کوئلے سے کشید کے ذریعے موٹر میں استعمال کے لائق تیل حاصل کرنے کا ذکر لیکن اس کے علاوہ ایک اور طریقہ بھی ہے جس سے کوئلے کو راست پٹرول میں تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ کوئلے اور پٹرول کے اجزا تقریباً ایک ہی ہیں صرف کوئلے میں هائیڈروجن کی کمی ہے۔ خیال ہوا کہ اگر کوئلے میں اس کمی کو پورا کردیا جائے تو کوئلہ پٹرول میں تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ تجربوں سے یہ صحیح ثابت ہوا اور آخرکار ایک طریقہ دریافت کیا گیا جسے هائیڈروجن اندازی کا طریقہ کہتے ہیں۔ کوئلے کو سفوف کرکے هائیڈروجن کے ساتھہ بڑے دباؤ کے تحت ملاتے ہیں۔ اس سے ایک گاڑھا مائع تیار ہوتا ہے۔ جس کو کشید کرنے سے پٹرول حاصل ہوتا ہے۔ یہ کام جرمنی میں بہت اعلی پیمانے پر کیا جاتا ہے اور انگلستان میں بھی کامیابی کے ساتھہ شروع کردیا گیا ہے۔

غرض کہ کوئلہ کو سیاہ ہیرا کہا جائے تو کوئی مبالغہ نہیں۔ یہ بہت قابل قدر شئے ہے۔ کوئلے سے لاپروائی جو برتی جاتی ہے اور اسے کھلے چولھوں میں جلایا جاتا ہے اس سے، صرف یہی نہیں کہ دھوین کی صورت میں بیش قیمت اجزا ضائع ہوجاتے ہیں بلکہ، دھواں فضا میں پھیل کر گندگی پیدا کرتا ہے۔ یہ عمارتوں۔ کو سیاہ کر دیتا جن کی صفائی میں رقم الگ ضائع ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ دوسری چیزوں کو بھی نقصان پہونچتا ہے۔ آپ کو سن کر شاید تعجب ہوگا کہ صرف دھوین کے ضائع ہوجانے سے انگلستان کو ہر سال تقریباً باون کروڑ روپیہ کا نقصان ہوتا ہے۔ سال بھر میں صرف لندن میں اتنا دھواں پھیلتا ہے کہ اگر جمع کیا جائے تو ۳۰۰ ایکر زمین کو ایک فٹ تک ڈھک سکتا ہے۔

یورپ اور امریکہ والے تو کوئلے سے اب ایک حد تک اصلی فائدہ حاصل کرنے لگے ہیں لیکن ہمارے ملک میں سوائے جلانے اور اور اس کو برباد کرنے کے کچھہ نہیں ہوتا۔ پھر بھی مجھے امید ہے کہ ہمارے کوئلے کے ذخیرے ختم ہوجانے سے قبل وہ دن ضرور آئیگا جب کوئلے کا اس طرح جلا کر ضائع کردینا قانوناً جرم قرار دیا جائے گا۔

# سائنس کی ابتدائی تعلیم کا نصاب

(سراج حسین نقوی صاحب)

اس مضمون میں ایک ایسے مسئلہ پر بحث کی گئی ھے جو ھمارے تعلیمی مسائل میں غالباً سب سے اھم مسئلہ ھے ھمیں امید ھے کہ دیگر اھل الرائے اصحاب بھی اس موضوع پر اپنے خیالات کا اظہار فرمائینگے۔ مدیر

مقصد تعلیم پر مبصرین اور مدبرین نے اظہار خیال کرتے ھوئے تعلیم کو دو حصوں میں تقسیم کیا ھے۔ ایک وہ تعلیم جو کسی پیشے پر عبور حاصل کرنیکے لئے دیجائے اور دوسری وہ جسکا مقصد صرف تربیت عمومی اور دماغی نشو و نما ھو۔ قدیم تخیل کے مطابق بعض مضامین تربیت کیلئے ضروری تصور کئے گئے ھیں اور بعض صرف فنی مہارت کیلئے۔ عمومی تعلیم کے ھر نظام میں تربیتی مقصد کو امتیازی شرف حاصل ھے۔ آجکل صنعتی مہارت کے مسلسل مطالبوں سے ان خیالات پر گہری تحقیقی روشنی ڈالی جارھی ھے۔ جسکا لازمی نتیجہ یہ ھوا کہ ماھرین تعلیم کی دو مخالف جماعتیں بن گئیں۔ ایک جماعت تربیتی تعلیم کی حمایت پر کمر بستہ اور دوسری فنی تعلیم کی علمبردار ھے۔ لیکن اگر تعلیم کے حقیقی معنوں پر نظر ڈالی جائے تو یہ تفریق مہمل سی معلوم ھوتی ھے۔ اس تفرقہ کی جڑ روایتی پابندیوں کے غلط اصول میں ملتی ھے۔ میں نے اس مختصر سے مضمون میں یہ ظاھر کرنیکی کوشش کی ھے کہ اسکول میں سائنس کی صحیح تعلیم کیا ھونی چاھئیے اور اس سے کیونکر دونو مقاصد بیک وقت حاصل ھوسکتے ھیں۔

ایک بڑے ماھر نفسیات کا قول ھے کہ "تربیت نفس کیا ھے اور کیونکر حاصل کیجاسکتی ھے صحیح طور سے نہیں کہا جاسکتا۔ لیکن اتنا ضرور معلوم ھے کہ اس مقصد کے حاصل کرنیکے لئے ھمیں اپنے کام میں ھمہ تن سرگرم ھوجانا لازمی ھے۔ بے دلی سے علم ادب، منطق و فلسفہ وغیرہ کا مطالعہ بھی مخرب اخلاق ھوسکتا ھے۔ اگر لوگوں کو اپنے اشغال سے اخلاقی تنظیم اور نفسی تربیت حاصل نہیں ھوتی تو انہیں کسی ذریعہ سے بھی حاصل نہیں ھوسکتی"۔ سائنس کی تعلیم اسکول کے نصاب میں داخل کرنیوالوں کا نظریہ یہ تھا کہ اس سے خیال کی فرسودگی اور طلباء کی کوتاہ نظری دور ھو جائیگی جو کہ قدیم درسی کتابوں کے

